# مقالاتِ سلیمان

(حصہ اول)

سید صباح الدین عبدالرحمٰن

دارالمصنّفین شبلی اکیڈمی اعظم گڑھ

اِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمٰنَ وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

سلسلۂ دار المصنفین

(۹۶)

# مقالاتِ سلیمان

(تاریخی)

## حصہ اوّل

علامہ سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے اُن تاریخی مضامین کا مجموعہ جو انھوں نے ہندوستان
کی تاریخ کے مختلف پہلوؤں پر لکھے،

مُرتّبہٗ
سید صباح الدین عبدالرحمٰن ایم-اے

در مطبع معارف اعظم گڈھ طبع گردید
(سنہ ۱۹۶۶ء)
(کتبہ اقبال احمد)

۱

۷۸۶

# فہرست

# مقالات سلیمان

## (تاریخی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# عرضِ مرتب

اُستاذی المحترم حضرت مولانا سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے علم و فن میں بڑی بوقلمونی تھی، وہ نہ صرف ایک عالم دین تھے، بلکہ سیرت نگار بھی، مفسر بھی، محدث بھی، متکلم بھی، ادیب بھی، شاعر بھی، نقاد بھی، اور مؤرخ بھی تھے، مگر وہ اپنے اُستاذ علامہ شبلیؒ کے اس قول کو برابر نقل فرماتے رہتے کہ اصلی فن تو تفسیر، حدیث اور علم کلام ہے، ادب و تاریخ تو علمی دسترخوان کی محض چٹنی ہے، جو زبان کا ذائقہ بدلنے کے لئے دسترخوان پر ہوتی ہے، اسی طرح ادبی و تاریخی مضامین محض علمی ذائقہ بدلنے کے لئے لکھے جاتے ہیں، اُن کا عمل اسی پر رہا، اُن کی عزیز اور بیش قیمت زندگی سیرۃ النبیؐ لکھنے میں صرف ہوئی جس کا شمار اس وقت اسلامی دنیا کی مقبول ترین کتابوں میں ہے، اس شاہکار کے مرتب کرنے میں انھوں نے اس کا اہتمام رکھا کہ اس میں کلام پاک اور حدیث کے علاوہ کسی اور چیز کا حوالہ نہ آئے، چنانچہ انھوں نے اس کتاب کے تقریباً تین ساڑھے تین ہزار صفحات لکھے ہوں گے، لیکن اُس کو کلام پاک کی آیتوں اور حدیث کی روایتوں ہی سے مزین کیا ہے، حتی الوسع کسی مصنف اور کسی تصنیف کا سہارا نہیں لیا ہے، وہ جب کلام پاک کی آیتوں کی تفسیر بیان فرماتے، یا کسی حدیث کی روایت کرتے تو ایسا معلوم ہوتا، کہ دنیا کی لذیذ ترین نعمتیں اُن کے پاس سمٹ کر آگئی ہیں، اُن کا محبوب مشغلہ درسِ قرآن دینا تھا، وہ برابر اُس کا درس دیتے رہتے، کبھی ایسی جگہ ہوتے جہاں درس کا اہتمام

نہ ہوسکتا تو کوئی ایک آدمی بھی مل جاتا تو اُس کا درس شروع کر دیتے، اس درس کو سنتے وقت احساس ہوتا، کہ ان میں علم کی غیر معمولی بصیرت اور بصارت کے ساتھ فکر و نظر کی کتنی بڑی گہرائی، ژرف نگاہی اور باریک بینی بھی ہے، اُن کو ڈاکٹر اقبال نے بجا طور پر علوم اسلام کی جوئے شیر کا فرہاد کہا ہے،

وہ اپنے اصل موضوع سے ہٹ کر جب کبھی ادب و تاریخ کے کسی پہلو پر قلم اُٹھاتے، تو اُن کی فکر و نظر کے جلوے اس میں بھی دکھائی دیتے، اُن کے ادبی مضامین کا مجموعہ "نقوشِ سلیمانی" ہے، جو بہت مقبول ہوا، اُن کی کتاب "خیام" اُن کی ادبی تحقیقات کا ایک شاہکار ہے، اسی طرح "عرب و ہند کے تعلقات"[1] اُن کی تاریخی تحقیقات کا ایک ایسا مایۂ ناز سرمایہ ہے جس پر خود فنِ تحقیق کو ناز ہو سکتا ہے، وہ جب کسی موضوع پر قلم اُٹھاتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ وہ اس عالم رنگ و بو سے ہٹ کر کسی اور عالم میں پہونچ گئے ہیں، جہاں ہر طرف صرف تلاش و تجسس تحقیق و تدقیق اور محنت و ریاضت ہی کی نیرنگیاں کار فرما ہیں، اور ان ہی کی بہار آفریں قوس و قزح میں گم ہو کر اپنی تحریر کو قلم بند فرما رہے ہیں، اُن کی ہر تصنیف اور اُن کا ہر مقالہ اُس کی کھلی شہادت ہے، اُن کا سنجیدہ اور تحقیقاتی رنگ اُن کا اصلی اسلوب بیان ہے جس سے اردو زبان کو بڑا وزن اور وقار حاصل ہوا،

اگر اُن سے پوچھا جاتا کہ کیا تاریخ ان کا محبوب موضوع ہے تو صاف فرما دیتے ہرگز نہیں لیکن اربابِ نظر اُن کو بہت بڑا مورخ بھی سمجھتے رہے، اور جب تک اردو زبان قائم ہے، نہ صرف اُن کی مشہور کتاب "عرب و ہند کے تعلقات" زندۂ جاوید بن کر رہے گی، بلکہ اُن کے تاریخی مقالات کی اہمیت بھی اپنی نوعیت اور افادیت کے لحاظ سے برابر باقی رہے گی، اُن کو مورخانہ فکر و نظر کا جو عطیۂ قدرت کی طرف سے ملا تھا، اس کی بدولت تاریخ کے علاوہ وہ جو چیز بھی لکھتے، اس میں مورخانہ تجسس

---

[1] اس کا انگریزی ترجمہ مجتبیٰ سعید احمد دیسنوی نے کیا، جو ۱۹۳۲ء سے ۱۹۳۳ء کے اسلامک کلچر حیدرآباد دکن کی مختلف اشاعتوں میں شائع ہوا،

کے ساتھ مورخانہ تجزیہ کا رنگ خود بخود پیدا ہو جاتا جس سے اُن کی کتابوں اور تحریروں میں ایک امتیازی شان پیدا ہو جاتی یہی وجہ ہے کہ اُن کی کتابیں ہر طبقہ میں غور اور شوق سے پڑھی جاتی ہیں اور دار المصنفین کی تو وہ راس المال ہیں ؛

اُن کے تاریخی مقالات میں بھی بڑا تنوع ہے، اس وقت ناظرین کے ہاتھوں میں جو کتاب ہے، اُس میں صرف وہ مقالات ہیں، جو ہندوستان کی تاریخ کے کسی پہلو پر وقتاً فوقتاً لکھے گئے، ان میں سے جو بھی مضمون جب لکھا گیا، اُس کی حیثیت قطب نما کی ہوگئی تھی، زیر نظر کتاب کا پہلا مضمون "ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے عہد میں ہندوؤں کی تعلیمی اور علمی ترقی" ہے، یہ ۱۹۱۸ء کے معارف میں ایک سال تک مسلسل شائع ہوتا رہا، اور بہت شوق سے پڑھا گیا، اس مضمون کی اشاعت کے اکیس سال بعد راقم نے اس کا انگریزی ترجمہ کر کے اسلامک کلچر حیدرآباد دکن بھیجا، تو اس رسالہ کے اڈیٹر نے اس کو بہت پسند کیا، اور شکریہ کے ساتھ دو قسطوں (اکتوبر ۱۹۳۸ء و اکتوبر ۱۹۳۹ء) میں شائع کیا، پھر ۲۴ سال کے بعد ۱۹۶۵ء میں اس کا بنگالی ترجمہ مولانا غلام محی الدین اڈیٹر آج ڈھاکہ نے کیا، اس موضوع پر اب بہت کچھ تحقیقات ا ہو چکی ہیں ڈاکٹر سید عبد اللہ اورنٹیل کالج لاہور نے "ادبیاتِ فارسی میں ہندوؤں کا حصّہ" کے نام سے پوری کتاب لکھ کر ڈی لٹ کی ڈگری پائی ہے، انھوں نے اپنی کتاب کے تعارف میں اعتراف کیا ہے کہ

"جب ۱۹۲۸ء میں میرے مخدوم پرنسپل محمد شفیع صاحب اور استاذ محترم پروفیسر محمد اقبال صاحب نے الفرڈ پٹیالہ اسکالر کی حیثیت سے مجھ سے اس مضمون پر کچھ لکھنے کی فرمایش کی، تو میں دیبی پرشاد سائل کی کتاب آثار شعرائے ہنود کے سوا کسی ماخذ سے واقف نہ تھا، جب اس سلسلہ میں میں نے جستجو سے کام لیا، تو معلوم ہوا کہ مولانا سید سلیمان ندوی صاحب اس موضوع پر ایک طویل سلسلۂ مضامین معارف ۱۹۱۸ء میں سپرد قلم کر چکے ہیں جنھیں میں نے اپنے لئے ایک مستقل ماخذ کے طور پر

استعمال کیا،۔۔ ۔۔ ۔۔ اس امر کا اعتراف کیا جاتا ہے، کہ میں نے ان مضامین سے بے حد مدد لی ہے جس کے لئے میں جناب سید صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں"

مقالہ "خلافت اور ہندوستان" اُس وقت لکھا گیا جب ۱۹۲۰ء اور ۱۹۲۱ء میں ہندوستان کے مسلمان بہت ہی پُر آشوب دور سے گذر رہے تھے، پہلی جنگ عظیم کے بعد اسلامی ممالک خصوصًا ترکی پر سخت وقت آیا، اُس کے حصے بخرے کئے جارہے تھے، ترکی کا سلطان قسطنطنیہ میں اتحادیوں کے ہاتھوں بے بس ہو رہا تھا، اتحادی فتح کے غرور اور نشہ میں خدا کی خدائی کی شکست و ریخت میں مصروف تھے، اور ملکوں کی قسمت کا فیصلہ کر رہے تھے، اس وقت ہندوستان کے دردمند مسلمان رہنماؤں نے اپنی جانوں پر کھیل کر ایک خلافت کانفرنس قائم کی جس میں مولانا شوکت علی اور مولانا محمد علی نے ایسی تنظیمی قوت پیدا کر دی کہ پورا ہندوستان اُس کی آواز پر اُٹھتا بیٹھتا تھا، اس تحریک میں سید صاحب بھی پیش پیش ہو کر ترکی کی حمایت میں زبان و قلم اور دعوت و اشاعت سے لڑتے رہے، وہ مولانا شوکت علی اور محمد علی کے ساتھ ایک وفد میں لندن بھی گئے، اور وہاں خلافت و جزیرۃ العرب کے مسائل اور ہندوستان کے مسلمانوں کے جذبات اور اُن کے مذہبی مطالبات کی وضاحت کی، پروفیسر مارگولیتھ اور ایک اطالوی مستشرق سے مسئلۂ خلافت پر علمی نبرد آزمائی بھی ہوئی، اور اس مسئلہ پر مشہور انگریزی مجلہ فارن افیرز میں ایک مدلل اور جامع مضمون لکھا جس کی تعریف مولانا محمد علی نے بار بار کی، وہاں سے واپسی کے بعد خلافت عثمانیہ اور دنیائے اسلام" اور "خلافت اور ہندوستان" کے عنوان سے دو اہم مضامین معارف کے کئی نمبروں میں لکھے جن کو مختلف ناشروں نے علیحدہ علیحدہ رسالوں کی صورت میں بھی شائع کیا، اُن سے تحریک خلافت کو بڑی مدد ملی، ہندوستان اور خلافت جس وقت نظر سے لکھا گیا ہے، اور اُس میں جو تاریخی معلومات ہیں، ان سے ناظرین اب بھی مستفید ہو سکتے ہیں،

(دیبا

مضمون "ہندوستان میں اسلام کی اشاعت کیونکر ہوئی" معارف کی کئی قسطوں میں شائع ہوا۔ عیسائیوں اور غیر مسلموں کے اس پروپیگنڈے سے کہ ہندوستان میں اسلام تلوار کے زور سے پھیلا خود مسلمان متاثر ہو چلے تھے لیکن جب حضرت سید صاحب کا یہ مضمون معارف میں شائع ہوا، تو مسلمانوں کو ایسا محسوس ہوا کہ اُن کی جھکی ہوئی گردنیں یکایک خوشی بلکہ فخر سے اٹھ گئی ہیں، کیونکہ اسی مضمون کے ذریعہ سے اُن کو معلوم ہوا کہ ہندوستان میں اسلام سلاطین کی تلواروں سے نہیں پھیلا، بلکہ اُس کی ترقی اُن ہی طریقوں سے ہوئی جس سے دنیا میں ہر داعی مذہب کی ہوئی ہے، ہوتی ہے، اور ہوگی، اس مضمون میں جو تاریخی صداقتیں پیش کی گئی ہیں، اُن سے وہ تمام غلط فہمیاں دور ہوگئیں، جو معاند مورخوں اور عیسائی مبلغوں نے پھیلا رکھی تھیں، خواجہ حسن نظامی مرحوم نے تو اس مضمون کو رسالہ کی صورت میں شائع کر کے بڑی کثرت سے تقسیم کرایا، جو ہر جگہ شوق سے پڑھا گیا۔

"لاہور کا ایک فلکی آلات ساز" ہندوستان کے اصطرلاب اور اُن کے صناعوں کی جو تفصیلات پیش کی گئی ہیں، اُن سے حضرت سید صاحب کے ذوق کے تنوع کا اندازہ ہوگا، اُن کو علم ہیئت سے بھی کچھ دلچسپی تھی، مارچ و جون ۱۹۰۹ء کے رسالہ الندوہ لکھنؤ میں اسلامی رصد خانے کے عنوان سے جو مضمون لکھا وہ آج بھی اپنی مفید معلومات کی وجہ سے لائق مطالعہ ہے، اسی دلچسپی کی وجہ سے حضرت سید صاحب نے لاہور کا ایک فلکی آلات ساز" میں عہد مغلیہ میں جو اصطرلاب بنائے گئے، اُن سے متعلق پُر مغز اور دلچسپ معلومات فراہم کئے ہیں، اس مضمون سے جرمنی کے ڈاکٹر فان کلیو بر نے بڑی دلچسپی لی، اور جب راقم کا کیا ہوا اس کا انگریزی ترجمہ اکتوبر ۱۹۳۵ء کے اسلامک کلچر حیدرآباد دکن میں شائع ہوا، تو شکاگو یونیورسٹی کے ایک لائق فاضل نابیا ایبٹ نے اس کو غور سے پڑھا، اور جنوری ۱۹۳۶ء کے اسلامک کلچر میں اس پر ایک استدراک لکھا۔

اس کتاب کا ایک بہت ہی اہم مقالہ "تاج محل اور لال قلعہ کے معمار" ہے، جو ۱۹۳۳ء میں لاہور

میں ادارۂ معارفِ اسلامیہ کے پہلے اجلاس میں ڈاکٹر اقبال کی صدارت میں پڑھا گیا، اس میں پہلی دفعہ پوری تحقیق اور سند کے ساتھ یہ بتایا گیا، کہ تاج محل اور لال قلعہ کا معمار نادر العصر استاد احمد لاہوری (المتوفی ۱۰۵۹ھ) تھا، تاج محل کی تعمیر ۱۰۵۱ھ میں ہوئی، یعنی استاد احمد کی وفات سے نو برس پہلے ختم ہو چکی تھی، اور دہلی کا لال قلعہ ۱۰۴۸ھ سے شروع ہو کر احمد کی وفات سے ایک سال پہلے ۱۰۵۸ھ میں تکمیل پایا، لال قلعہ کی تعمیر میں استاد احمد کا بھائی استاد حامد، اور اس کا لڑکا لطف اللہ مہندس بھی شریک رہا، اس مضمون میں استاد احمد کے لڑکوں کا بھی ذکر ہے، جو تعمیر، ہندسہ اور ریاضیات میں ماہر تھے، انگریز مورخوں نے یہ غلط فہمی پھیلا رکھی تھی کہ تاج محل کو ایک طالوی معمار نے تیار کیا، لیکن اس مقالہ کے بعد یہ غلط فہمی جاتی رہی، ۱۹۵۱ء میں دہلی کے مشہور اخبار اسٹیٹسمین کے کچھ انگریز کالم نویسوں نے پھر بحث چھیڑ دی، کہ تاج محل کے معمار ہندوستان کے نہیں، بلکہ یورپ کے تھے، راقم نے حضرت سید صاحب کے اس محققانہ مضمون کا حوالہ دے کر انگریز کالم نویسوں کی رائے کی تردید کی تو حکومتِ ہند کے آثارِ قدیمہ کے ڈائرکٹر نے بھی تائید کی کہ تاج محل کا معمار ہندوستانی مہندس نادر العصر استاد احمد لاہوری تھا، راقم نے اس مضمون کے بھی انگریزی میں ترجمہ کرنے کی عزت حاصل کی، جو جرنل آف دی بہار ریسرچ سوسائٹی جلد ۳۴ حصہ اول و دوم ۱۹۴۸ء میں چھپا، گو اس کے اڈیٹر نے فارسی ٹائپ کے نہ ہونے کی وجہ سے اس کی فارسی عبارتوں کو حذف کر دیا، جس سے اصل کی شان باقی نہیں رہی، اردو کا یہ مضمون تمام مورخوں کے لئے قیمتی ماخذ بن گیا ہے؛

مقالۂ قنوج" میں یہ دکھایا گیا ہے کہ عرب جغرافیہ نویس اور سیاح سندھ میں جس قنوج کا ذکر کرتے ہیں، وہ کوئی علٰحدہ قنوج نہ تھا، بلکہ وہی قنوج ہے جو موجودہ فرخ آباد کے ضلع میں واقع، اور جو کسی زمانہ میں ہندوستان کی سب سے بڑی راجدھانی تھی، عربوں نے سندھ کی سمت میں جس قنوج کا ذکر کیا ہے، اس سے مقصود سلطنتِ قنوج کا آخری سرحدی مقام تھا، اس کو ثابت کرنے کیلئے

حضرت سید صاحب نے جس غیر معمولی تلاش و تفتیش کا ثبوت دیا ہے وہ مقالہ کے مطالعہ سے اندازہ ہوگا، یہ ادارہ معارفِ اسلامیہ کے تیسرے اجلاس دہلی میں پڑھنے کے لئے لکھا گیا تھا لیکن حضرت سید صاحب اس میں شرکت نہ کر سکے، اس لیے وہاں پڑھا نہ گیا، تو معارف میں شائع کر دیا گیا، اس کا انگریزی ترجمہ جناب سید ابو عاصم ایم اے ال ال بی نے کیا جو اکتوبر ۱۹۴۲ء کے اسلامک کلچر حیدرآباد میں شائع ہوا،

مقالہ ہندی الاصل اور ہندوی النسل مسلمان سلاطین، عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن کے ایک توسیعی لکچر کے لئے لکھا گیا تھا لیکن وہاں پڑھا نہ جا سکا، یہ کراچی میں انجمن ترقی اردو کے ایک جلسہ میں ڈاکٹر محمد حسین کی صدارت میں پڑھا گیا، جو اُس وقت حکومت پاکستان کے وزیر تھے، اس میں دہلی، سندھ، ملتان، کشمیر، گجرات، اور دکن کے ایسے سلاطین کا ذکر ہے، جو یا تو ایک طرف سے بیرونی اور دوسری طرف سے ہندی ہیں، یا جو باپ اور ماں دونوں طرف سے ہندی ہیں، اس مقالہ میں یہ بتایا گیا ہے کہ ہندوستان کے ایسے فرمانرواؤں نے دوسرے بادشاہوں کے مقابلہ میں ہندوستان کی کسی طرح کم خدمت نہیں کی، اس کی تفصیلات ناظرین کے لئے دلچسپ بھی ہیں، اور پُر از معلومات بھی،

اس کتاب میں کچھ ایسے مضامین بھی ہیں، جو بہت مختصر ہیں لیکن اُن سے حضرت سید صاحب کی بالغ نظری اور باریک بینی کا اندازہ ہوگا، ان کا معمول تھا کہ جب کہیں جاتے تو وہاں کے قابلِ ذکر تاریخی مقامات اور کتب خانے کی سیر ضرور کرتے، اور وہاں جوہری بن کر اپنی جوہر شناسی کا ثبوت دیتے، ۱۹۱۶ء میں سرنگاپٹم تشریف لے گئے، تو اُن کے قلم سے "سلطان ٹیپو کی چند باتیں" کے عنوان سے کچھ سطریں نکل پڑیں، جن میں اُن کے کچھ چشم دید مشاہدات اور کچھ تاریخی حقائق ہیں، اسی طرح ۱۹۳۵ء میں بہار کے مشہور تاریخی مقام نالندہ (ضلع پٹنہ) کی سیر کی تو اپنے مضمون "نالندہ کی سیر" میں اس کی تاریخ کے ساتھ بودھ زمانہ کے تمام آثار، مثلاً اس کی آٹھ خانقاہوں، سنگی مندر، رصد خانے اور عجائب خانہ سے متعلق مفید معلومات فراہم کیں، اور اسی مختصر مضمون میں یہ بتایا ہے کہ عام طور سے یہ کہا جاتا ہے کہ

نالندہ کی خانقاہ مسلمانوں کے زمانہ میں مسلمانوں کے ہاتھوں تباہ ہوئی لیکن یہ صحیح نہیں، کیونکہ کھدائی سے جو عمارتیں نکلی ہیں، وہ برباد کی ہوئی نہیں ہیں، البتہ یہ کہنا صحیح ہوگا کہ محمد بختیار خلجی کے حملۂ بہار کے وقت نالندہ کی حالت ایسی منتشر اور پراگندہ ہوئی کہ پھر اُس کا شیرازہ نہ بندھ سکا،

حضرت سید صاحب نے جب جب جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی کے کتب خانے کی سیر کی، تو ان کی جوہر شناس نگاہیں کچھ ایسی کتابوں پر پڑیں، جن سے انھوں نے قیمتی تاریخی معلومات حاصل کئے، جیسا کہ ان کے دو چھوٹے مضامین "ہندوکشی عالمگیر کے عہد کی دو عجیب کتابیں"، اور "سند معافی جزیہ" سے ظاہر ہوگا

ہندوستان کی عمومی تاریخ کی تدوین و ترتیب کے متعلق حضرت سید صاحب کا خاص نقطۂ نظر ان کے اُس خطبۂ صدارت سے ظاہر ہوگا، جو انھوں نے دسمبر ۱۹۴۲ء میں آل انڈیا ہسٹری کانگریس کے شعبۂ تاریخ ہند از منہ وسطیٰ (۲۰۶ھ ۱۲۰۶ء تا ۱۵۲۶ء) میں دیا، یہ خطبہ اس کتاب میں ناظرین خود ملاحظہ کریں، اس میں حضرت سید صاحب نے بڑے دکھ کے ساتھ فرمایا ہے، کہ پالٹکس کے کھیل سے اس ملک کا علم تاریخ بھی بچا ہوا نہیں، انگریزوں نے مسلمانوں کی تاریخ الٹ پلٹ کر کچھ ایسی سمجھائی اور پڑھائی کہ جو دل اُن سے ٹوٹے، وہ اب تک نہ جٹ سکے، اور پھر اسی دکھ اور درد کے ساتھ فرمایا کہ اب گو نہ وہ فاتح رہے، اور نہ وہ مفتوح، مگر زمانہ کے تطاول سے اُن کے زمانہ کے پیدا شدہ جذبات کے سوکھ جانے والے درخت کو پانی دے دے کر ہرا کیا جا رہا ہے، اسی لئے اس کانگریس کے مؤرخوں کو مخاطب کر کے فرمایا:-

"مجھے یہ کہنا تھا کہ تاریخ کے فن کو قوموں کے پھوٹ اور میل میں بہت کچھ دخل ہے اسلئے وہ لوگ جنکی نظریں اس ملک کا مستقبل ہے اور جنکے ہاتھوں میں اسکے مستقبل کا بنانا یا بگاڑنا ہے اُن کو اپنی ذمہ داری کو سمجھنا چاہئے اور اس حالت میں جب کہ ہم سب کو معلوم ہے، کہ ہم کو اب اسی ملک میں جینا اور مرنا ہے تو عداوت اور نفرت کی پچھلی باتوں کو اس طرح دہراتے رہنا جس سے یہ جذبہ اسی طرح پلتا

اور بڑھتا، اور پھلتا، اور پھولتا رہے، اپنے ملک کے ساتھ بڑی بے وفائی ہے"

اور پھر آخر میں اپنے دل کی گہرائیوں سے فرمایا:۔

"ہندوستان کی جو تاریخ لکھی جائے اس کا مقصد ہندوستان کے متفرق اجزاء کو باہم جوڑنا ہو، توڑنا نہ ہو، حال کو ماضی کی ناگواری کی تلخی کو بڑھا کر کیوں برباد کیا جائے، اور کیوں مستقبل کے لئے یہ کوشش جاری رہے، کہ وہ کبھی خوش آیند نہ ہو سکے"۔

حضرت سید صاحب کے حکم سے راقم نے اس خطبہ کا انگریزی ترجمہ کیا، جو اجلاس میں پڑھا گیا، پھر اس کانگریس کی روداد میں شامل کیا گیا، یہ خطبہ اسی زمانہ میں مدراس کے اخبارات ہندو اور دکن ٹائمس، پھر کلکتہ کے اسٹار آف انڈیا اور مارننگ نیوز میں بھی شائع ہوا، دارالمصنفین میں ہندوستان کی تاریخ کی تدوین و ترتیب کا جو سلسلہ جاری ہے، اس کے لئے یہ مشعل راہ بنا ہوا ہے،

اس خطبہ کے دینے سے پہلے بھی حضرت سید صاحب کو برابر اس کا دکھ رہا کہ اسکولوں کالجوں میں تاریخ ہند کی تعلیم سے فوائد کے بجائے نقصانات پہونچ رہے ہیں، اگست ۱۹۳۲ء کے معارف کے شذرات میں تحریر فرمایا:۔

سرکاری مدارس میں تاریخ ہند کی تعلیم کا اضافہ بظاہر علم کے اضافہ کے لئے ہو گر درحقیقت یہ اقوام ہند میں قدیم اختلافات و نزاعات کے اضافہ کرنے کے لئے کیا گیا ہو حالانکہ ہندوستان کو آگے چلنا ہے تو پیچھے پھر کر دیکھنا نہیں چاہئے آج اس بحث سے کہ سلطان محمود کا حملہ ہندوستان پر جائز تھا یا ناجائز اور شہاب الدین غوری نے کتنے مندر غارت کئے، اور عالمگیر نے ہندوؤں پر کیا کیا ظلم کئے، سوراج کی منزل میں ایک قدم بھی آگے نہیں بڑھا سکتا، کیا ہمارے ہم وطن اس نکتہ کو سمجھنے کی کوشش کریں گے"؟

اسی شذرات میں یہ بھی فرمایا:۔

"ہماری یونیورسٹیوں کی تاریخ ہند کی کتابوں میں ڈھونڈ ڈھونڈ کر ایسی ہی باتیں جمع کی جاتی ہیں، جن سے ان دونوں قوموں (مراد ہندو مسلمان) کے جذبات میں مزید اشتعال پیدا ہو، اور اس کا اتفاق آیندہ مشکل سے بڑھ کر محال ہو جائے، حالانکہ اس ملک کی تاریخ میں ایسے واقعات کی بھی کمی نہیں، جن کے پڑھنے سے ان دونوں قوموں کے درمیان اختلاط و محبت کے جذبات پیدا ہوں، مگر بازاری قدر دانی کے تابع مصنف و کتب فروش اپنی ذاتی عارضی کامیابی کے مقابلہ میں ملکی اور قومی بھلائی کی قیمت کی پروا نہیں کرتے"

معارف کے ان شذرات کو پڑھ کر پونہ سے حضرت سید صاحب کے ایک دوست پروفیسر شیخ عبدالقادر نے ان کو لکھا کہ ان تلخیوں کو دور کرنے کے لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ مسلمانان ہند کی صحیح اور اصلی تاریخ کا حقہ معاصرین اور متاخرین کے لئے درست کریں، شے کہن سے نئی بوتلیں بھر کر شراب طہور کو جدید کاسوں (مزاجھا کافوراً) انڈیلیں. (دیکھئے معارف نومبر ۱۹۳۲ء) حضرت سید صاحب نے اس کے جواب میں معارف کی اسی اشاعت ہی میں تحریر فرمایا، کہ اس میں کوئی شک نہیں کہ **ہندوستان کی ایک محقق تاریخ لکھنا آج مسلمانوں کا سب سے بڑا فرض ہے**، دارالمصنفین اس کے لئے اپنے مقدور بھر سب کچھ کرنے کو تیار ہے لیکن ضرورت ہے کہ دوسرے دردمند اہل علم بھی ہمارے کاموں میں حصہ لیں اور اپنی سعی و تحقیق سے ممنون فرمائیں، اور پھر ایک بزم تاریخ ہند کی تشکیل کی، اور اس میں شرکت کرنے کے لئے پروفیسر شیخ عبدالقادر پونہ، پروفیسر محمد حبیب مسلم یونیورسٹی علی گڑھ، پروفیسر ہارون خاں شروانی حیدرآباد دکن، پروفیسر سید نجیب اشرف ندوی، اسماعیل کالج بمبئی، مولانا سید ابوظفر صاحب ندوی، مولف تاریخ گجرات احمدآباد، ڈاکٹر محمد ناظم محکمۂ آثار قدیمہ دکن، پروفیسر سید عبدالقادر، اسلامیہ کالج لاہور، حکیم سید شمس اللہ قادری حیدرآباد دکن، مولوی سید ہاشمی فریدآبادی، مولوی سید مقبول احمد صاحب صمدنی مؤلف حیات جلیل، مولوی

اکبر شاہ خاں صاحب نجیب آبادی، مؤلف آئینۂ حقیقت، علامہ عبد اللہ یوسف علی، ڈاکٹر شیخ عنایت اللہ لاہور نے اپیل کی،

یہ اپیل بڑی گرمجوشی کے ساتھ سنی گئی، اور مختلف سمتوں سے خطوط آئے، کہ یہ کام ضرور شروع کیا جائے لیکن اس کے شروع کرنے میں جو دقتیں تھیں، اُن کی طرف حضرت سید صاحب نے دسمبر ۱۹۳۴ء کے معارف میں تو یہ لکھ کر توجہ دلائی، کہ ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد اور سلاطین اسلام کی بادشاہی وحکومت اور مسلمانوں نے اس ملک کو جو ترقی دی، اور یہاں جو تمدن پیدا کیا، اُن سب کی ایک مفصل اور مکمل تاریخ کی ضرورت تاریخی علمی، قومی، سیاسی ہر حیثیت سے روز بروز بڑھتی جاتی ہے، لیکن یہ کام اس قدر اہم ہے کہ اس کو صرف شخصی ہمت سے انجام دینا مشکل ہے، ارباب نظر کی نگاہیں اس کے لئے برابر دار المصنفین پر پڑ رہی ہیں، دار المصنفین نے اب تک اس خدمت کے انجام دینے سے اس لئے پہلوتہی کی، کہ اس کے لئے گراں قدر مصارف کی ضرورت ہے، جس کے لئے دار المصنفین کا موجودہ سرمایہ کافی نہیں" حضرت سید صاحب نے اس کام کے سلسلہ میں بتایا کہ تاریخ ہند کے غیر مطبوعہ قلمی نسخے حاصل کئے جائیں، تاریخ ہند پر انگریزی میں جتنی کتابیں لکھی جا چکی ہیں، وہ خریدی جائیں، جن قلمی نسخوں کا حاصل کرنا ممکن نہ ہو، اُن کے مطالعہ کے لئے مصنفین سفر کریں، پھر کتاب کی ترتیب و تدوین کیلئے لائق اشخاص کی خدمات مناسب معاوضہ پر حاصل کی جائیں،

ان کا خیال تھا کہ تاریخ ہند کی تدوین پندرہ حصوں میں کی جائے جن میں عربوں، غزنویوں، غوریوں، خلجیوں، تغلقوں، لودیوں، مغلوں کے علاوہ، دکن، گجرات، مالوہ، خاندیس، کشمیر، ملتان، جونپور، بنگال، حیدرآباد، مرشد آباد، عظیم آباد، اودھ، روہیلکھنڈ، میسور، اور ارکاٹ، وغیرہ کے مسلمان فرماں رواؤں کی تاریخ قلمبند کی جائے لیکن انھوں نے زیادہ تر علمی، ثقافتی اور تمدنی تاریخ لکھے جانے پر زور دیا،

۱۹۳۴ء کی ارزانی کے زمانہ میں حضرت سید صاحبؒ کا خیال تھا کہ یہ کام سترہ ہزار میں پورا ہو جائیگا، اس اپیل پر نواب صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمن خاں شروانی نے ایک سال تک پچاس روپیے ماہوار دینے کا وعدہ فرمایا، اور خان بہادر مولوی محمد حسین خاں صاحب سابق ڈپٹی اکونٹنٹ گورنمنٹ آف انڈیا، وسابق فنانس منسٹر رامپور نے پانچ سو یکمشت عطا کیا، اسی قلیل رقم سے حضرت سید صاحب نے کام شروع کر دیا، اور جن اصحاب سے حضرت سید صاحب نے قلمی اعانت کی اپیل کی تھی، انھوں نے خاموشی اختیار کر لی، خود مولانا سید ابو ظفر صاحب ندوی کو احمد آباد سے دار المصنفین بلایا گیا، کہ یہ کام جاری ہو جائے، اور مولانا عبد السلام ندوی مرحوم کو ہندوستان کی تمدنی تاریخ لکھنے کو کہا گیا،

راقم اس زمانہ یعنی ۱۹۳۴ء میں علی گڈھ سے تعلیم سے فارغ ہو کر جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی میں پروفیسر محمد مجیب کی نگرانی میں تاریخ ہند پر کچھ کام کرنے چلا گیا تھا، ۱۴ دسمبر ۱۹۳۴ء میں حضرت سید صاحب نے ایک مکتوب میں کچھ اور باتوں کے علاوہ یہ تحریر فرمایا،

"دار المصنفین میں تاریخ ہند کا کام شروع کر دیا گیا ہے، تم کو تاریخ ہند سے دلچسپی رہی ہے، اور یہ ذوق تم نے اپنے والد مرحوم سے وراثت میں پایا ہے، ان سے مجھکو بڑا لگاؤ تھا، ان کی جوانی کی موت بھلائی نہیں جاتی،[1] اس لگاؤ کی بنا پر تمھاری طرف میری نظر برابر اٹھتی رہی، دار المصنفین پیسے کمانے کی جگہ نہیں، اس لئے یہاں تم کو بلانے میں تامل رہا، کیونکہ اور نوجوانوں کی طرح تم کو بھی اچھی ملازمت حاصل کرنے کا حوصلہ ہوگا، لیکن تم پسند کرو، تو یہاں آجاؤ، اور تاریخ ہند کے کاموں میں حصہ لو، ابھی بلا شرط آؤ، میری طرف سے بھی کوئی شرط نہیں، تم یہاں آکر کچھ دنوں رہو، یہاں کے کاموں میں تمھارا جی لگے، اور تم یہاں رہنے پر رضامند ہو جاؤ"

---

[1] راقم کے والد بی، اے، پاس ہونے کے بعد ڈپٹی کلکٹری کے لئے نامزد کرلئے گئے تھے، لیکن اس عہدہ پر مامور ہونے سے پہلے وفات پاگئے،

تو دارالمصنفین اپنی بساط کے مطابق تمھاری کچھ مالی خدمت بھی کر دے گا لیکن جو زیادہ سے زیادہ خدمت کر سکتا ہے اس کا اندازہ تم کو پہلے سے ہے،......" (حضرت سید صاحب نے اس خط میں ہر جگہ آپ لکھا تھا، لیکن راقم نے اس کو تم بنا دیا ہے)

اس مکتوب نے میری زندگی کا رُخ بدل دیا، حضرت سیّد صاحب کا شاگرد بننے کی بڑی آرزو تھی، یہ آرزو پوری ہوتی نظر آئی اس لئے جنوری ۱۹۳۵ء میں جامعہ ملیہ دہلی سے دارالمصنفین چلا آیا، اس سے پہلے بھی یہاں کئی بار آچکا تھا لیکن اس مرتبہ اس کی سرزمین جنتِ ارضی اور اس کی ہر چیز زندگی سے معمور نظر آئی، شاید اس لئے کہ یہاں پوری زندگی گذارنی تھی، حضرت سیّد صاحب بھی میرے آجانے سے خوش تھے،

دوسرے دن اُن کی میز کے قریب جاکر بیٹھا تو انھوں نے تاریخ ہند کی اسکیم بتا کر فرمایا کہ تم ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے فوجی نظام پر مواد جمع کرو، عرض کیا کہ یہ میرے لئے دشوار اور خشک موضوع ہے، فرمایا کہ دشوار گذار راہیں طے کرنے کے بعد ہی تحقیق کے رموز سے واقف ہوگے، حکم تھا اس لئے تعمیل میں لگ گیا لیکن میرے کام کی رفتار بہت سُست رہی، اور سچ تو یہ ہے کہ چار پانچ سال تک حضرت سیّد صاحب کی نگرانی میں قلم پکڑنا سیکھتا رہا، اور جب کچھ کام کرنا سیکھا تو ۱۹۴۱ء میں یکایک صحت خراب ہوگئی، اور کئی سال تک پریشان رہا، میری علالت کی داستان دکھ بھری ہے، اور یہ کہنے میں حق بجانب ہوں کہ حضرت سیّد صاحب کی دعاؤں کی بدولت صحت ہوگئی، انھوں نے بہت سی دعائیں ورد کرنے کے لئے لکھ بھیجیں، اور ایک بار یہ بھی تحریر فرما کر دل بڑھایا کہ

"......تم ہر وقت یاد آتے ہو تم کو اللہ تبارک تعالیٰ دارالمصنفین ضرور واپس بھیجے گا، ابھی تم سے بہت کچھ کام لینا ہے، میں تمھارے لئے برابر دعائیں کرتا رہتا ہوں عجل اللہ"

شفاء کلی، ہاں بھائی، مولانا (یعنی مولانا اشرف علی تھانویؒ) نے بھی تمھارے لئے دعا کی، یہ بھی پوچھا کہ کیا بیمار ہیں، پھر دعا فرمائی، مولانا عبد الماجد نے تمھارے لئے تعویذ بھی ہے، جو بھیج رہا ہوں......"

اسی خط میں لکھا کہ

"تم جب سے گئے ہو تاریخ ہند کا کام بالکل رکا ہوا ہے، تم آؤ تو پھر یہ کام شروع ہو"

حضرت سید صاحب کے اس قسم کے شفقت آمیز خطوط دوا اور علاج سے زیادہ موثر ثابت ہوئے، تاریخ ہند کے کام رک جانے کی وجہ یہ ہوئی، کہ مولانا ابوظفر ندوی مرحوم، تاریخ سندھ اور پھر غزنویوں اور غوریوں پر ایک جلد لکھکر احمد آباد چلے گئے، مولانا عبد السلام ندوی مرحوم نے ہندوستان کی تمدنی تاریخ پر کچھ ابواب بہت اچھے لکھے تھے، لیکن پھر ان کا اشہب قلم دوسرے میدان کی طرف چل نکلا، تو اس طرف متوجہ نہیں ہوئے، ملک کے جن اصحاب قلم سے اس اسکیم میں شرکت کرنے کی امید تھی، انھوں نے پہلوتہی کی، صرف دارالمصنفین کے اندر ہی یہ کام محدود ہو گیا، اور رفقا دوسرے کاموں میں لگے ہوئے تھے، اس لئے یہ راقم ہی تاریخ ہند پر کچھ خامہ فرسائی کرتا رہا،

۱۹۴۴ء تک آتے آتے اپنی صحت کی خرابی کے باوجود ہندوستان کے عہدِ وسطیٰ کا فوجی نظام پر کام کسی طرح ختم کیا، حضرت سید صاحب نے اگست ۱۹۴۴ء کے معارف کے شذرات میں یہ لکھ کر میری ہمت افزائی کی،

" دارالمصنفین کی مجوزہ تاریخ ہند کے متعدد حصے تکمیل پا چکے ہیں، اس سلسلۂ تاریخ کا اہم مقصد یہ ہے کہ مسلمانوں کے ان تمدنی، صنعتی، علمی، اور فنی کارناموں کو دکھایا جائے، جن سے یہ معلوم ہو کہ ہندوستان کی تعمیر میں ان کی کوششوں کو کہاں تک دخل ہے، اس ضمن میں ایک پوری جلد ہندوستان میں مسلمانوں کی فوجی وعسکری تنظیم پر ہے، جس کو ہمارے

رفیق سید صباح الدین عبدالرحمن، ایم اے نے کئی سال کی تلاش و محنت میں ترتیب دیا ہے، یہ کتاب ابھی اُن کے قلم سے پوری ہو کر ختم ہوئی ہے۔"

یہ کتاب ۱۹۴۴ء میں ختم ہونے کو تو ہو گئی تھی، پھر بھی اُس کے بعض ابواب میں اضافہ کی ضرورت تھی، اس لئے اُس کی طباعت و اشاعت میں عجلت نہیں کی، اسی اثنار میں میری پہلی اہلیہ کی اچانک وفات، گھر کے اور بزرگوں اور سرپرستوں کی المناک موت سے میری صحت اور بھی زیادہ بگڑ گئی، اور دنیا میرے لئے تنگ اور تاریک ہو گئی، تاریخ ہند کا کام بھی بالکل رُک گیا، دارالمصنفین ۱۹۴۷ء عیسوی تک اس سلسلہ میں مولانا ابوظفر ندوی صاحب مرحوم کی صرف ایک کتاب تاریخ سندھ شائع کر سکا، جو بہت پسند کی گئی، مولانا ابوظفر ندوی صاحب نے غزنویوں اور غوریوں کی جلد کی طباعت رکوا دی، کہ اس میں وہ مزید اضافہ کرنا چاہتے تھے۔

علاج کے مختلف مراحل طے کر کے ۱۹۴۷ء کے اگست میں دارالمصنفین لوٹا تو حضرت سید صاحب اس وقت بھوپال میں تشریف فرما تھے، انھوں نے ایک مکتوب میں مورخہ ۲۸ رمضان المبارک ۱۳۶۶ھ میں تحریر فرمایا،

"میں بہت خوشی سے تمھارا احاطہ دارالمصنفین میں خیر مقدم کرتا ہوں، میرے ساتھ دارالمصنفین کے تمھارے احباب بھی بے چینی سے تمھارے منتظر تھے، بے شبہ تمھارے علاج میں بہت روپیہ خرچ ہوا لیکن

قیمتِ خود ہر دو عالم گفتۂ ‏ ‏ ‏ ‏ نرخ بالا کن کہ ارزانی ہنوز

اللہ تعالیٰ تم کو صحت و عافیت کے ساتھ تا دیر دارالمصنفین کی خدمت کا موقع دے، اب تم سے اور برادرم شاہ معین الدین ہی سے ساری امیدیں وابستہ ہیں، تم لوگوں کو دارالمصنفین کے چراغ کو ہر طرح روشن رکھنا ہے، اور ہاں بھائی اب پورے عزائم کے ساتھ تاریخ ہند کے

سلسلہ کو بھی جاری رکھو، اللہ تبارک تعالیٰ پورا فرمائیں؛ آمین"

اس محبت نامہ نے حوصلہ بڑھایا، اور تاریخ ہند کے کاموں میں منہمک ہو گیا، حضرت سید صاحب کے حکم سے ۱۹۴۸ء میں راقم کی کتاب بزم تیموریہ اور ۱۹۴۹ء میں بزم صوفیہ شائع ہوئیں، اُن میں حضرت سید صاحب کو بزم صوفیہ زیادہ پسند تھی، اور یہی پسندیدگی میری محنت کا اصلی صلہ تھا، انھوں نے اس پر ایک مقدمہ بھی لکھنے کی خوشخبری دی تھی لیکن وہ حج کے لئے تشریف لے گئے، اور وہاں سے آکر بمبئی میں علیل ہو گئے تو اُن ہی کے حکم سے اُس کی اشاعت میں تاخیر نہ کی گئی، اور شائع کر دی گئی، بزم تیموریہ میں حضرت سید صاحب کا ایک دیباچہ بھی ہے لیکن اس کی اشاعت کے بعد ایک گرامی نامہ مورخہ ۳۰ دسمبر ۱۹۴۸ء میں تحریر فرمایا:۔

"خوشی ہوئی کہ تمھاری کامیاب تصنیف بزم تیموریہ اہل ذوق کو پسند آرہی ہے، مجھکو پہلے بزم تیموری پسند نہیں تھی، کیونکہ میں اُن کو عیش و تنعم کا دلدادہ، شراب و کباب کا متوالا، حسن و عشق کا پرستار، نقش و تصویر اور سرود و ساز کا دمساز ہی سمجھتا رہا، لیکن جو تصویر تم نے کھینچی ہے، وہ نہایت عمدہ ہے، اور مصور کے کمالات تعریف کے مستحق ہیں،

اور جب بزم صوفیہ چھپ کر ان کے پاس پہونچی تو انھوں نے یہ تحریر فرما کر محض اپنی شفقت و محبت کا اظہار کیا:۔

"تمھاری یہ کتاب انشاء اللہ مفید ثابت ہوگی، کیونکہ اس کا انداز اصلاحی ہے، اور بابرکت بھی ہے، مصنف کے لئے باعث خیر اور موجب اجر ہوگی، انشاء اللہ تعالیٰ

تاریخ ہند کے سلسلہ کی تکمیل کے لئے جس سرمایہ کی ضرورت تھی، وہ اب تک کہیں سے نہیں ملا، اور نہ کسی گوشہ سے قلمی اعانت حاصل ہوئی، ۱۹۴۹ء میں حضرت سید صاحب بھوپال سے اپنے وطن دیسنہ تشریف لائے، تو اُن کے ساتھ کافی دنوں تک رہنے کا موقع ملا، وہ تاریخ ہند

کے کاموں کی سست رفتار سے بددل تھے لیکن ان کو تمام مجبوریوں اور مشکلوں کا بھی احساس رہا، ایک روز فرمانے لگے :-

"میں تو چراغ سحری ہوں، شاہ معین الدین صاحب دارالمصنفین کے اور کاموں میں لگیں گے اب تم ہی کو تاریخ ہند کے سلسلہ کو مکمل کرکے ان کے چھپوانے کا بھی انتظام کرنا ہے"

ان فقروں کے بارے دب کر رہ گیا، اسی سلسلہ میں انھوں نے فرمایا کہ اب سیاسی واقعات کی کھتیونی کے بجائے مسلمانوں کے دور کے تمدنی، ثقافتی، علمی، معاشرتی، اقتصادی وغیرہ حالات پر لکھنے کی زیادہ ضرورت ہے، اسی دوران گفتگو میں یہ سوال آگیا کہ کیا ہندوستان کے سلاطین اسلام کے نمایندے تھے، حضرت سید صاحب نے فرمایا کہ وہ نمایندے نہ تھے، اور دلائل میں وہی باتیں کہیں جو انھوں نے آل انڈیا ہسٹری کانگریس کے شعبۂ تاریخ ہند ازمنۂ وسطیٰ کے خطبۂ صدارت میں کہی تھیں، جو اس کتاب میں شامل ہے، یعنی یہ کہ اُن کی حکمرانی کا طرز اور فرماں روائی کا اصول خالصۃً اسلامی نہ تھا، اور نہ اُن کے سپہ سالار اور فاتح اپنے مفتوحہ علاقوں کے ساتھ اسلامی طریقہ کا پورا پورا برتاؤ کرتے تھے، اُن کے صلح و جنگ، فتح و غنیمت اور محاصل و مداخل کے اصول بھی اسلامی نہ تھے، راقم الحروف نے مودبانہ طور پر عرض کیا کہ یہ صحیح ہے کہ وہ اسلام کے نمایندے نہ تھے لیکن غیر مسلم انہی کی تاریخ کو اسلامی تاریخ سمجھتے ہیں، ہمارے صوفیہ، علما اور صلحا کے کارناموں کو وہ ہماری مذہبی سرگرمیاں سمجھکر پڑھنے کے لئے تیار نہیں، اس کے علاوہ یہ سلاطین اسلام کے نمایندے تو نہ تھے لیکن انہی کی وجہ سے یہاں علما، صلحا، اور مشائخ کو قدم جمانے کا موقع ملا، اور گو اُن کے درباروں کی فضا اسلامی نہیں رہی، لیکن انہی کے سہارے اس سرزمین میں اسلام پھل پھول سکا، اور گو انھوں نے تبلیغ اسلام کی کوئی کوشش نہیں کی، لیکن ان ہی کی بدولت مبلغین اسلام کی کوششیں بار آور ہوتی گئیں، اور گو وہ اوامر و نواہی کے تو زیادہ پابند نہیں رہے، لیکن جہاں حمیت اسلام کا سوال پیدا ہوتا، یا

اُن کی دینی غیرت ضرور بروے کار آجاتی، حضرت سید صاحب نے مجھکو روکتے ہوئے فرمایا جو کچھ کہتے ہو صحیح ہے، اس سے اختلاف نہیں، ایک زمانہ تھا کہ میں بھی شاہانِ اسلام کو اسلام کا نمایندہ اور اس کی شان و شوکت کا حامل سمجھتا تھا، اور ان کی مدح و ستایش کیا کرتا تھا، اب جب سے یہ نکتہ حل ہوا کہ اکثریت ان میں اُن کی ہے جن پر بدنام کنندۂ نکونامے چند کی مثل پوری ہوتی ہے، تو ان کو اسلام کا نمایندہ سمجھنے سے دل ہٹ گیا، لیکن یہ دینی جذبہ ہے اور ذوقی بات ہے، ذوق بھی یکساں ہمیشہ نہیں رہتا، یہ بھی بچہ، جوان، اور بوڑھا ہوتا ہے، میں نے بچپن میں ناول بہت پڑھے، مگر مشغلۂ علمی کے بعد یہ حال ہوگیا کہ ان کے پڑھنے کو جی نہیں چاہتا، اس کے یہ معنی نہیں کہ اب افسانے اور ناول نہ لکھے جائیں، لکھے جائیں گے، اور وہ پڑھے جائیں گے، اور لکھنے والوں کو مبارک باد بھی ملے گی یہی حال اب سلاطین کی تاریخ کا ہے، وہ ضرور لکھی جائے، اور آخر میں مجھکو مخاطب کرکے فرمایا کہ انشاء اللہ تم بھی بوڑھے ہوگے، تو تمھارا ذوق جوان ہوگا،

حضرت سید صاحب کی یہ گفتگو برابر یاد آتی ہے، اسی زمانہ میں انھوں نے اصرار کرکے میری دوسری شادی کرادی تاکہ میری زندگی میں میری تنہائی کی وجہ سے جو غمناکیاں اور تلخیاں ہیں، وہ دور ہوجائیں، میری اس نئی زندگی کے لئے انھوں نے جو دعائیں فرمائیں، وہ میری زندگی کا بہت ہی بیش بہا سرمایہ ہیں،

جون ۱۹۵۰ء میں حضرت سید صاحب بھوپال سے دارالمصنفین تشریف لائے، تو اُس وقت وہ کچھ ایسی ذہنی پریشانیوں میں مبتلا ہوگئے، جن سے نہ صرف اُن کی بلکہ دارالمصنفین کی زندگی کا بھی رُخ بدل گیا، اس مرتبہ دارالمصنفین آکر یہاں سے جو تشریف لے گئے تو دارالمصنفین کے علمی تاج کو پھر کسی نے چاندنی رات میں نہیں دیکھا،

مارچ ۱۹۵۳ء میں حضرت سید صاحب پاکستان ہسٹاریکل کانگریس کی صدارت کے بعد ڈھاکہ

سے کراچی جاتے ہوئے ہندوستان بھی آئے، اور اپنے داماد سید حسین صاحب قائم مقام کلکٹر فتح پور (یو۔پی) کے یہاں ٹھہرے، دارالمصنفین سے ایک مختصر قافلہ اُن سے ملنے گیا، یہ راقم بھی ساتھ تھا، یہ ہم لوگوں کی آخری ملاقات تھی، جہاں دارالمصنفین کے اور تمام کاموں کی تفصیل پوچھی، وہاں تاریخ ہند کے سلسلہ کا بھی ذکر آیا، کام کچھ آگے نہ بڑھا تھا، پھر بھی حوصلہ افزائی کی خاطر مجھ سے فرمایا کہ اب یہ کام تم ہی کو انجام دینا ہے، اسی زمانہ میں معارف میں "ہندوستان کے عہدِ وسطیٰ کی ایک ایک جھلک" کے عنوان سے میرا ایک سلسلۂ مضمون جاری تھا، فرمایا یہ دلچسپ چیز ہے، اس کو کتاب کی شکل میں شائع کر دینا، آج کل ایسی چیزوں کی ضرورت ہے، یہ ہمت افزا فقرے میری محنت کے اصلی ثمر تھے،

۲۳ نومبر ۱۹۵۳ء کو حضرت سید صاحب کی رحلت کی خبر ملی تو ایسا معلوم ہوا کہ اب میری علمی زندگی کا بھی خاتمہ ہو گیا، کیونکہ وہ دارالمصنفین سے دور بھی رہے تو بھی دارالمصنفین میں چلتے پھرتے اور ہماری کاموں کی نگرانی کرتے نظر آتے، اور ہم جو بھی تحریر لکھتے خیال چھایا رہتا، کہ اس پر اُن کی نظرِ احتساب ضرور پڑے گی، وہ خامیوں کی گرفت کریں گے، اور خوبیوں کو دیکھ کر حوصلے بڑھائیں گے، ان کے وصال سے ایسا معلوم ہوا کہ علم و فضل و کمال کا سایہ ہم پر سے جاتا رہا، حوصلے پست ہو گئے، قلم کی رفتار رک گئی لیکن جب اُن کی وصیت کا خیال آتا تو از سرِ نو حوصلہ پیدا ہوتا،

۱۹۵۴ء میں راقم کی ایک کتاب بزم مملوکیہ شائع ہوئی، جس سے اس سلسلہ کا کام کچھ تو آگے ضرور بڑھا لیکن یہ خاطر خواہ نہ تھا، "ہندوستان کے عہدِ وسطیٰ کا فوجی نظام" ختم تو ہو چکی تھی، لیکن پھر بھی اس کو طبع کرانے میں تامل تھا کیونکہ اس کی بعض باتیں اب بھی تشنہ تھیں، اس اثنا میں مولانا سید ابو ظفر صاحب ندوی اپنے خطوط میں اس سلسلہ کی تکمیل کے لئے ہر طرح کی ہمت دلاتے رہے، اور ایک جلد "گجرات کے سلاطین کی تمدنی تاریخ" لکھ کر بھیجی لیکن مئی ۱۹۵۵ء میں اُن کا یکایک انتقال ہو گیا، تو میری بڑھی ہوئی ہمت پھر چھوٹ گئی، ان سے مفید مشورے ملتے رہتے، اور ان سے

قلمی اعانت کی بھی امید رہتی، انھوں نے غزنویوں اور غوریوں پر جو جلد لکھی تھی، اس پر نظر ثانی بھی نہ کر سکے،

۱۹۵۰ء ہی میں میری ایک اور کتاب "ہندوستان کے عہدِ وسطیٰ کی ایک ایک جھلک" شائع کی گئی جس سے کچھ تھوڑا کام اور آگے بڑھا، ڈاکٹر سید محمود صدر مجلس انتظامیہ دار المصنفین سابق وزیر امور خارجہ حکومتِ ہند کو تاریخ ہند سے شغف رہا ہے، میری درخواست پر انھوں نے دار المصنفین کے اس سلسلہ کی تدوین میں دلچسپی لی، اور اس کی دس جلدوں کی جلد از جلد اشاعت کا ایک پروگرام بنوایا، اور مولانا ابو الکلام آزاد وزیر تعلیمات حکومتِ ہند کے سامنے پیش کیا گیا، اس کو دیکھ کر انھوں نے پسند فرمایا تو ان سے مالی امداد کی بھی درخواست کی گئی، اس وقت حکومتِ ہند کی وزارتِ تعلیمات کے سکریٹری جناب خواجہ غلام السیدین تھے، انھوں نے مفید مشورے دیئے لیکن مولانا ابو الکلام آزاد کی وزارت کی طرف سے ابھی مالی امداد کی منظوری ہونے نہیں پائی تھی کہ وہ رحلت فرما گئے، اُن کے بعد اُن کی وزارت کے جانشین جناب ہمایوں کبیر صاحب نے اس پروگرام سے دلچسپی لی، اور اپنی علم دوستی سے اپنی وزارت کی طرف سے مالی امداد دلائی جس سے ۱۹۶۰ء سے ۱۹۶۲ء تک حسب ذیل چھ کتابیں شائع ہو سکیں (۱) ہندوستان کے عہدِ وسطیٰ کا فوجی نظام (۲-۳) ہندوستان عربوں کی نظر میں جلد اوّل و دوم (۴) گجرات کی تمدنی تاریخ مسلمانوں کے عہد میں (۵) ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی جلوے، (۶) ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی کارنامے، ان میں "ہندوستان عربوں کی نظر میں" جناب شاہ معین الدین صاحب ندوی ناظم دار المصنفین نے اپنی نگرانی میں رفقائے دار المصنفین مولوی ضیاء الدین اصلاحی اور حافظ مجیب اللہ صاحب ندوی سے تیار کرائی، اور اُس کے مسودہ کی نظر ثانی کرنے میں اپنا کافی وقت صرف کیا، ان کو بھی اب لگن پیدا ہو گئی ہے کہ اس سلسلہ کا کام خاطر خواہ

طور پر آگے بڑھے، اُن کے کام کا دائرہ الگ ہے لیکن ناظم دارالمصنفین کی حیثیت سے وہ میری ہمت برابر بڑھاتے رہتے ہیں، "ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی کارنامے" میں ایک باب خطاطی پر لکھ کر اس جلد کی تکمیل میں مدد بھی پہونچائی ہے،

ان جلدوں کی تدوین کے سلسلہ میں مختلف یونیورسٹیوں کے پروفیسروں کے پاس پہونچکر ان سے قلمی اعانت کا خواستگار رہا لیکن پروفیسر محمد مجیب جامعہ ملیہ کے علاوہ کہیں سے تعاون حاصل نہ ہوسکا، البتہ جناب ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب نائب صدر جمہوریہ ہند سے جب جب ملنے کا موقع ملا تو اس کام کو جاری رکھنے کی ہمت برابر بڑھاتے رہے، اور اپنے ایک گرامی نامہ میں تحریر فرمایا

وائس پریسیڈنٹ

انڈیا

نئی دہلی

مورخہ ۱۶؍ دسمبر ۱۹۶۳ء

.......................................................

السلام علیکم:- مطبوعاتِ دارالمصنفین کی دو جلدیں (ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے عہد کے تمدنی جلوے اور ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی کارنامے) مجھے ملیں، جستہ جستہ دیکھ رہا ہوں، بہت خوب کام ہے، اس عہد کی تمدنی تاریخ پر بہت اچھی اور تفصیلی معلومات کا ذخیرہ ہے یہ دونوں کتابیں آپ جس مستعدی اور یکسوئی سے اپنے استاد مرحوم کے تفویض کردہ کام کی تکمیل کر رہے ہیں، اس پر بے ساختہ دل سے صدائے آفرین نکلتی ہے، مبارک ہو"

والسلام

مخلص" ذاکر حسین"

اس گرامی نامہ کے سرنوشت میں ڈاکٹر صاحب نے مجھکو جن الفاظ سے یاد کیا تھا، وہ میرے درجہ سے زیادہ ہے، اس لئے اُن کو حذف کر دیا ہے،

فروری ۱۹۶۵ء میں دارالمصنفین کی طلائی جوبلی کے موقع پر جناب ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب نے حکومتِ ہند کی وزارت تعلیمات کی طرف سے پچاس ہزار کی گرانٹ کا اعلان فرمایا، اُس کے ساتھ شرط یہ تھی کہ یہ گرانٹ اُس وقت مل سکے گی، جب دارالمصنفین اتنی ہی رقم اپنی علمی سرگرمیوں میں صرف کرنے پر تیار ہوگا، دارالمصنفین اس کے لئے تیار ہوگیا، اس میں سے پندرہ ہزار کی جو پہلی قسط ملی تو اُس سے دارالمصنفین کی اور کتابوں دینِ رحمت اور صاحب مرأۃ المثنوی کے ساتھ تاریخ ہند کی حسب ذیل جلدوں کی طباعت و اشاعت ممکن ہو سکی؛ (۱) مقالات سُلیمان (۲) ہندوستان امیر خسرو کی نظر میں، (۳) تاریخ سلاطینِ کشمیر (۴) عہدِ مغلیہ ہندو مسلمان مورخین کی نظر میں جلد اوّل

ان جلدوں کی اشاعت کے بعد یہ لکھنے میں خوشی ہو رہی ہے، کہ دارالمصنفین میں حضرت سید صاحب نے بزمِ تاریخِ ہند میں جو شمع جلائی تھی، وہ اگر بہت فروزاں اور روشن نہ ہو سکی، تو مدھم بھی نہ رہی، اور اگر اُس کے سرمایہ میں علامہ شبلیؒ کی بیش بہا کتاب مضامینِ عالمگیر اور اُن کے وہ قیمتی مضامین مثلاً ہمایوں نامہ، تزکِ جہانگیری، آثرِ رحیمی، زیب النساء، ہندوستان میں اسلامی تمدن کے اثرات، بھاشا زبان، اور مسلمانوں کی علمی بے تعصبی، اور تحفۃ الہند وغیرہ بھی شامل کر لئے جائیں، جو دارالمصنفین کی طرف سے مقالاتِ شبلی میں شائع ہو چکے ہیں، تو یہ سرمایہ خاطر خواہ کہا جا سکتا ہے، مضامین کو چھوڑ کر اس کی پوری فہرست ناظرین کے ملاحظہ کے لئے اس وقت قلم سے خود بخود نکل رہی ہے،

(۱) مضامین عالمگیر از علامہ شبلی نعمانیؒ (۲) عرب و ہند کے تعلقات از مولانا سید سلیمان ندویؒ (۳) مقالات سلیمان جو اس وقت ناظرین کے ہاتھ میں ہے؛ (۴) ہندوستان کی اسلامی درسگاہیں از مولانا ابوالحسنات ندوی مرحوم (۵) رقعات عالمگیر از سید نجیب اشرف ندوی (۶) مقدمہ رقعاتِ عالمگیر

از سید نجیب اشرف ندوی (۷) تاریخ سندھ از مولانا سید ابوظفر ندوی (۸) گجرات کی تمدنی تاریخ، مسلمانوں کے عہد میں، از مولانا سید ابوظفر ندوی (۹) مختصر تاریخ ہند از مولانا ابوظفر ندوی، (۱۰) ہندوستان کی کہانی، از مولانا عبدالسلام قدوائی (۱۱،۱۲) ہندوستان عربوں کی نظر میں جلد اول و دوم (۱۳) ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی کارنامے (۱۴) تاریخ سلاطین کشمیر از ڈاکٹر محب الحسن مترجمہ علی حماد عباسی ام اے، راقم نے حسب ذیل کتابیں لکھیں، (۱۵) بزم تیموریہ (۱۶) بزم صوفیہ (۱۷) بزم مملوکیہ، (۱۸) ہندوستان کے عہد وسطیٰ کی ایک ایک جھلک (۱۹) ہندوستان کے عہد وسطیٰ کا فوجی نظام (۲۰) ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی جلوے، (۲۱) ہندوستان کے سلاطین علماء اور مشائخ کے تعلقات پر ایک نظر (۲۲) ہندوستان امیر خسرو کی نظر میں (۲۳) عہد مغلیہ ہندو مسلمان مورخین کی نظر میں جلد اول،

ان میں سے حضرت سید صاحب نے عرب و ہند کے تعلقات ہندوستانی اکیڈمی کے لئے لکھی لیکن وہ دارالمصنفین ہی میں لکھی گئی، اس لئے وہ درحقیقت اسی کا کارنامہ ہے، پھر اپنے مقالات کے علاوہ ہندوستان کی اسلامی درسگاہیں، رقعات عالمگیر، مقدمہ رقعات عالمگیر، تاریخ سندھ، مختصر تاریخ ہند، بزم تیموریہ، بزم صوفیہ، ہندوستان کے عہد وسطیٰ کا فوجی نظام، ہندوستان کی کہانی، اور ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی کارناموں کے بیشتر ابواب اپنی خاص نگرانی میں لکھوائے، اُن کی رحلت کے بعد تاریخ ہند پر راقم نے جو کچھ لکھا ہے، وہ انھی کی جوتیوں کا صدقہ ہے، اور اب جب کہ اتنی جلدیں شائع ہو چکی ہیں، تو جو جلدیں اب تک نہ لکھی جا سکی ہیں، اُن کے لکھنے اور لکھوانے کی فکر دامن گیر ہے، اور ہر قسم کی مجبوریوں اور دشواریوں کے باوجود حوصلہ کم ہونے کے بجائے بڑھا ہوا ہے، دعا ہے کہ اللہ تبارک و تعالیٰ حضرت سید صاحب کی وصیت کو پورا کرنے کی توفیق اور برکت عطا عطا فرمائیں کیونکہ یہی اپنی حقیر زندگی کا مشن بن گیا ہے،

حضرت سید صاحب کے مقالات کو موجودہ ذوق کے مطابق اڈٹ کرنے کی کوشش نہیں کی گئی ہے، کیونکہ راقم کو اُن کی تحریروں سے ایسا حُسنِ عقیدت ہے کہ ان میں ترمیم و اضافہ کرنا یا حواشی میں کچھ نوٹ لکھنا سوءِ ادب تصور کیا، حوالے میں کہیں کہیں کتاب کے صفحے نہیں دیئے گئے ہیں جس کے اندراجات ناظرین کے لئے ذیل میں کئے جا رہے ہیں،

ص ۷، تذکرہ خوشنویساں ص ۹۰، تزکِ جہانگیری صفحہ ۶۵، نولکشور پریس،

ص ۵۱ ہندوستان میں علوم کی ترقی مسلمانوں کے زمانہ میں، ص ۷۷،

ص ۹۸ فرشتہ ذکر بہمن شاہیہ ص ۳۳۳ نولکشور پریس

ص ۱۱۳ بلاذری فتح سندھ ص ۴۷، ۴۴۶،

ص ۱۲۰ تاریخ الخلفاء، سیوطی ص ۲۶۰،

ص ۱۴۴، دیکھو تاریخ فرشتہ تاریخ ملیبار ص ۳۷۳

ص ۲۳۱ کامل ابن اثیر واقعات ۱۵۱ھ ص ۵۵، ۵۶

ص ۲۰۴ کتاب الہند بیرونی ص ۵۷،

ص ۲۰۴ تحفۃ الکرام جلد سوم ص ۱۳۵

ص ۲۱۴ ابن بطوطہ جلد دوم اردو ص ۷

ص ۲۴۷ عرب و ہند کے تعلقات ص ۲۰۰، ۲۰۱

ص ۵۰۳ سے ص ۶۲ تک ہند و فارسی شعراء کے ذکر میں جو فارسی اقتباسات ہیں وہ زیادہ تر صبح گلشن ۔۔ مرتبہ نواب سید علی حسن خاں صاحب سے لئے گئے ہیں،

آخر میں مولوی عبد الباری مصحح دار المصنفین کی محنت کا بھی ذکر کرنا ضروری ہے، انھوں نے اس مجموعے کے مسودہ کو نقل کرنے میں پوری دلچسپی لی، اُن کو حضرت سید صاحب کی تحریروں سے بڑی عقیدت ہے، کہا کرتے ہیں کہ وہ جب حضرت سید صاحب کی کوئی تحریر پڑھتے ہیں تو اُن کو معلوم ہوتا ہے کہ وہ کوئی لذیذ مٹھائی کھا رہے ہیں۔

ہیچمدان!!

سید صباح الدین عبد الرحمٰن

دار المصنفین، ۲۴ ر اگست سنہ ۱۹۶۶ء

# ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے عہد

میں

# ہندوؤں کی تعلیمی اور علمی ترقی

اس سے پہلے کہ ہندوؤں اور مسلمانوں کے تعلیمی اور علمی تعلقات کی داستان شروع کی جائے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہندوؤں اور عربوں کے تعلقات پر گفتگو کی جائے، عربوں کا سندھ پر فاتحانہ حملہ پہلی صدی ہجری میں شروع ہوا تھا لیکن ان دونوں قدیم العہد قوموں میں اس سے صدیوں پہلے دوستانہ روابط قائم تھے، ہندوستان آرین قوم کی قدیم نسل ہے تو عرب سامی قوم کی صحیح اور اصلی یادگار ہے، یہ دونوں ملک ایک سمندر کے دو متقابل ساحل ہیں، اس کا ایک ہاتھ آریا ورت کے دامن کو چھوتا ہے تو دوسرا ارض مقدس کو پابوس ہے، ساحلی مقامات فطرۃً تجارتی ہوتے ہیں یہی پہلا رشتہ ہے جس نے ان دونوں قوموں کو باہم آشنا کیا، عرب تاجر آج سے ہزاروں برس پہلے ہندوستان کے ساحلی مقامات تک آتے تھے، اور یہاں سے خاص یہاں کی پیداوار اپنے ملک کو لیجاتے تھے، اور اُن کے ذریعہ سے تمام مغربی ممالک میں یہ چیزیں پھیل جاتی تھیں، مشرق و مغرب یا ہندوستان اور یورپ کی درمیانی کڑی اہل عرب ہی تھے، اُن کے سامان تجارت میں زیادہ تر مسالہ، خوشبو کی چیزیں، کپڑے، تلوار، اور بعض جڑی بوٹیاں اور پھل داخل تھے چنانچہ عربی میں ان چیزوں کے نام سنسکرت میں ہیں، مثلاً مشک (موشکا) کافور (کپور) صندل (چندن) قرنفل (کنشکہ پھل) فلفل (پپلی) زنجبیل (زرنجابیرا) نارجیل (نارئیل) موز (موشہ) کاذی (کیوڑا) سنسکرت کے لفظ ہیں،

تلوار کو عربی میں ہند کہتے ہیں، عود ہندی، قسط ہندی، تمر ہندی اپنی نسبت خود ظاہر کرتے ہیں

یہ تجارتی تعلقات بحری راستوں سے تھے، اس لئے کشتی اور جہازرانی کے بعض اصطلاحات بھی ہندی الاصل ہیں، مثلاً بارجہ، دبیرجہ، بیڑہ، دونیج، ڈونگی، بلیج، بلیق، (جہاز کا سقف) ہوری (چھوٹی کشتی)، جوش (کشتی کا رسا) وغیرہ یہ الفاظ عرب تیاحوں کے سفرناموں میں عام طور سے مستعمل ہیں

قبل از اسلام کچھ عرب تاجروں نے بحرین سے نکل کر بحر روم کے سواحل پر اقامت اختیار کرلی تھی، اُن کو یہود کنعانی، اور آرامی اور یونانی فینیقین کہتے ہیں، تجارتی کاروبار کے سبب سے اس قوم کو حافظہ کے استحکام اور اعانت کی ضرورت محسوس ہوئی، اور اس طرح فن کتابت کی ایجاد کا اُن کو خیال پیدا ہوا،

ان کے بحری راستہ کی مغربی منزل یونان تھی، اور مشرقی منزل ہندوستان، چنانچہ ان دونوں سروں پر اُن کی ایجاد نے حسن قبول حاصل کیا،

علمائے فن کتابت نے تمام دنیا کے خط اور طرز تحریر کو چار قسموں میں تقسیم کیا ہے، خط یونانی یہ یورپ کے تمام خطوط کا پدر اعلیٰ ہے، خط عبری جس سے سامری وغیرہ خط پیدا ہوئے، خط مسند جس سے سبائی و حمیری و حبشی خطوط نکلے ہیں، اور خط آرامی جس سے چھ خط پیدا ہوئے، ہندی، فارسی قدیم، عربی مربع، تدمری، سریانی، نبطی، اس تفصیل سے واضح ہوگا کہ قدیم ہندوستان نے علوم کی ابجد عربوں ہی سے سیکھی،[1]

عرب و ہند کے سیاسی تعلقات کا آغاز براہ راست نہیں، بلکہ ایرانیوں کی وساطت سے ہوا، یہ تفصیل[2] کا موقع نہیں، اجمالاً بیان کیا جاتا ہے کہ عرب و ایران کی سیاسی معرکہ آرائیوں کا ایک مدت سے سلسلہ جاری تھا، بنو شیبان ایرانیوں سے نبرد آزما تھے، کہ آفتاب اسلام طلوع ہوا،

---

[1] تاریخ الادب ج اص ۵ شائع کردہ جامعہ مصریہ (مصری یونیورسٹی) [2] تفصیل عرب و ہند کے تعلقات میں ملے گی، جو بعد میں شائع ہوگی،

اسلام کا معجزہ سمجھئے، یا بخت واتفاق کا اثر کہئے کہ عربوں نے میدانِ جنگ میں ایرانیوں کو شکست دی، چنانچہ اس موقع پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا، کہ آج عرب نے اپنا انصاف فارس سے لیا، حضرت ابوبکرؓ کے عہدِ خلافت میں انہی شیبانیوں نے مملکتِ ایران پر تاخت کی، اور ایران کی کمزوری کا اچھی طرح امتحان کر کے بارگاہِ خلافت کو واقعات کی اطلاع دی، اور امداد کے لئے فوجیں طلب کیں، یہ پہلا دن تھا کہ مسلمان اور ایرانیوں میں سیاسی تعلقات پیدا ہوئے،

حضرت عثمانؓ کے عہد یعنی سنہ ۳۰ھ میں ایرانیوں کا خاتمہ ہوگیا، ایران کی حکومت کی آخری حد سندھ سے آکر مل جاتی تھی مسلمانوں کو خوف تھا کہ دریا کے راستہ سے سندھ سے ایرانیوں کو کمک پہونچے گی، اور براہِ راست ادھر عرب سے خود مرکز پر حملہ ہوسکتا ہے، اس بنا پر ان کو سندھ پر فوج کشی کرنی پڑی، اس کے بعد حضرت علیؓ اور امیر معاویۃؓ کے زمانہ میں بھی یہاں متواتر حملے ہوتے رہے، لیکن مستقل اور پائدار فتح ولید کے عہدِ حکومت میں حاصل ہوئی، لیکن معلوم ہوتا ہے کہ یہاں مسلمانوں کی آبادی اچھی خاصی قائم ہوگئی تھی، کیونکہ تاریخوں میں اس حملہ کی وجہ یہ لکھی ہے، کہ ہندوؤں نے مسلمان عورتوں کو زبردستی گھر میں ڈال لیا تھا، اس زمانہ میں عراق کا گورنر حجاج تھا، عورتوں نے حجاج کی دہائی پکاری، پرچہ نویسوں کے ذریعہ سے یہ خبر جب اُس کو پہنچی، تو اس ملک کی فتح اور اسلام کی عزت برقرار رکھنے کے لئے بے قرار ہوگیا، اور آخر اپنے اٹھارہ سال کے نوجوان بھتیجے محمد بن قاسم ثقفی کی سپہ سالاری میں اُس نے ایک فوج روانہ کی، جس نے سندھ فتح کر لیا، اور رفتہ رفتہ دائرۂ فتوحات ملتان تک پہنچ گیا،

اس زمانہ میں مسلمانوں میں صرف دینی اور ادبی علوم رائج تھے، یعنی قرآن، تفسیر، حدیث، فقہ اور شعر وادب چنانچہ سندھ کے نومسلموں نے ان فنون میں کامل دستگاہ پیدا کی، رجال کی کتابوں میں سندھ کے متعدد علماء اور محدثین کے نام ملتے ہیں، ابو معشر نجیح السندی، سندھ کے

ایک غلام زادہ تھے، اپنے آقاؤں کے ساتھ سندھ سے عرب گئے، وہاں آزادی پائی، اور مدینہ منورہ میں سکونت اختیار کرلی، اور بعد میں اسی نسبت سے وہ معروف ومشہور ہوئے چنانچہ ابومعشر نجیح مدنی کہلاتے ہیں، فنِ مغازی وسیر میں وہ کمال پیدا کیا کہ امام الفن کہلائے زبان سے سندیت نہ گئی، عربی مخارج ٹھیک ادا نہیں کرپاتے تھے، تاہم شاگردوں کا ٹھٹھ لگا رہتا تھا، ۱۷۰ھ میں جب وفات پائی، تو خود خلیفہ ہارون رشید اس نومسلم سندھی عالم کی نماز جنازہ کا امام تھا،

ایک اور بزرگ رجاء السندی ہیں، جو عرب کے بجائے ایران پہونچے، اور اسفرائنی ہوکر مشہور ہوئے یہ فنِ حدیث کے باکمال استاد تھے، مشہور محدث حاکم اُن کے حق میں کہتے ہیں، دکن من ارکان الحدیث اور نہ صرف یہ خود بلکہ ان کے خاندان میں اور بہت سے حفاظِ حدیث پیدا ہوئے، ۲۲۱ھ میں وفات پائی،

ابوعطاء السندی ایک ادیب گذرا ہے، جس کے فضل وکمال ادبی کا شاہد صرف یہ واقعہ ہے کہ ابوتمام نے حماسہ میں اُن کے عربی اشعار داخل کئے، سندھی بن شاہک ایک سندھی بغداد پہنچ کر بغداد کے پل پر فروکش ہوئے تھے، اُن کی نسل سے کشاجم پیدا ہوا، جو عربی کا مشہور شاعر گذرا ہے، ابونصر فتح بن عبداللہ السندی ایک سندھی غلام تھے، تعلیم پاکر نکلے، تو الفقیہ المتکلم بن گئے،

یہ ان بزرگوں کے حالات تھے، جنھوں نے اپنا ملکی مذہب بدل دیا تھا، ایسے لوگ جو اپنے مذہب پر قائم رہ کر مسلمانوں کے ساتھ علمی وتعلیمی کاروبار میں شریک ہوئے، ہندوستان کے وہ پانچ چھ اطبا بھی ہیں، جن کے نام، حالات، اور کارنامے ہماری علمی بزم کی پارینہ داستان بن گئے ہیں، وہ اسی سندھ کے تعلق سے بغداد کے دربارِ خلافت تک پہنچے تھے، ابن ندیم، اور

ابن ابی اصیبعہ نے سنسکرت کی بہت سی طبی اور فلسفیانہ کتابوں کے نام گنائے ہیں، جو اُن کے ذریعہ سے عربی زبان میں منتقل ہوئی ہیں، اس سے ہم کو یہ نتیجہ نکالنا چاہیئے کہ یا تو مسلمانوں کی مفتوحہ مملکت میں عربی زبان ہندوؤں کے علمی طبقہ تک پہنچ چکی تھی، یا مسلمان یہاں آکر ان کی زبان میں مہارت حاصل کر چکے تھے، یا بیچ کی کڑی ان دونوں کے درمیان فارسی ہوگی،

تاریخ سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ مسلمانوں کی علمی سفارتیں اس زمانہ میں ہندوستان آتی رہی ہیں، یحییٰ برمکی نے ایک شخص کو ہندوستان بھیجا تھا کہ یہاں جو دوائیں پیدا ہوتی ہیں، ان کو تلاش کرکے لائے، نیز اہلِ ہند کے عقائد اور مذہب وغیرہ کی تفصیل لکھ کر لائے، چنانچہ یعقوب کندی کے ہاتھ کی لکھی ہوئی اس رپورٹ کی ایک نقل ۳۷۰ھ تک یعنی ابن ندیم کے زمانہ تک موجود تھی، اس تحریر پر سنہ کتابت ۲۴۹ھ مرقوم تھا، علامہ مرتضیٰ زیدی نے ملل و نحل میں لکھا ہے کہ سندھ کے ایک راجہ نے خلیفہ ہارون رشید کو لکھا تھا کہ اگر اسلام کا مذہب عقل و دلیل پر قائم ہو تو کسی عالم کو مناظرہ کے لئے یہاں بھیجا جائے، چنانچہ پہلے ایک فقیہ بھیجا گیا، اُس نے مناظرہ کے وقت فلسفیانہ اصطلاحات سے لاعلمی ظاہر کی، وہ واپس آیا، اور معمر بن عباد بغداد کا مشہور متکلم اس خدمت کے لئے نامزد ہوا، اس واقعہ سے یہ صریحی نتیجہ مستنبط ہوتا ہے، کہ یہاں عربی زبان اور فلسفہ نے ایک حد تک فروغ پالیا تھا،

جاحظ نے کتاب البیان والتبیین میں ایک واقعہ لکھا ہے کہ منکہ وغیرہ حکمائے ہند جو بغداد پہونچے تھے، ان سے ابوالاشعث معمر نے دریافت کیا کہ اہلِ ہند کے نزدیک بلاغت کی تعریف کیا ہے، یہ یاد رہے کہ اہلِ عرب زبان آوری اور بلاغت میں کسی کو اپنا حریف نہیں سمجھتے تھے، انھوں نے جواب دیا کہ ہمارے ہاں اس فن پر ایک رسالہ ہے لیکن ہم اس کا ترجمہ اچھا نہیں کرسکتے، اور نہ ہم کو اس فن میں مہارت ہے، ابوالاشعث کا بیان ہے کہ

مجھکو وہ رسالہ ملا وہ لے کر میں مترجموں کے پاس گیا، اور ان سے اُن کا ترجمہ کرایا، تو اس میں یہ لکھا تھا" اس کے بعد جاحظ نے اس رسالہ کا خلاصہ نقل کیا ہے، یہ واقعہ بتاتا ہے کہ عربوں کی حکومت ہند کے زمانہ میں حاکم و محکوم کے علمی و تعلیمی تعلقات کیا تھے، سنسکرت سے عربی میں جو کتابیں ترجمہ کی گئیں، وہ آج کل کے مترجمین کی طرح ناول اور قصہ کہانی کی کتابیں نہ تھیں، بلکہ تمام تر علمی اور فلسفیانہ کتابیں تھیں، انگریزی زبان سو برس سے ہندوستان میں رائج ہے، ہر صوبہ میں کالجوں اور اسکولوں کی تعداد گذشتہ زمانہ سے بہت زیادہ ہے، ہر سال جو طلبہ اُن سے فارغ ہو کر نکلتے ہیں، اُن کی تعداد ہزاروں تک پہونچ جاتی ہے، تاہم انگریزی علوم کو اپنی مادری زبانوں میں منتقل کرنے کی ہمت نہیں پڑتی، اور ایک شور برپا ہے کہ ہماری زبان میں انگریزی کے لیے اصطلاحات نہیں ملتے، لیکن جو تعلیم عربوں کے عہدِ حکومت میں یہاں جاری تھی وہ اس لائق بنا دیتی تھی کہ اپنی مادری زبان سے وہ غیروں کی زبان میں ترجمہ کر سکتے تھے، اور مسلمان اُن کے لئے اصطلاحات وضع کر سکتے تھے، طب، ہیئت اور حساب، یہ تین علوم سنسکرت سے عربی زبان میں منتقل کئے گئے، جن کے لئے سینکڑوں اصطلاحات کی ضرورت پڑی ہوگی، اب بھی سنسکرت کے چند اصطلاحی الفاظ عربی میں موجود ہیں "جیب" اور "اوج" یہ دونوں ریاضیات کی اصطلاحیں ہیں، جیب کی اصل جیوا، اور اوج کی اوچ ہے، قبۂ ارین، اصطلاحِ ہیئت میں اس نقطہ کو کہتے ہیں، جو خط نصف النہار اور خطِ استوا کو تقاطع کرتا ہے، اس لفظ کی تاریخ عجیب و غریب ہے، یہ لفظ اصل میں "اجین" ہے، جو صوبہ مالوہ کا مشہور شہر ہے، منجمانِ ہند نے اس کو نقطۂ تقاطع فرض کیا تھا، عربی میں اجین ازین ہوگیا، بعد میں نقطہ اڑ کر ارین رہ گیا،

خلیفہ معتصم کے بعد حکومتِ عباسیہ میں ضعف آگیا، اور یہ دور دراز علاقہ مرکزِ خلافت

قلمی نسخہ آصفیہ میں ہے۔

**فرہنگ آنندراج** اس فرہنگ کا ذکر اس سلسلہ میں مناسب نہ تھا، کہ اوّلاً تو یہ ایک مسلمان کی تصنیف ہے، اور ثانیاً یہ کہ مسلمانوں کے عہد حکومت کے بعد لکھی گئی ہے لیکن صرف اس لئے اس کا تذکرہ مقصود ہے کہ اس سے ادائے احسان کا موقع پیدا ہو، فرہنگ آنندراج چالیس پچاس برس ہوئے کہ مدراس کے ایک ہندو راجہ آنندرام کی فرمائش سے ترتیب پائی، یہ فارسی زبان کا سب سے ضخیم اور معقول لغت ہے، جو کئی جلدوں میں، اور لمبی تقطیع کے کئی ہزار صفحات میں تمام ہوا ہے، اس میں صرف خالص فارسی الفاظ نہیں ہیں جیسا کہ دیگر لغت نویسوں نے کیا ہے، بلکہ اُن عربی الفاظ کو بھی لے لیا ہے، جو فارسی میں مستعمل ہیں، مُصنّف کے مقدمہ سے معلوم ہوتا ہے، کہ راجہ نے اس پر ہزاروں روپیے صرف کئے ہیں، اس کے لئے دور دور سے کتابیں منگوائیں، کتب خانہ قائم کیا، مصنف کا وظیفہ مقرر کیا، اور خود چھپوا کر شائع کیا،

اس موقع پر ایک نکتہ کی بات ہم کہنا چاہتے ہیں، اگرچہ ہندوستانیوں نے انگریزی پڑھکر مرہٹی، بنگالی، اور اردو میں انگریزی ڈکشنریاں آج بھی لکھی ہیں لیکن درحقیقت انھوں نے اس میں صرف مترجمی کی خدمت انجام دی ہے یعنی کسی مستند انگریزی ڈکشنری کو سامنے رکھ کر اُس کے مقابل کے معنی اپنی زبان میں لکھ کر خانہ پُری کر دی ہے، لیکن جو خدمت کہ ٹیکچند بہار اور وارستہ نے اپنے زمانہ کی سرکاری زبان کی ادا کی، اور مثل ایک اہل زبان کے بذات خاص تحقیق و کاوش سے شعراء کے کلام پڑھ کر، ایرانیوں کی صحبتیں اٹھا کر، خود اہل زبان سے مطالبات اور چھیڑ چھاڑ کر کے انجام دی، اس کی نظیر اب تک تو پرانے "منشی" کے نوجوان "مسٹر" نہ دکھا سکے"

منشی کاشی پرشاد | نادان تخلص، وطن دکن ہوگا، انھوں نے فارسی قواعد کی کتاب "ہفت گل" لکھی، آصفیہ میں اس کا نسخہ ہے،

مینڈو لال | زار تخلص، بہار علوم کے نام سے فارسی قواعد کی کتاب تصنیف کی، قلمی نسخہ آصفیہ میں ہے،

# مترجمین

دو مختلف قوموں کے متضاد عناصر کو متحد کرنے کے لئے بہترین کیمیا وہی مسالہ دونوں قوموں کے لٹریچر کو متحد کر دیتا ہے، ڈاکٹر تیج بہادر سپرو نے صبح امید لکھنو کے پہلے نمبر میں اس مقصد پر بڑا زور دیا ہے، ہم کہتے ہیں کہ ہاں اس جدید زمانہ میں از سر نو کوشش کی ضرورت ہے لیکن پرانے عہد کے بزرگوں نے اپنے دور عمل میں اس خیال کو پیش نظر رکھا اور انکو کامیابی ہوئی، اس وقت میرا موضوع سخن یہ نہیں ہے، کہ مسلمانوں نے کیا کیا، بلکہ یہ ہے کہ اس عہد کے ہندوؤں نے کیا کیا،

اس خیال کی اصلی کامیابی ملک کے مترجم طبقہ کے ہاتھ میں ہے، جو ایک قوم کے خیالات کو دوسری قوموں کے سامنے پیش کرتا رہتا ہے کہ ان دونوں میں کچھ بیر نہیں، بلکہ ایک ہی حقیقت کے مختلف مظاہر ہیں، اگرچہ ترجمہ کا سلسلہ مسلمانوں کے آغاز عہد سے قائم تھا لیکن وہ صرف علمی ذوق کا نتیجہ تھا، قوموں کی باہمی بے گانگی اور اجنبیت کا دور کرنا اس کا مقصد نہ تھا،

اکبری عہد میں حکومت کی خواہش کے مطابق مسلمان علماء اور ہندو پنڈتوں نے مل کر رامائن، مہابھارت، سنگھاسن بتیسی، لیلاوتی، نلدمن، تاجک، ہری بنس، اتھربن وید

وغیرہ کتابوں کا ترجمہ کیا، وہ پنڈت جو ان میں سے بعض کتابوں کے ترجمہ میں شریک غالب رہے، یہ تھے، گنگا دھر، مہیش، مہا نند، کشن جوشی بھاون، افسوس ہے کہ ان ناموروں کے حالات نہیں معلوم،

اب وہ زمانہ بھی آیا جب کہ بادشاہوں کی خوشی کے لئے نہیں، بلکہ اپنی خوشی کے لئے فارسی داں ہندو پنڈتوں نے اس کام کو از خود انجام دینا شروع کیا،

گردھرداس | قوم کایستھ، متوطن دہلی شہنشاہ جہانگیر کے عہد میں تھا، ۱۰۳۳ھ میں اس نے رامائن کا ترجمہ فارسی نظم میں کیا، یہ کتاب برٹش میوزیم لندن میں موجود ہے،

بنوالی داس | ولی تخلص، شہزادہ داراشکوہ کا میر منشی (چیف سکرٹری) تھا، ۱۰۶۳ھ میں اس نے بھاکا سے پربودھ چندرودیا نام ایک افسانہ کا فارسی میں ترجمہ کیا،

پنڈت لچھمی نرائن | انھوں نے شنکر آچاری کی پوتھی، اپروکھا نوبتی کا ترجمہ حدائق المعرفت کے نام سے فارسی میں کیا،

منشی لکھن لال | جہاں ظفر کے نام سے رامائن کا فارسی زبان میں ترجمہ کیا،

امر سنگھ | رامائن امر پرکاش کے نام سے بادتی، مہادیو، رام چندر، راجہ دسرتھ کے حالات زبان دانان فارس کو سنائے،

پنڈت امرناتھ | شیدا تخلص، چاروں یدوں کے مطابق دنیا کے جو احوال تھے، وہ فارسی میں خیالات شیدا کے نام سے بیان کئے ہیں، یہ کتاب کتب خانہ آصفیہ میں ہے،

رام پرشاد | اودھ کا باشندہ تھا، نواب ناظم محمد داراب خاں کا خزانچی تھا، اس نے ۱۲۲۶ھ میں نواب مذکور کی فرمائش سے امت جہ تر کا فارسی نظم میں ترجمہ کیا، اور مخزن العرفان اس کا نام رکھا،

گوپال | خلف سری گوبند، اُس نے سری بھاگوت دادھیا ہمارا این کا ترجمہ فارسی میں کیا، ۱۸۳۵ء کا لکھا ہوا نسخہ بنگال ایشیاٹک سوسائٹی میں ہے،

انندگھن گوشائیں | متخلص بہ خوش. اُس نے پوتھی کاشی کھنڈ اس کو فارسی زبان میں منتقل کیا، بنگال ایشیاٹک سوسائٹی میں جو نسخہ ہے اذہ ۱۲۰۸ھ کا لکھا ہوا ہے،

انندکنوار | حالات نہیں معلوم، پوتھی موجہ دھرم گیان ساگر کا قلمی نسخہ جو اُس نے فارسی میں ترجمہ کیا تھا سوسائٹی مذکور کے کتب خانہ میں ہے،

زورآور سنگھ | اُس نے پوتھی بیاارنبہ کو فارسی زبان میں منتقل کیا،

مرلی دھر | پوتھی سری بھاگوت کا فارسی میں مترجم، قلمی نسخہ سوسائٹی میں ہے،

راؤدیت سنگھ | اہلِ تاریخ کے سلسلہ میں اس کا حال گذر چکا ہے، مہاراجہ حکمت سنگھ والی اوڑچھہ کی سرکار میں نوکری کے زمانہ میں اُس نے ایک بہت بڑا ادبی کارنامہ انجام دیا، بادۂ شیرازہ کو سفالِ ہندی میں بھر کر ملک کے سامنے پیش کیا یعنی دیوان حافظ کا ہندی زبان میں ترجمہ کیا،

(۷)

## علومِ عقلیہ کے ہندو علماء

علومِ عقلیہ سے میری مراد طبیعیات، الٰہیات، ریاضی، ہیئت، طب، وغیرہ جملہ علوم حکمت ہیں، اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ہندوستان بھی ان ممالک میں سے ایک ہے جن کو علومِ عقلیہ کا جنم بھوم کہنا چاہیے، یہ بحث دوسری ہے، کہ یہ علوم یہاں ہیں پیدا ہوئے جیسا کہ اہلِ ہند کا دعویٰ ہے، یا سکندر کے بعد یونانیوں کے ذریعہ سے یہ علوم یہاں منتقل ہوئے، جیسا کہ اہلِ یورپ

کا بیان ہے، بااین ہمہ یہ ماننا پڑے گا، کہ اہل ہند نے ان علوم میں کافی دستگاہ حاصل کرلی تھی، اور ریاضیات و ہیئت میں ایک حد تک استادی کے رتبہ کو پہونچ گئے تھے،

ہندوؤں کے دماغ کو ریاضیات سے ہمیشہ ایک خاص مناسبت رہی ہے، مسلمانوں کے عہد حکومت میں علوم عقلیہ کے جو ہندو نامور یہاں پیدا ہوئے، ان میں مہندسین اور علمائے ریاضیات کی تعداد زیادہ ہے،

بیرونی کے ذریعہ سے جن برہمنوں نے عربوں کی تحقیقات سے فائدہ اٹھایا تھا، افسوس کہ ان کے حالات ہم کو نہیں معلوم اور نیز بعد کی صدیوں میں جن ہندو بزرگوں نے ادھر توجہ کی، اُن کے نام سے بھی ہم واقف نہیں، تاہم اتنا معلوم ہے کہ سنسکرت میں عربوں کی تحقیقات عقلی کی کافی آمیزش موجود ہے، چنانچہ تمدن ہند کا فرنچ مصنف شہادت دیتا ہے، "کہ گیارہویں صدی عیسوی کے بعد سے کہنا چاہئے کہ ہندی علوم سے مراد عربی علوم ہیں، پس ہم کہہ سکتے ہیں، کہ ہندی علوم جن کی ابتدا پانچویں صدی عیسوی میں آریہ بھٹ کے ریاضیات سے ہوئی، اور پھر ساتویں صدی میں برہم گپت نے اُن پر اضافہ کیا، اس زمانہ سے لیکر آج تک انہی مسائل پر بحث کرتے ہیں، جو ہند میں (یونانی اور مسلمان) ان دو ذریعوں سے آئے"

**عہدِ اکبری کے ہندو علمائے معقولات**

ابوالفضل تنہا مورخ ہے جس نے اپنے بادشاہ کے عہد کے جزئی سے جزئی واقعہ کو قلم انداز نہیں کیا، آئین میں "دانش آموزانِ دولت" کے عنوان سے ہر فن کے ۱۴۲ علماء کے نام لکھے ہیں، اس کا غذی دربار میں بلا تفرق ہندو اور مسلمان دونوں قوموں کے اکابر علم اور اساطین فلسفہ دوش بدوش بٹھائے گئے ہیں، "شناسائے عقلی کلام" کے عنوان میں ابوالفضل نے اپنے زمانہ کے حسب ذیل اشخاص کے نام لکھے ہیں،

نارائن، مادھو بھٹ، سری بھٹ، بشن ناتھ، رام کشن، بلبھدر مصر، باسدیو مصر

باہن بھٹ، بدیا ونواس گورہی ناتھ، گوپی ناتھ، کشن پنڈت، بھٹا چارج، بھاگیرت، کاشی ناتھ بھٹا چارج،

جن ہندو پنڈتوں نے مرزا الغ بیگ کی زیج جدید جو مسلمان علمائے ہیئت کی تحقیقات اخیر کا مجموعہ ہے مسلمان علمار کی زیر نگرانی فارسی سے ہندی میں ترجمہ کیا تھا، اُن کے نام یہ ہیں، کشن جوتشی، گنگا دھر جیتس، مہا آنند،[1]

جے سنگھ کے رصدخانے | مسلمان سلاطین نے دنیا کے ہر گوشہ میں جہاں اُن کے تمدن نے فروغ پایا، تحقیقات فلکیہ کی تکمیل کے لئے رصدخانے قائم کئے، ۱۹۰۹ء کے الندوہ میں میں نے متعدد نمبروں میں ان رصدخانوں کے حالات و تحقیقات، کی تفصیل لکھی ہے، اس وقت سلسلۂ سخن کے طور پر یہ کہنا ہے کہ ہندوستان میں متعدد مسلمان سلاطین نے رصدخانے قائم کرنے چاہے، فیروز شاہ بہمنی اور شاہجہاں نے کام کو شروع کرایا لیکن مختلف وجوہ سے ناتمام چھوڑنا پڑا، یہ مہم درحقیقت محمد شاہ کے عہد حکومت کے لئے اُٹھ رہی تھی،

راجہ جے سنگھ سوائی کچھواہا امبیر کا راجہ تھا، اورنگزیب عالمگیر اور اس کے جانشینوں کے ایام سلطنت میں ایک فوجی افسر کی حیثیت سے نمایاں عزت حاصل کی، محمد شاہ کے عہد میں وہ آگرہ اور مالوہ کا گورنر مقرر ہوا، اس نے اپنی ریاست کا نیا مرکز جے پور کے نام سے آباد کیا، اور اب اسی نام سے یہ پوری ریاست موسوم و معروف ہے، جے سنگھ ایک نہایت علم دوست، اور عالم راجہ تھا، عربی علوم و فنون میں وہ اچھی دستگاہ رکھتا تھا، اور علم ہیئت سے اس کو ایک خاص ذوق تھا،

راجہ جے سنگھ نے الغ بیگ کی زیج جدید ملا چاند اکبری کی تسہیلات اور ملا فرید شاہجہانی

---

[1] آئین اکبری، آئین تصویر خانہ،

کی زیچ شاہجہانی کے اصول پر زیچ محمد شاہی ترتیب دی، اور بادشاہ کے حضور میں پیش کی، یہ وہ زمانہ تھا، جب اہل یورپ کے فضل و کمال کی طرف اہل ہند کی نگاہیں اُٹھ رہی تھیں، بادشاہ کے حکم سے مسلمان، برہمن اور فرنگی علمائے ہیئت جمع کئے گئے، اور دلی میں ایک جدید رصد خانہ کی تعمیر کا کام ۱۱۳۷ھ میں شروع ہوا، مرزا خیر اللہ مہندس اس کے مہتمم تھے، اس رصد خانہ میں بعض آلات ایسے تھے، جو سمرقند کے الغ بیگی رصد خانہ میں استعمال ہو چکے تھے، اور بعض بالکل نئے تھے اور خود ان کے ایجاد کردہ تھے،

راجہ نے اس غرض سے کہ رصد خانہ کی تمام تحقیقات پوری اتریں، اور ان کی تصدیق ہوتی جائے، رصد خانۂ دہلی کے نمونہ پر جے پور، متھرا، بنارس اور اجین میں بھی رصد خانے بنوائے، دلی اور بنارس کے رصد خانوں کی ٹوٹی پھوٹی یادگاریں تو اب تک باقی ہیں، اور میں نے دیکھی ہیں، باقی شہروں کا حال معلوم نہیں،

بہرحال ان رصد خانوں میں ہندو مسلمان اور فرنگی علمائے ہیئت نے سات برس تک کام کیا، اور اس کے بعد کچھ لوگ پادری مینوئل کی ماتحتی میں، یورپ بھیجے گئے، وہاں سے یہ علمی جماعت جو معلومات لے کر آئی، اُن کا اپنے اصول کے مطابق یہاں مقابلہ کیا گیا، یہ مشرق کا پہلا رصد خانہ ہے جس نے مغربی تحقیقات کی موافقت کی، اس رصد خانہ کی تحقیقات فلکی سے زیچ محمد شاہی تیار کی گئی، جو تین مقالات پر مشتمل ہے، اوّل در معرفت تقویم، دوم در معرفت طالع ہر وقت، سوم در معرفت رفتار سیارات و ثوابت،[1]

راجہ نے اس راہ میں ایک اور اہم خدمت انجام دی، عربی زبان کی مستند علم ہیئت کی کتابوں کا ہندی میں ترجمہ کرایا، اور اس پر ہزاروں روپیے صرف کئے،[2]

---

[1] مقدمۂ زیچ محمد شاہی [2] سبحۃ المرجان آزاد بلگرامی،

بہادر خاں والی ٹکاری | احتشام الدولہ، مبارز الملک راجہ خان بہادر نصرت جنگ، ہمارے اس عہد کے ہندو دوست سمجھتے ہوں گے کہ یہ کسی مسلمان امیر کا نام ہوگا لیکن اُن کو سننا چاہیئے کہ یہ مہاراجہ سترجیت سنگھ راجہ ٹکاری (صوبہ بہار) کے فرزند دلبند کا نام ہے، یہ راجہ غدر سے ۳۰ برس پہلے تھا، راجہ مذکور تمام علوم و فنون عربی و فارسی میں ماہر تھا، اس کا دربار مسلمان اور ہندو فضلائے عصر سے بھرا ہوا تھا، اس زمانہ میں مولانا غلام حسین جونپوری ایک نامور ریاضی داں تھے، وہ بھی اس راجہ کے دامنِ دولت سے وابستہ تھے، مولانا راجہ کے فضل و کمال کا ذکر ان الفاظ میں فرماتے ہیں :۔

"چنانچہ فنے از فنونِ متداولہ و علمے از علومِ متداولہ مطروح نشدہ کہ در ذات شریف آں یگانہ جمع نیامدہ باشد"

راجہ نے ایک دن اپنی بزم علم میں تذکرہ کیا، کہ روز بروز علم کا نقصان ہو رہا ہے اور اس کے متعدد وجوہ ہیں، جن میں سے ایک یہ ہے کہ علوم و فنون کی زیادہ تر کتابیں عربی زبان میں ہیں جن سے فارسی خواں فائدہ نہیں اٹھا سکتے، اس لئے مناسب ہے کہ فارسی میں ایک ایسی جامع کتاب لکھی جائے، جو ہر قسم کے اصول و فروع پر مشتمل ہو، تین سو برس ہوئے کہ علامہ عبدالعلی برجندی کے زمانہ سے اس وقت تک کوئی ایسی کتاب نہیں لکھی گئی، اس تقریر کے بعد راجہ نے مولانا غلام حسین کو حکم دیا کہ اس مجوزہ تصنیف کا کام شروع کریں،

مولانائے موصوف نے جامع بہادر خانی کے نام سے ایک ایسی مکمل اور جامع کتاب ریاضیات پر فارسی میں لکھی، جس سے زیادہ مکمل اور جامع کتاب شاید عربی میں بھی نہ ہوگی، اس کو علوم ریاضیہ کی انسائیکلوپیڈیا کہنا زیادہ موزوں ہوگا علم ہندسہ، علم الابصار، علم المناظر، علم حساب، جبر و مقابلہ، جومیٹری، علم ہیئت، علم آلات رصد و قواعد رصد وغیرہ اصلی ابواب کے تحت میں

بیسیوں فروعی مباحث اور فصول ہیں، پوری کتاب لنبی اور چوڑی تقطیع کے ۱۴۰ صفحات پر پھیلی ہوئی ہے اور ہر صفحہ میں ۲۵ لنبی اور باریک سطریں ہیں، ۱۲۴۲ھ میں شروع ہوئی، اور ۱۲۴۹ھ میں تمام ہوئی اکبر ثانی کا یہ زمانہ تھا، کتاب میں جہاں کہیں ستاروں کے طلوع وغروب کا وقت دیا گیا، ہی قلعہ بخاری کے مطالع ومغارب کے حساب سے دیا ہے، مصنف جا بجا قدیم تحقیقات کو یورپ کے جدید معلومات سے موازنہ بھی کرتا گیا ہے،

راجہ رتن سنگھ زخمی | قوم کایستھ، سکینہ، ۱۱۹۷ھ میں لکھنو میں پیدا ہوا، اس کا خاندان تین پشتوں سے دربار اودھ کے معزز عہدوں پر ممتاز چلا آتا تھا، لکھنو کی درسگاہوں کے آغوش میں اس کے فضل وکمال نے نشو ونما پایا، عربی، فارسی، ترکی، سنسکرت اور کسی انگریزی ہی زبان سے واقفیت تھی، علم ہیئت میں اس کو استادی کا رتبہ حاصل تھا، فارسی شعروسخن سے بھی ذوق رکھتا تھا، کچھ دنوں ایسٹ انڈیا کمپنی کی ملازمت کی، اس کے بعد اودھ میں اپنے خاندانی عہدہ پر ممتاز ہوا، محمد علی شاہ کے زمانہ میں دیوان شاہی مقرر ہوا، اور فخر الدولہ دبیر الملک ہوشیار جنگ کے خطاب سے مخاطب ہوا،

۱۲۵۳ھ میں محمد علی شاہ کے حکم سے ہیئت میں حدائق النجوم نام ایک جامع کتاب فارسی زبان میں لکھی، جو ۶۵ جزء میں جاکر ختم ہوئی ہے، جدید مغربی تحقیقات کو پرانے عربی معلومات سے اس نے پیوند دیا ہے، یہ کتاب اپنے باب میں نہایت مستند اور معرکۃ الآراء سمجھی جاتی ہے، اور اب علمائے اسلام میں ہیئت کی اعلیٰ کتابوں میں اس کا شمار ہوتا ہے،

روپا نرائن | ۱۱۲۹ھ میں وفات پائی، علم ہندسہ میں ششش جہات نام ایک کتاب لکھی، جو ارباب فن میں نہایت دقیع خیال کی جاتی ہے، قلمی نسخہ موجود ہے،

اندمن | منشی ٹیک چند بہار کا شاگرد تھا، اصل وطن حصار تھا لیکن توطن شاہجہان آباد میں

اختیار کرلیا تھا، بہار عجم کو اسی نے آخر میں مرتب کیا تھا، ریاضیات میں اس کو ید طولی حاصل تھا، عربی و فارسی کا عالم تھا، ۱۲۱۱ھ میں دستور الحساب نام کتاب علم الحساب (میتھمٹکس) میں تالیف کی کتبخانہ بانکی پور میں اس کا قلمی نسخہ ہے، کتاب ۱۲۱۱ھ میں تمام ہوئی ہے،

میدنی مل | قوم کا ئیستھ، اورنگ زیب عالمگیر کے عہد حکومت میں تھا، علوم عقلیہ کا واقف کار تھا، ۱۰۸۱ھ میں بدائع الفنون کے نام سے ریاضیات میں ایک عمدہ کتاب لکھی، بنگال ایشیاٹک سوسائٹی اور کتب خانہ آصفیہ میں اس کے قلمی نسخے موجود ہیں،

رام پرشاد | عظیم آباد پٹنہ وطن تھا، علم ہندسہ میں مفتاح الناظرین اس کی تالیف ہے، ۱۲۵۰ھ میں اس کی یہ کتاب کلکتہ میں چھپی تھی،

دیوان کاشی | یہ بھی عظیم آباد پٹنہ کے باشندے تھے، ریاضیات و ہندسہ میں خزانۃ العلم ان کی کتاب ہے، ۱۸۳۷ء میں یہ کتاب کلکتہ کے چھاپہ خانہ میں طبع ہوئی تھی،

رام منوں لال فلسفی | علوم حکمت اور فلسفہ میں ممتاز و معروف تھے، شاعر بھی تھے فلسفی تھے، اور فلسفی بننے کے مدعی تھے، اس لئے فلسفی تخلص کرتے تھے، ان کے بیٹے کندن لال نے اپنی ایک تصنیف میں اپنے خاندان کا حال لکھا ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ علم و کمال کا پورا مطلع تھا، شاہجہاں کے زمانہ سے اس خاندان میں علم و دولت ساتھ ساتھ تھی، سندیلہ کے برہمن تھے، رائے منوں لال کی نسبت لکھا ہے،

"پدر فقیر رائے منوں لال فلسفی تخلص کہ در علوم حکمیہ یادگار رنگار سلف بودند و صاحب تصانیف کثیرہ"

رائے منوں لال پہلے نواب فیض اللہ خاں کی سرکار میں تھے، اس کے بعد نواب آصف الدولہ کے دربار میں گئے، اور یہاں سے نکل کر ایسٹ انڈیا کمپنی میں آئے، اور غالباً یہیں کسی قدر انگریزی

حاصل کی، ۱۲۴۳ھ میں وفات پائی، اور گیارہ کتابیں مختلف علوم وفنون میں اپنی یادگار چھوڑیں،
گلستان ارم، بوستان حیرت، شارستان نور، دیوان اشعار، تنقیح الاخبار، جغرافیہ، یہ کتابیں ادب
وتاریخ میں ہیں، خالص فلسفہ کی تصنیفات حسب ذیل ہیں:

سدید الاستخراج، کتاب احکام، عجائب در علم حساب، ہیئت، حکمت انگریزی، مفردات طب،

کندن لال اشکی، یہ اسی ناموربا پ کا فرزند تھا، باپ اور چچا کے زیر عاطفت عربی، اور فارسی علوم
کی تحصیل کی، ۲۲ سال کی عمر تک بریلی، رام پور، دہلی، اور بنارس کی درس گاہوں میں عمر گذاری
سنسکرت میں سری کب اندرجھا کے شاگرد تھے، کچھ سال ایسٹ انڈیا کمپنی کی ملازمت میں
بسر کئے، اور آخر نواب منتظم الدولہ ناظم الملک مہدی علی خان کی وساطت سے محمد علی شاہ اودھ
کے دربار میں پہونچے، چار صدی منصب پایا، دفتر انشار میں کسی عہدہ پر ممتاز ہوئے، منتظم الدولہ
کی وفات کے بعد خدمت سلطانی سے مستعفی ہوکر بنارس میں گوشہ نشینی اختیار کی،

کندن لال عربی اور نیز اسلامی علوم میں استادی کا درجہ رکھتے تھے، حدیث وتفسیر بھی اُن
کی نظر تھی، فلسفہ وریاضیات سے اُن کو خاص ذوق تھا، ہیئت میں انھوں نے زیچ اشکی
ترتیب دی، فلسفہ میں حکمت ہندیہ، اکسیر سعادت، اور قسطاس تین کتابیں فارسی زبان میں
لکھیں، اخیر کتاب درحقیقت تمام علوم وفنون کی انسائیکلو پیڈیا ہے، کندن لال نے اس کو
چار حصوں پر منقسم کیا ہے، پہلے حصہ میں ہندوؤں کا فلسفہ ہے، دوسرے میں یونانیوں کا، تیسرے
میں عربوں کے علوم اور چوتھے میں یورپ کی جدید سائنس، کہیں سے یہ نہیں معلوم ہوتا کہ وہ
کسی علم وفن سے بے گانہ ہے، کتاب ۱۲۲۵ھ میں مطبع محمدیہ لکھنؤ میں چھپی،

——……❦……——

# انتظاماتِ مالی

اس فن پر ہندو مصنفین کی تین کتابیں ملی ہیں، جن کا ذکر بہ ترتیب آتا ہے، اس فن پر اُن کی توجہ اس لئے مبذول ہوئی، کہ زیادہ تر یہ عہدے ان ہی کے زیرِ اقتدار رہتے تھے،

چھتر مل | ولد رائے پران چند اُس نے اس فن میں ایک نادر کتاب یادگار چھوڑی ہے، جس کا نام دیوان پسند ہے، دیوانِ زراعت، محاصل زراعت کے اعلیٰ عہدہ دار کو کہتے تھے، دیوان پسند یعنی وہ کتاب جو ہر دیوان کے لئے اس کے ادائے فرائض میں معین ہے، مصنف نے باب کے لئے اس میں دستور کا لفظ پسند کیا ہے، دیوان پسند چار دستوروں پر منقسم کیا ہے،

۱۔ دربیان درستی زمین ہائے کاشتکاری وتعین جمع سرکار و بعضے حساب در پیداواری اجناس (۲) سیاق دشمار در بعضے انتظام مہمات (۳) مزروعہ در بعضے وست (۴) مالی و ملکی دستاویزات معاملہ،

دیباچہ میں مصنف اپنی معاملہ فہمی اور انتظامی مہارت پر بے انتہا فخر کرتا ہے، زمانہ وجود نہیں معلوم، بنگال ایشیاٹک سوسائٹی میں اس کی یہ تصنیف ۱۲۲۵ھ کی لکھی ہوئی ہے،

جگیت رائے | حالات و زمانۂ وجود نہیں معلوم، سیاق یعنی کاغذات وحسابات مالی کے قواعد ترتیب میں سیاق فارسی اس کی تصنیف ہے،

مدن لعل | مجموعۂ سیاق (فارسی) کا مصنف، یہ دونوں رسالے قلمی کتب خانۂ آصفیہ میں ہیں،

نند رام | سیاق نامہ (فارسی) کتب خانۂ آصفیہ میں ۱۸۷۹ء کا مطبوعہ نسخہ موجود ہے،

## نجوم

بیربل | یہ نہیں معلوم کہ یہ کون بیربل ہے، رسالہ نجوم فارسی میں اس کی تصنیف ہے،

خوش وقت رائے | ولد بھوپت رائے، خاص النجوم کا مصنف،

سداسکھ کول | باپ کا نام کیول رام کول کاشف الدقائق، نجوم میں اس کی تصنیف ہے،

جواہر سنگھ | جواہر افلاک، وجواہر ادراک کا مصنف،

یہ تمام قلمی رسالے کتب خانہ آصفیہ میں ہیں،

(۸)

## طب اور دیگر علوم متفرقہ

ہندوؤں کے یہاں مسلمانوں کی آمد سے پہلے طب میں دو کتابیں مشہور تھیں، چرک اور سشرت کی کتابیں، مسلمانوں کا علم طب، عرب، یونان، ایران، اور ہندوستان کے تجربات کا خلاصہ تھا، اور خود انھوں نے بہت کچھ اس پر اضافہ کیا تھا اس لئے یہ نیا علم طب ہندوستان کے قدیم طب پر امتیاز خاص رکھتا تھا، ہندوستان کے علم طب میں مسلمانوں کی آمد کے بغیر جو ترقیاں و نما ہوئیں، وہ حسب ذیل ہیں،

(۱) حاکم قوم اپنے علوم وفنون کو محکوم قوم کے علوم وفنون سے بہت بالا دست سمجھتی ہے اور اس سے استغنا برتتی ہے، چنانچہ اسی علم طب کے متعلق دیکھئے، کہ گذشتہ کونسل میں جب بعض ممبروں نے دیسی طب کی سرکاری حمایت اور اس کو مستند تسلیم کرنے کا رزولیوشن پیش کیا، تو بے التفاتی کے ساتھ رد کر دیا گیا لیکن مسلمانوں نے اپنے عہد حکومت میں ایسا نہیں کیا، ہندی

علم طب کی بیسیوں کتابیں انھوں نے اپنی زبان میں منتقل کیں، اور نیا علم طب ہندوستان میں پھیلایا، خاص اہل ہند کے مزاج اور طبیعت کا خیال کر کے خود انہی کے علم طب کو فارسی میں منتقل کیا، اور شاہی حیثیت سے اس کو مستند قرار دیا، سلطان سکندر لودی سے خواص خان ایک درباری امیر نے عرض کی کہ جہاں پناہ! یونانی طب ہندوستان کی آب و ہوا کے موافق نہیں ہے، حکم ہوا کہ سنسکرت سے ہندی طب کو فارسی میں منتقل کیا جائے، چنانچہ میاں ہوہ بن خواص خاں نے اس کام کو انجام دیا، اور کتاب کا نام معدن الشفا سکندر شاہی رکھا، قاسم فرشتہ نے اکبری عہد سے پہلے اختیاراتِ قاسمی کے نام سے ہندی علم طب کو زندہ کیا، ہندوستان میں اس وقت فارسی میں جو علم طب ہے، اور خصوصاً خاندانی اطبا کے سفینوں میں اور مجربات ناموں میں سیکڑوں نسخے اور دوائیں ہندوستان زا ہیں، اسی طریقہ سے بیدوں نے مسلمانوں کے سیکڑوں نسخے، دوائیں، اور اصول علاج اپنے ہاں لے لئے، اور اس طرح مل ملا کر ایک ایسا طرز علاج رائج ہوا، جو ہندوستان کے حالات کے مطابق تھا،

(۲) پہلے بیدوں میں وہ دوائیں، متداول تھیں، جو ہندوستان میں پیدا ہوتی تھیں، طب اسلامی نے تمام دنیا میں جو دوائیں اور جڑی بوٹیاں زیر تجربہ آچکی تھیں، اُن کو ہندوستان میں رواج دیا، اُن کے فوائد و منافع لوگوں نے سیکھے، مفردات کے ذخیرہ کو بیحد بڑھا دیا،

(۳) دواؤں کی ترکیب میں عرق، معجون، قیروطی، سفوف وغیرہ مختلف طریقوں کو پھیلایا،

(۴) چیچک وغیرہ متعدد بیماریاں جن کو یہاں وہم پرستی سے دیوتاؤں، دیبیوں اور بھوت پریت کا اثر سمجھا جاتا تھا، اور اس لئے ان کا طبی علاج نہیں کیا جاتا تھا، ان کو لائق علاج بتایا، چیچک کی بیماری پر سب سے پہلی کتاب عربوں ہی نے لکھی،

اب ہم ذیل میں بعض ہندو طبیبوں کا حال لکھتے ہیں۔

# ہندو اطبّار

یہ سلسلہ اس قدر پھیلا کہ اہلِ بزم گو زبان سے تو نہ کہیں لیکن ان کے تیور سے پہچانتا ہوں کہ وہ گھبرا اٹھے ہیں لیکن،

لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم

پچھلی داستان میں ہم طب تک پہونچے تھے، اب ہماری کہانی کا سلسلہ آگے چلتا ہے،" عہدِ اسلامی کے بعض ہندو طبیبوں کا حال سناتے ہیں،

دربار شاہی میں مسلمان اطبا کے ساتھ ہندو طبیبوں کا رہنا بھی ضروری تھا، چنانچہ ہندو علمار کے مختلف طبقوں میں سے جو طبقہ شاہانِ اسلام کی جانب پہلے رجوع ہوا، وہ ہندو طبیب تھے، مسلمانوں کے عہدِ حکومت میں ہندو اطبار میں سے جس سے ہم پہلے واقف ہوئے، وہ سری بھٹ ہیں،

**سری بھٹ** یہ حکیم سلطان زین العابدین ([illegible]) والیِ کشمیر کے دربار میں تھا، بادشاہ نے اس کی خود تربیت کی تھی، فرشتہ میں ہے،

"سلطان بجہت طبابت سری بھٹ را کہ طبیبِ حاذق بود تربیت کرد"[1]

**اطبائے عہدِ اکبری** اکبر کے عہدِ حکومت کے نامور ہندو اطبا کے چند نام ابوالفضل نے آئینِ اکبری[2] میں لکھے ہیں، جو یہ ہیں، مہادیو، بھیم ناتھ، نراین، شیوجی، افسوس کہ ان کے حالات ہم کو نہیں معلوم،

---

۱؎ فرشتہ ذکر بہمن شاہیہ، ج۲ ص ۱۶، نولکشور،

سکھراج | اس کا باپ اسدخاں وزیر عالمگیر کی سرکار میں تھا، سکھراج علاوہ دیگر علوم عقلیہ کے فن طب میں کامل دست گاہ رکھتا تھا، سید علی حسین خاں کی سرکار میں پانصدی منصب پر ممتاز تھا،

منشی بھمی نراین گنجاوی | ان کا ذکر زمرۂ شعرا میں بھی گذر چکا ہے، یہ بھی مسلمان طبیبوں کی درسگاہ سے فن طب کے ماہر بن کر نکلے تھے، ان کا خاندان عالمگیری و محمد شاہی درباروں کے متوسلین میں تھا،

منشی رام پرشاد عظیم آبادی | خلف گنگا پرشاد، گو طبیب تھے لیکن طبابت کا پیشہ نہیں کرتے تھے، کمپنی کے زمانہ میں پٹنہ کی صدر امینی قبول کرلی تھی، پنڈت داتارام کی فرمائش سے ۱۲۷۰ھ میں معیار الامراض نام ایک کتاب فن طب میں تالیف کی، جس میں سر کے بال سے پاؤں کے ناخون تک کی کل بیماریوں کے قوانین کلیہ لکھے ہیں، یہ کتاب اسی زمانہ میں چھپ بھی گئی تھی،

رائے منوہر لال فلسفی | المتوفی ۱۲۳۰ھ دیگر علوم عقلیہ کے ساتھ طب کا بھی ماہر تھا، مفردات طب میں اس کی ایک تصنیف ہے، علوم عقلیہ کے ذیل میں اس کا نام آچکا ہے،

لالہ سوہن لال | سوہن لال سندیلوی رائے منولال کا بھائی تھا، فارسی کا ادیب اور طب میں یگانۂ عہد تھا، اس کا بھتیجا کندن لال قسطاس کے خاتمہ میں لکھتا ہے،

"عمویم لالہ سوہن لال کہ طبیب حاذق و ادیب کامل بودند"

بچولال تمکین | حیدرآبادی، اس نے اپنے طبی مجربات دو جلدوں میں لکھے ہیں، یہ دونوں جلدیں قلمی کتبخانۂ آصفیہ میں ہیں،

پنڈت لالہ چند | اس کی ایک تصنیف کحل الابصار کا ایک قلمی نسخہ آصفیہ میں ہے، نام سے معلوم ہوتا ہے کہ شاید مخصوص آنکھ کی بیماریوں کے علاج میں ہے،

جیاناتھ | اس نے ویدک سے باکا ہری کالی کا فارسی زبان میں ترجمہ کیا، قلمی نسخہ

آصفیہ میں ہے،

منشی مہتاب نرائن، | قرودی الطب کا مصنف ہے، اس کا موضوع ادویہ کے خواص ہیں،

یہاں ہندو طبیب مصنفوں کی مختصر فہرست ہے، جنھوں نے فارسی زبان کو اپنے اظہار خیال کا آلہ بنایا، بیسیوں مصنفین اس کے علاوہ ہیں، جنھوں نے اسلامی طب کو ہندی مرہٹی بنگالی، اور تلنگی میں منتقل کیا، تلنگی کی بعض طبی کتابوں کے نام کتب خانہ آصفیہ کی فہرست میں موجود ہیں یہ اسی وسعت کا اثر تھا، کہ شہروں کو چھوڑکر دیہات اور قصبوں تک کے ہندو بنیے طبی دواؤں کے بڑے بڑے عطار بن گئے، اور عرب وایران وترکستان کی دوائیں، اُن کی دکانوں پر بکنے لگیں، اور زمانہ کی شدید مخالفتوں کے باوجود اُن کے آثار اب تک باقی ہیں،

# اخلاق وتصوّف

اس مضمون پر مفصل بحث تو ایک مستقل عنوان" اسلام کا اثر ہندو مذاہب پر" میں ہوگی، یہاں علمی حیثیت سے صرف چند ہندو مصنفین کا تذکرہ مقصود ہے، جنھوں نے ان مسائل پر اظہار خیال کیا ہے،

بابا نانک | جو سکھ فرقہ کے بانی ہیں، وہ فارسی میں بہت اچھی دستگاہ رکھتے تھے، اُن کے گرنتھ میں فارسی کے سیکڑوں اشعار اور الفاظ ہیں، اور مولوی رومی اور حافظ وغیرہ صوفی شعراء کے تو وہ دلدادہ تھے، فارسی میں اُن کی دو کتابیں تصوف میں ہیں، الٰہی امداد طلب ایک اور مناجات بحر طویل میں ان کی ہے، یہ تینوں رسالے آصفیہ میں ہیں،

راس ستی داس | عالمگیر ثانی کے عہد میں تھے، محیط معرفت تصوف میں اُن کی کتاب ہے، ۱۸۶۵ء میں چھپ بھی گئی ہے،

لال جی داس | بابا لال گرو (دارا شکوہ کا مرشد) چیلا تھا، بابا لال کے ملفوظات ۱۰۵۶ھ میں اُس نے فارسی میں جمع کئے ہیں، گورنمنٹ کلیکشن لائبریری میں ۱۲۰۱ ؁ھ جلوس عالم شاہی کا لکھا ہوا نسخہ موجود ہے،

بھیرو مل | رسالہ علم جوگ فارسی کا مصنف،

بشن سنگھ | شیو پران فارسی میں اس کی تصوف پر تصنیف ہے، یہ دونوں نسخے قلمی آصفیہ میں ہیں،

رائے کھن لال | اخلاق نامہ فارسی منظوم کا مصنف، اس کا قلمی نسخہ موجودہ آصفیہ ۱۱۹۳ھ کا لکھا ہوا ہے،

سوامی بیاس | شارق المعرفۃ کے نام سے جوگ نشسٹ کا فارسی ترجمہ کیا، حال و زمانہ نہیں معلوم،

ان کے علاوہ اکبری دور کے ان خدا پرستوں کے نام بھی ملاحظہ ہوں جن کو ابوالفضل نے خدیونشناس، خداوند باطل اور خوانائے نقلی معال کی فہرست میں جگہ دی ہے، یعنی مادھو سرستی، مدھو سودن، بابا بلاس، نارائن آسرم، بابا کپور، بھان چند، ہرجی سور، دامودر پرست، رام تیرتھ، نرسنگھ، پرم اندر، آدت، رام بھدر، جی سین سور، اور جہانگیری دور میں چدروپ گسائیں، اور دوسرے ہندو صوفیہ تھے، جن کا ذکر تزک میں متعدد مقامات پر کیا ہے،

## موسیقی

فن موسیقی کے جاننے والے اس کثرت سے اس عہد میں پیدا ہوئے ہیں کہ استقصا بھی مشکل ہے، شاہان ہند کی فیاضیوں نے اس فن کو کہاں سے کہاں پہنچا دیا، ہندوستان میں یہ فن نہایت قدیم زمانہ سے ہے، اور اس میں اس کی استادی مسلّم ہے لیکن مسلمانوں کی آمد کے بعد

ایران و توران کی موسیقی نے مل کر ایک نیا عالم پیدا کر دیا، پٹھانوں کے عہدِ حکومت میں بھی اس فن کے جاننے والے ہند دموجود تھے، اور سلاطین دلی کا دستِ کرم اُن کو دارالحکومت کی طرف ہمیشہ کھینچتا رہتا تھا، جہاں خسرو کے سے ہمہ داں سے ان کو مقابلہ کرنا پڑتا تھا، ان میں سے سب سے مشہور نایک گوپال تھا، اس کے فن موسیقی میں، بارہ سو شاگرد تھے، جو اس کے جلو میں ساتھ ساتھ چلتے تھے، وہ اسی شان سے سلطان علاء الدین خلجی کے دربار میں آیا تھا[1]،

کشمیر ایک مدت سے فنِ موسیقی کا گہوارہ ہے، لیکن کیا آپ کو علم ہے کہ یہاں کس دایۂ کرم نے اس کی پرورش کی، سلطان زین العابدین شاہ کشمیر (۸۲۶ھ) وہ خود اس فن کا بہت بڑا ماہر تھا، اور موسیقی دانوں کا مُربی تھا، ایران اور ہندوستان کے موسیقی دان اس کے دربار میں کھچے چلے آتے تھے، فرشتہ کہتا ہے:۔

"آوازۂ وجودِ اوچوں انتشار یافت، سازندہا و گویندہا کہ در علم موسیقی یگانۂ زماں بودند، از اطراف و نواحی رو بکشمیر نہادند، چنانکہ کشمیر از کثرتِ ہندیاں ایں فن رشکِ ملکِ فرنگ شد" (۳۴۴ جلد دوم)

بودی بٹ (شاید صحیح دیوی بٹ ہو) وہ ایک طرف فارسی کا ادیب تھا، تمام شاہنامہ اس کو بر زبان تھا اور دوسری طرف فنِ موسیقی میں کامل دستگاہ رکھتا تھا، بادشاہ کے نام کی مناسبت سے زین نام اُس نے اس فن میں ایک کتاب لکھ کر دربار میں پیش کی، بادشاہ نے اس کو نہایت پسند کیا، اور اس کے حال پر نوازش فرمائی،

ہندوستان کی موجودہ موسیقی کی نسبت میں نے کہا ہے کہ وہ تنہا ہندوستان زا نہیں ہے، بلکہ مسلمان بادشاہوں کی خوش مذاقی نے ایران و توران و ہندوستان کو ملا کر ایک کر دیا تھا، علاوہ

---

[1] شعر العجم میں راگ درپن کے حوالہ سے امیر خسرو گوپال کا حال پڑھئے، (جلد دوم ص ۱۳۵)

قیاس کے ابوالفضل کی اس عبارت سے بھی یہ اشارہ سمجھنا چاہئے

"نادرہ کارانِ ہندی و ایرانی و تورانی وکشمیری از مرد و زن عشرت افزای

بزم ہمایوں" (آئین ۱۸۳)

دربارِ اکبری میں مسلمان اساتذۂ فن کے ساتھ حسب ذیل ہندو مشاہیر کے نام بھی ہم دوش بدوش پاتے ہیں، بابا رام، سور داس، اور رنگ سین، میاں تان سین، اور میاں چند کا کو جو چاہیے سمجھیے۔[1] میاں تان سین کی نسبت ابوالفضل نے لکھا ہے کہ ایک ہزار برس میں کوئی اس کے برابر پیدا نہیں ہوا،

مسلمانوں نے تو ہندوؤں کی موسیقی پر راگ درپن، انجندرکا، اور مدھیا نایک سنگار وغیرہ کئی کتابیں لکھی ہیں، مگر بھوپت رائے کے علاوہ جس نے ۱۹ سنہ جلوس محمد شاہی میں رسالہ علم موسیقی لکھا، اس فن کے دوسرے ہندو مصنف کا نام ہم کو نہیں معلوم،

ذیل میں چند نام اخیر زمانہ کے استادوں کے آثار شعراے ہنود سے اضافہ کرتے ہیں،

پنڈت اجودھیا پرشاد | کشمیری لکھنوی، حیرت تخلص، استاد جرأت کے شاگرد تھے، کئی دیوان اور مثنویاں اُن سے یادگار رہیں، فنِ موسیقی میں اپنے عہد کے مسلم الثبوت استاد تھے، ۳۵ برس کی عمر میں سنہ ۱۲۳۳ھ میں وفات پائی،

مٹھن لال | دہلوی ولد بخشی سلطان سنگھ کایستھ، فارسی وسنسکرت وطبابت وشاعری کے علاوہ موسیقی کے ماہر تھے، ایک خاص ساز کے موجد ہیں،

روشن لال | شوق تخلص، موسیقی کے استاد تھے،

تلسی داس | دہلوی، تصیم تخلص، سنسکرت کے عالم تھے، اور فارسی سے واقف تھے، فقیرانہ

---

[1] لفظ میاں نو مسلم ہونے کی علامت کو ظاہر کرتا ہے،

بسر اوقات کرتے تھے، طبابت کے علاوہ فنِ موسیقی کے استادِ یگانہ تھے، دلی کے شاہزادہ مرزا قادر بخش طاہر اپنے تذکرۂ گلستانِ سخن میں لکھتے ہیں:۔

"زبان فارسی سے بقدر ضرورت آگاہ، اور کتب نحو و علی الخصوص فنِ موسیقی کی پوتھیوں سے صاحبِ انتباہ، ستار بجانے میں میں ہوش سر سے، اور جان تن سے نکال لیتا تھا، میں نے اُس کے نغمۂ دلنواز کو اپنے کانوں سے سُنا ہے، اور اس کیفیت سے حظ وافر اٹھایا ہے، گاہ گاہ ریختہ کی طرف التفات کرتا تھا"

موسیقی ہندوستان کی چیز تھی، لیکن مسلمانوں نے اپنا سرمایہ ملا کر اس کو اپنا کر لیا، ہندو موسیقی داں بھی ان کا تلمذ خوشی سے قبول کرتے تھے، اس اخیر عہد میں استاذنا المرحوم مولانا محمد فاروق صاحب چریا کوٹی کے بڑے بھائی مولانا **عنایت رسول** صاحب چریا کوٹی جو اپنے وقت کے جامع فاضل تھے، بلکہ بعض حیثیات سے کہا جا سکتا ہے، کہ ہندوستان کی خاک نے اُن کی نظیر نہیں پیدا کی، وہ علاوہ دیگر علوم کے فن موسیقی کے بھی ماہر یگانہ تھے، اور علمی حیثیت کے علاوہ عملاً بھی اُس کو جانتے تھے، اُن کے کئی ہندو شاگرد اس فن میں اب تک موجود ہیں، اور اُن کے نام کی عظمت کو اب تک برقرار رکھے ہوئے ہیں،

## مصوّری

ہندوستان میں سنگ تراشی تو یقیناً قدیم زمانہ سے موجود تھی، اور اس کی بہترین زندہ مثالیں بودھوں، اور جینیوں کی عمارتوں اور معبدوں میں مل سکتی ہیں، ایلورا اور اجنتا وغیرہ کے غارات تک دنیا کے لئے تماشائے حیرت ہیں، لیکن شبیہ کشی، طرّاحی، اور رنگ آمیزی اور مصوّری کی نسبت نہیں کہا جا سکتا، کہ ہندوستانِ قدیم نے اس فن کو کہاں تک سیکھا تھا،

اور نہ کسی ہندی مصور کا نام معلوم ہے جس نے اس فن میں کمال حاصل کیا ہو،

مسلمانوں کی آمد کے بعد دیگر فنونِ لطیفہ کی طرح اس فن میں بھی ہندوؤں نے کمال پیدا کرنا شروع کیا، اور چند روز میں یہ حال ہو گیا کہ بقول ابوالفضل ہندوستان کے صفحۂ خیال میں بھی جن نقشِ کمال کا تصور نہ ہوا ہوگا وہ واقعاً ہو گیا، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ شہنشاہ اکبر جیسے ہند پرست کے عجائب خانہ میں قدیم ہندوستان کی صنعتِ مصوری کی کوئی یادگار نہ تھی ابوالفضل کی عبارت یہ ہے :-

"ہندوراچہ گویم کہ تصویر ایں معنی (مصوری میں کمال) بصفحۂ خیال نکردہ بودہما از بتاقالیم جہاں کمتر نشان دہند" (ص ۷۷)

یعنی جس ہندوستان کو اس فن کا کبھی خیال بھی نہ آیا تھا، اب دنیا میں بہت کم اس فن میں کوئی اس کا حریف نکلے گا. دربار اکبری کے مشہور ہندو مصورین کے نام یہ ہیں:- کیسو لعل، مکند، مادھو، جگن، مہیش، کھیمکرن، تارا، سانولہ، ہربنس، اور رام لساون، ایک ہندو مصور کی نسبت ابوالفضل لکھتا ہے :-

"بساون در طراحی وچہرہ کشائی ورنگ آمیزی و مانند نگاری و دیگر کارہائے ایں فن یگانۂ زمانہ شد" (ص ۷۷)

دسونتھ ایک کہار کا بچہ تھا، اس کو اس فن سے فطری مناسبت تھی، وہ محل شاہی کی دیوار دل پر ادھر اُدھر بچپن سے لکیریں کھینچا کرتا تھا، ایک دن اکبر کی نظر اس پر پڑ گئی، جوہر قابل پا کر خواجہ عبدالصمد شیریں قلم کے سپرد کیا، تھوڑے ہی زمانہ کی تعلیم میں وہ اس فن کا بے نظیر استاد ہو گیا'

جہانگیر تمام شاہانِ تیموری میں اس فن کا سب سے بڑا مربی اور قدردان تھا، بشن داس اس کے دربار کا مشہور مصور تھا، خود بادشاہ تزک میں اس کی تعریف میں لکھتا ہے :

"بشن داس مصورے کہ در شبیہ کشی از یکتایانِ روزگار است"

سنہ ۱۳ جلوس میں جہانگیر نے خان عالم کو عراق بھیجا تھا، بشن داس کو بھی اس کے ساتھ بھیجا کہ شاہ عباس صفوی اور اس کے دربار کی تصویریں کھینچ کر لائے، یہ تصویریں اس قدر عمدہ کھینچی گئی تھیں کہ جن لوگوں نے ان اشخاص کو دیکھا تھا، وہ کہتے تھے کہ اصل سے سر مو فرق نہیں، خود بادشاہ بھی بشن داس کے اس کارنامہ کو تزک میں فخریہ لکھتا ہے، اور مصور کے قلم کو داد دیتا ہے،

عبدالرحیم خانخاناں کا کتب خانہ ایک عجائب خانہ تھا، اس عجائب خانے کی سب سے حیرت انگیز چیز ایک ہندو مصور راد مقو تھا، (شاید یہ وہی ہو جس کا نام ایک دفعہ اوپر بھی آیا ہے) جس کی نسبت مآثر رحیمی کا مصنف لکھتا ہے، کہ مصوری کی طراحی اور شبیہ سازی میں نادرۂ روزگار تھا، اور اس کتب خانے کی اکثر باتصویر کتابیں اسی کے ہاتھ کی بنی ہوئی تھیں،

محمد شاہ کے زمانہ میں گوردھن دلی میں ایک مصور تھا، آنند رام مصنف مرآۃ الاصطلاح[1]، اُس کی نسبت لکھتا ہے کہ:-

"نرگس کی ایک پتی پر پورے شہر کی تصویر وہ کھینچتا تھا،

افسوس کہ ان استادوں کو تاریخ کی زندگی نصیب نہیں ہو سکی، اس لئے بجز ان لوگوں کے جو سلاطین اور امرا کے دامن سے لپٹے رہتے تھے، اور دل کے نام تک تاریکی کے پردہ میں گم ہیں، ورنہ سینکڑوں اساتذۂ وقت ہوں گے، جن کو گو قسمت نارسائی ہو گی لیکن دست و دماغ کی نارسائی کے وہ شاکی نہ ہوں گے،

## اخیر زمانہ کے چند ہندو طبیب

پورن سنگھ | قوم کائستھ، دہلی وطن، سعادت یار خاں رنگین کے شاگرد تھے، اور پورن تخلص کرتے تھے

---

[1] قلمی نسخہ پٹنہ خدا بخش خاں لائبریری میں ہے، نہایت نادر کتاب ہے،

علم سنسکرت اور طبابت ہندی میں مہارتِ کامل رکھتے تھے، مگر بد مزاجی اور وارستگی کے سبب بیماروں کی طرف کم التفات کرتے تھے، فارسی میں بھی دخل تھا،

**لالہ لچھمی نرائن کھتری** | مہاراجہ ٹکیت رائے لکھنوی کے رفقاء میں تھے، اخیر عمر میں نوابی کے بعد کلکتہ جاکر رہ گئے تھے، فارسی کے شاعر تھے، طب میں بہت اچھا دخل رکھتے تھے، مولوی حفیظ الدین شہید کے شاگردوں میں تھے،

**مٹھن لال** | قوم کایتھ سکسینہ، ولد بخشی سلطان سنگھ دہلوی، فارسی اور سنسکرت کے عالم تھے، ایک لغت کے مصنف ہیں، طبابت میں شہرت رکھتے تھے،

**تلسی داس** | سادھو تھے، فقیرانہ زندگی بسر کرتے تھے، دلی وطن تھا، قلعہ کے شہزادوں سے ارتباط رکھتے تھے، کبھی کبھی شعر بھی کہتے تھے، حکیم تخلص تھا، طب ہندی میں امام تھے، اور مجربات بیدک سے اکثر امراض مزمنہ کا علاج کرتے تھے، کشتوں کے استعمال میں اور جذام اور وجع مفاصل وغیرہ کے علاج میں مہارتِ تامہ رکھتے تھے، موسیقی میں کمال پیدا کیا تھا، فارسی زبان سے واقف تھے،

**سکھانند** | قوم کایتھ، دلی وطن تھا، شاہ نصیر دہلوی کے شاگرد، شاعری کے علاوہ فنِ طبابت میں "وحید العصر" تھے،

(معارف از جنوری تا دسمبر ۱۹۴۱ء)

---

# سلطان ٹیپو کی چند باتیں

## کچھ چشم دید مشاہدات اور کچھ تاریخی حقائق

اللہ اکبر! سو ڈیڑھ سو برس میں مسلمان کیا سے کیا ہو گئے! ایک زمانہ تھا کہ ہر مسلمان سپاہی فرمانروائی کے لئے پیدا ہوتا تھا! اور اب یہ حال ہے کہ ہمارے بادشاہ اور سلاطین بھی محکومی اور غلامی کے لئے پیدا ہو رہے ہیں! ابو مسلم خراسانی ایک شخص تھا جس نے بنو امیہ کی تاریخ کا ورق الٹ دیا، عبدالرحمٰن تنہا عباسیوں سے بھاگ کر اندلس میں قدم رکھتا ہے! اور ڈھائی سو برس کے لئے ایک عظیم الشان حکومت قائم کر دیتا ہے، یعقوب صفار ایک ٹھٹھیرا ہاتھ میں تلوار لے کر کھڑا ہوتا ہے، تو عباسیوں کی دل بادل فوج میں ہل چل پڑ جاتی ہے،

خود ہندوستان میں دیکھو کتنے سپاہی دم کے دم میں تاج و تخت کے مالک بن گئے! غلاموں کے نخاس سے چند روپیوں میں خرید کر آئے، سپاہیوں میں داخل ہوئے، اور آگے بڑھ کر منصب وزارت تک پہنچے، اور پھر وہ بادشاہ تھے، تیموریوں سے پہلے کی تاریخ اس قسم کے واقعات سے لبریز ہے تیموریوں کے آخر عہد میں ٹونک، بھوپال، رام پور وغیرہ ریاستیں انہی مسلمان سپاہیوں کی تلواروں کی پیدا کی ہوئی ہیں، اور کتنی ریاستیں جو اس عہد میں پیدا ہوئیں، ناموافق آب و ہوا میں پرورش نہ پا سکیں انہی میں جنوبی ہندوستان کی دو نامور ریاستیں کرناٹک اور میسور ہیں،

کرناٹک تو انگریزوں کی دوستی کے باوجود مٹ گیا لیکن میسور اب تک زندہ ہے لیکن وہ

اسلامی ریاست کے بجائے ایک ہندو ریاست ہے، یہ ریاست درحقیقت پہلے سے ایک ہندو ریاست تھی، سلطان ٹیپو کا باپ حیدر علی ایک معمولی سپاہی کی حیثیت سے اس ریاست کی فوج میں داخل ہوا، چند ہی روز میں غیر معمولی جنگی قابلیت کی بناء پر مناصب میں ترقی کر تا گیا، سپاہیوں میں بے پناہ ہر دلعزیزی اس کو حاصل ہوگئی، یہ دیکھ کر دیگر ارکان ریاست ڈر گئے، اور آخر حیدر علی کی معزولی کی تدبیریں ہونے لگیں لیکن یہ پھندا الٹ کر انہی کی گردنوں میں پڑ گیا، اور راجہ عملاً معزول ہوگیا، حیدر علی نیابۃً اس کی جگہ فرمانروا ہوا،

یہ اٹھارہویں صدی عیسوی کی پُراسرار تاریخ کے آخری ابواب تھے، اس وقت یورپ کی سرزمین میں نپولین کی آتش فشانی زلزلہ ڈال رہی تھی، انگریز یورپ اور ہندوستان دونوں علاقوں میں فرانسیسیوں سے برسرپیکار تھے، حیدرآباد اور کرناٹک نے انگریزوں کا اور میسور نے فرانسیسیوں کا ساتھ دیا، باہم وہ وہ معرکہ آرائیاں ہوئیں کہ اگر قسمت انگریزوں کے پرچم پر سایہ افگن نہ ہوتی، تو آج ہم کو یونین جیک سارے ملک پر لہراتا نظر نہ آتا،

بہر حال حیدر علی اور سلطان ٹیپو دونوں باپ بیٹوں نے بمشکل ۳۵ برس حکومت کی ہوگی لیکن ان ۳۵ برسوں میں اُن کیلئے ہر برس کا ختم کرنا گویا رستم کا ہفتخواں طے کرنا تھا، ایک طرف کرناٹک، دوسری طرف حیدرآباد، تیسری طرف مرہٹے، چوتھی طرف انگریز، ایک بہادر بیک وقت ان چار پہلوانوں سے نبرد آزما تھا، کبھی کبھی ایسا ہوتا، کہ ان میں سے کوئی ٹوٹ کر ادھر آجاتا، لیکن پھر شہ پاکر الگ ہو جاتا، اور اُدھر چلا جاتا، علاوہ ازیں اندرونی سازشوں کا جال الگ بچھا ہوا تھا، جس میں یہ اسلامی سلطنت پھنسی ہوئی تھی۔

ان تمام فتنوں کے باوجود جن سے ایک بڑی سے بڑی سلطنت بھی بمشکل عہدہ برآ ہوسکتی ہے، حیدر علی اور ٹیپو اُن پر کیوں کر غالب آسکے، وہ اُن کی تاریخ زندگی کا ایک عظیم الشان کارنامہ ہے،

جب ہم ان کی حکومت کی تاریخ پڑھتے ہیں، تو ہم پر حیرت واستعجاب کا عالم طاری ہو جاتا ہے، ایسے دور میں جب کہ اس کا ایک ایک دن، اور ایک ایک رات گردشِ آسمانی کے نذر تھی، کیوں کر وہ اتنے بڑے انتظامات اور اصلاحات ملک میں رائج کر سکے، اگر صرف اُن کے جنگی کارناموں ہی پر نظر ڈالی جائے، تو معلوم ہوگا کہ ان کے جنگی شعبہ بالکل یورپین طرز کا تھا، فوج میں فرانسیسی بھی تھے جس کا نظام یورپین تھا، اور تمام سپاہی جدید قواعد اور جدید اسلحے سے لیس تھے، توپوں اور بندوقوں کے ڈھالنے اور گولی بارود کے بنانے کے کارخانے بھی تھے، اور وہ اتنے کامیاب تھے، کہ ۳۰ برس کی جنگ میں ان کو کبھی غیروں کا دست نگر ہونا نہ پڑا،

ہندوستان کے اس نپولین کے فرانس کے نپولین سے براہِ راست تعلقات تھے، نپولین میدان مارتا ہوا یورپ سے مصر تک چلا آیا تھا اور خیال تھا کہ اب وہ ہندوستان میں داخل ہی ہونا چاہتا ہے کہ دفعتہً دونوں کے بخت واقبال نے کنارہ کشی اختیار کرلی، اس موقع پر ایک خاص واقعہ یاد آگیا،

انگریزوں نے سلطان ٹرکی کے پاس ایک سفیر بھیجا تھا، کہ سلطان ٹیپو کے نام ایک فرمان لکھوا لائے، کہ وہ فرانسیسیوں کا ساتھ چھوڑ دے، چنانچہ سفیر مذکور سلطان کا ایک خط لایا، جس میں فرانسیسیوں کی دغابازی، نپولین کی شرارت، فرنچ لوگوں کی مذہب سے نفرت، اور ان کا اتحاد، اور سلطان کا انگریزوں کو اپنا دوست سمجھنا، اور ٹیپو کو ہدایت دینا کہ وہ بھی انگریزوں کا دوست بن جائے، اور مصر پر فرانسیسیوں کے قبضہ کو اسلام کی عداوت اور دین کے لئے ایک بڑے خطرہ کا سبب سمجھنے وغیرہ کو بہت تفصیل سے بیان کیا گیا تھا، ٹیپو نے بھی سلطان کے اس خط کا بہت مفصل جواب دیا[1]،

---

[1] خاندان میسور کے ایک عالی ہمت نے اپنے خاندان کی ایک ضخیم تاریخ فارسی زبان میں ہندوستانی

بہرحال اس خط میں جو نقشہ کھینچا گیا تھا، اس کو سامنے رکھ کر اس وقت کی جنگ کا نقشہ دیکھا جائے، تو عبرتوں اور بصیرتوں کا عجیب و غریب ذخیرہ مورخ کو نظر آتا ہے،

میسور کی اس اسلامی حکومت کا دارالسلطنت شہر سرنگا پٹم تھا، ۱۹۱۲ء میں مجھ کو دراس ایجوکیشنل کانفرنس کی شرکت کی غرض سے بنگلور جانا پڑا، تو میں نے اس موقع سے فائدہ اٹھایا، اور کانفرنس سے فرصت پاکر میسور، سرنگا پٹم، اور کرشنا آم پور کی بھی سیر کی، اور ان تمام مقامات کو جہاں بڑے بڑے سیاسی انقلابات رونما ہوئے تھے، عبرت کی آنکھوں سے دیکھا میں نے دوران سیر میں اس ندی کو بھی عبور کیا، جو دکن اور میسور کی حد فاصل تھی، مجھے وہ سلسلۂ کوہ بھی نظر آیا جس کے دامن میں ٹیپو کی فوج پناہ گیر تھی، اور جب موقع پاتی تھی، پہاڑ کو قطع کرکے کمپنی کی فوج پر بجلی بن کر گرتی تھی، اور وہ اس اچانک حملہ سے گھبرا جاتی تھی، میں ایک پہاڑ پر بھی چڑھا، جو کرشنا آمپور کے قریب تھا، اور جس پر ٹیپو کے جنگی استحکامات کے نشانات تھے، پتھر کی وہ دو عظیم الشان چٹانیں بھی دیکھیں، جن کو بجائے خود پہاڑ کہنا چاہئے، اور وہ اس طرح آکر ایک دوسرے سے مل گئی تھیں، کہ ایک قلعہ سا بن گیا تھا اُن کے دہانے پر ایک بڑا سوراخ تھا، جس میں ایک آدمی سکڑ کر داخل ہوسکتا تھا، اندر نہایت کشادہ جگہ تھی، بیچ بیچ میں گولی چلانے کے لئے سوراخ تھے؛

اسی کے دامن میں وہ عظیم الشان معرکہ پیش آیا تھا، جس میں کرناٹک اور حیدرآباد کی قسمت کا فیصلہ ہوا تھا یعنی ارکاٹ کے چندا صاحب اور حیدرآباد کے محی الدین خان دونوں نے فرانسیسیوں کے ساتھ مل کر انورالدین خان شہامت جنگ نواب ارکاٹ کے خلاف

---

(بقیہ حاشیہ ص ۱۰۱) اور انگریزی مواد سے لکھوائی ہے، اور نہایت اہتمام سے سرکاری طور پر شائع ہوئی ہے، یہ دونوں خط بعینہٖ اس میں درج ہیں، بڑی تقطیع پر چھپی ہے، کارنامۂ حیدری نام ہے،

فوج کشی کی، ۱۱ شعبان سنہ ۱۱۶۲ھ کو فریقین میں وہ معرکۂ جنگ برپا ہوا جس میں انورالدین خاں نے میدان کارزار میں شہادت پائی، اس میدان میں جہاں نواب شہید نے شہادت پائی تھی ایک بڑا چبوترہ بنا دیا گیا ہے، قریب ہی ایک فرسودہ مسجد ہے، جس پر حسب ذیل کتبہ ہے،

"میر مقدر عز شانہ، بحر جود و کرم | ساخت مسجد بہر طاعت فی المثل بیت الحرم

گفت رضوانم بگو تاریخ ایں عالی بنا | ختم شد از فضل رب مسجد کبیت محترم

سنہ ۱۱۲۰ھ سنہ ۱۱۲۰ھ

محمد قانع کتبہ ابوتراب باہتمام میر محمد حسین عرف سید کریمی"

یہاں سے سرنگا پٹم جانے کا اتفاق ہوا، سرنگا پٹم کا قلعہ عجیب موقع پر تعمیر ہوا ہے، کاوری ندی میں ایک جگہ دو شاخیں ہوگئی ہیں، کچھ دور کے بعد یہ شاخیں مل کر پھر ایک ہوگئی ہیں، اس طرح بیچ میں ایک جزیرہ سا ہوگیا ہے اسی جزیرہ پر سرنگا پٹم کا قلعہ بنایا گیا ہے، چاروں طرف سے دریا سے گھرا ہوا ہے جس وقت میں اس کی سیر کے لئے گیا تھا، دریا کی موجیں آآ کر قلعہ کی دیواروں سے ٹکرا رہی تھیں، سلطان ٹیپو کی زندگی کا آخری کھیل یہیں ہوا، وہ کمپنی کی فوج کے مقابلہ میں اسی قلعہ میں محصور ہوگیا تھا، فوج کی گولہ اندازی سے قلعہ کی ایک طرف کی دیوار میں رخنہ پڑ گیا، سلطان کے نوکروں نے غداری کی، اور دشمن کو پوشیدہ طور پر اس کی اطلاع دیدی، بیچارہ سلطان اسی معرکہ میں سنہ ۱۷۹۹ء میں کام آگیا،

پورے صوبہ مدراس میں سلطان ایک ولی اور خدا رسیدہ کی حیثیت سے مانا جاتا ہے، فرط احترام سے اس کا نام نہیں لیتے، سلطان شہید کہہ کر یاد کرتے ہیں، سلطان شہید، اس کی ماں اور حیدر علی تینوں کی قبریں اسی سرنگا پٹم میں ایک ویران باغ کے اندر ہیں، صدر دروازہ پر ایک نقارہ خانہ ہے، جہاں صبح و شام اب تک نقارہ بجتا ہے، روضہ ایک متوسط درجہ کا بنا ہوا ہے،

اس کا دروازہ چھوٹا ہے جس کے اوپر اور پہلو میں اشعار کندہ ہیں، دروازہ کے اندر قدم رکھتے ہی پہلو بہ پہلو تین قبریں نظر آتی ہیں، خود سلطان شہید ٹیپو کی، حیدر علی کی اور بیگم یعنی سلطان ٹیپو کی ماں کی، پہلی قبر پر سرخ چادر، اور دوسری اور تیسری پر سیاہ چادر پڑی ہوئی ہے، سامنے قرآن پاک رکھا ہے، سرخ چادر دیکھ کر سلطان ٹیپو کی شہادت کا پورا منظر میری نگاہوں کے سامنے آگیا، آنکھیں نم ہوگئیں، جذبات میں تلاطم پیدا ہوگیا، اور خون میں ہیجان آگیا، اور زبان نے فرخی کے الفاظ میں شیر میسور کے خاکی جسم کو اس طرح خطاب کیا،

خیز شاہا! کہ رسولان شہاں آمدہ اند — دشمنے روے نما داست دریں شہر دیار[۵۱]
کہ تواند کہ برانگیز دازیں خواب ترا — خفتنی خفتی کز خواب نگردی بیدار
خفتنِ بسیار اے خواجہ نہ خوے تو بود — ہیچ کس خفتہ ندیداست ترا زیں کردار
یکدمکے باری درخانہ ببایست نشست — تا بدیدندے[۵۲] روی تو عزیزان و تبار
بجہاں از فزع و بیم تو رفتند شہاں — تو شہا از فزع و بیم کہ رفتی بہ حصار

روضہ کے اندر میں نے قدم رکھا اور اوپر نگاہ اٹھی تو ان شعروں پر نظر پڑی،

در شاہے کہ شہر الاسلام — باب شیرے کہ کسترالاصنام
اوست سلطانِ دین و ہم دنیا — بندۂ بارگاہ او غلام[۵۳]
بسم اللہ الرحمن الرحیم — اللہ محمد ابوبکر عثمان علی،
زہے گنبدے کز شکوہ بنا — فلک زیر دستش بود در علو
تو خواہی مہ و خواہ خورشید خواں — فلک داغ گردید از رشک او
بود شمسہ اش نور چشم فلک — قمر یافتہ نور تعلیم از د

---

[۵۱] یہ مصرع دوسرے شعر کا ہے [۵۲] سکتہ قدما کے یہاں جائز ہے، [۵۳] مشکوک،

ترا دش کناں بجز رحمت ز خاک — گرد ہے ذکر و بیاں گر داد
سحر گہ بے کسب فیض و شرف — گذشتم ازیں خواب گاہ بگو
چو ایں مضجع تازہ آمد بچشم — نمودم چو رو حانیاں جستجو
کہ ایں شاہ آسودہ را نام چیست — چہ تاریخ رحلت نمودہ است او
یکے زاں میاں گفت تاریخ و نام — کہ حیدر علی خاں بہادر بگو

(۱۱۹۵ھ)

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مقبرہ حیدر علی خاں کے مرنے کے بعد غالباً خود سلطان ٹیپو نے بنوایا تھا، اور جب وہ شہید ہوا تو اس کو بھی اسی میں دفن کیا گیا، دروازہ کے داہنی طرف کی دیوار پر یہ شعر بعد کو لکھے گئے ہیں :۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم — رب ارحم السلطان الکریم
ٹیپو سلطان شہید شد آگاہ — خون خود ریخت فی سبیل اللہ
بود ذی قعدہ بست و ہشتم آں — شدہ در روز شنبہ حشر عیاں
بیرسالانش بہ نیم ماہ بگفت — نور اسلام و دین ز دنیا رفت

---

تاریخ کشتہ گشتن سلطان حیدری — ٹیپو بوجہ دین محمد شہید شد

---

چوں آں مرد میداں نہاں شد ز دنیا — یکے گفت تاریخ شمشیر گم شد

---

روح قدسی بعرش گفت کہ آہ — نسل حیدر شہید اکبر شد

ان اخذت مصر کما قد ذکرو | السرنج فتن اخذت وبہا
مصیبۃ ما مثلہا ازخبتہا | ذہب عز الروم والہند کلہا
سال تاریخ او شہید گفت | حامی دین شہ زمانہ برفت

عربی کے شعروں سے ظاہر ہوتا ہے، کہ نپولین نے مصر کو اور انگریزوں نے سرنگاپٹم ساتھ ہی ساتھ فتح کیا، اس توافق کو کیا کہا جائے،

سرنگاپٹم میں ایک مسجد بھی نظر آئی، اس کی تعمیر بھی متوسط ہی درجہ کی تھی، اور ویران پڑی تھی، اس کی محرابوں پر چند شعر لکھے تھے، اُن میں سے اول کے شعر یہ ہیں:-

گر حضرت سلیماں اندر زمان ماضی | تعمیر کرد مسجد نامش نہاد اقصیٰ
مانند زر چو جو یا گشتم برائے تاریخ | طاعت سرائے ثابت ہاتف نمود القا ۱۲۲۵ھ

تاریخ سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ مسجد فتح سرنگاپٹم کے بعد بنی ہے،

وہاں کی تعمیرات میں دو چیزیں عجیب نظر آئیں، ایک پل جو پتلا سا لنبا بنایا گیا ہے، اور ہلانے سے ہلتا ہے، دوسری دولت دریا باغ کی ردکار، یہ ایک عمارت ہے جس کا طرز تعمیر ہندوانہ ہے، دروازے پست ہیں، جن میں کواڑ نہیں لگے ہیں، بہت زیادہ بلند بھی نہیں ہے مجھکو تو ایسا معلوم ہوا، کہ لکڑی کی عمارت ہے، سامنے کے رُخ کی دیوار مصور ہے، اس پر سلطان ٹیپو کی مختلف حالتوں اور معرکوں کی تصویریں بنی ہیں کوئی جنگ کا مرقع ہے، اور سلطان گھوڑے پر سوار ہے، کسی میں بزم رقص وسرود برپا ہے، اور وہ اس میں بیٹھا ہوا ہے، کسی میں جانماز پر بیٹھا تلاوت قرآن میں مصروف ہے، آخری تصویر اس وقت

---

لہ ہکذا الا یخفی ما فیہ،

کی ہے، جب وہ میدانِ جنگ میں زخمی پالکی پر بیٹھا ہوا ہے، اور فوج کو بڑھا رہا ہے، ایک طرف فرانسیسی، اور میسور کی ہندوستانی فوج ہے، دوسری طرف انگریزی، اور ہندوستانی لشکر ہے، دونوں طرف فوجوں کا پرا لگا ہوا ہے، نمک حرام وزیر ہاتھ جوڑے سلطان کے آگے ہے، لیکن آنکھوں کا اشارہ دشمنوں کی طرف ہے، بڑا دردناک نظارہ ہے،

اسی سفر میں مدراس کی سرکاری لائبریری میں ایک بڑا پُر درد مرقع میں نے دیکھا، لائبریری کے ایک ستون کے پاس ایک گول سطح پتھر پر یہ مرقع ہے جس میں نظر آتا ہے کہ ایک طرف کمپنی کے فاتح افسر کھڑے ہیں، دوسری طرف سلطان شہید ہے، اور صلح کی ضمانت میں شہزادوں کو اُن افسروں کے سپرد کر رہا ہے، اور پیچھے کچھ بیگمات کھڑی رو رہی ہیں، فاعتبروا یا اولی الابصار،

حیدر علی اور سلطان ٹیپو کی چند سالہ حکومت جس پریشان حالی، پراگندگی، اور افراتفری میں ختم ہوئی، اس سے یہ امید رکھنا کہ اُن کے نظامِ سلطنت، اصلاحات، اور رعایا پروری وغیرہ کے متعلق کوئی مفصل معلومات ملیں گے، بیکار ہے تاہم جہاں میدانِ جنگ میں اُن کی بہادری اور دلیری کے کارنامے ملتے ہیں، وہاں درباروں میں اُن کے لطف و احسان، بے تعصبی، اور رحم دلی و انصاف کے بکثرت واقعات بھی ملتے ہیں، عام طور سے مشہور ہے کہ یہ دونوں نہایت بے رحم، سفاک، سنگ دل، متعصب اور ہندوؤں کے دشمن تھے، لیکن ان زبانی روایتوں کی جو بار بار کی تکرار سے واقعہ بنتی جا رہی ہیں، کوئی اصلیت نہیں ہے، اور نہ تاریخی سند سے اُن کا کوئی تعلق ہے، لیکن اس زمانہ میں جب تاریخ کا معصوم ہاتھ پالٹیکس کا جہنمی آلہ بن

سکتا ہے، کوئی عجیب بات نہیں،

ہمارے ہم وطن ہندو دوست جو عالمگیر کے بعد ٹیپو کا نام لینے کے عادی ہیں، کبھی پولیٹیکل میدان سے نکل کر تاریخ و تحقیق کی راہ اختیار کریں گے، تو اُن کو خود اپنے پچھلے خیالات پر ہنسی آئے گی، حیدر علی اور ٹیپو سلطان کے متعلق مشہور ہے کہ وہ ہندوؤں کا زبردستی ختنہ کرا کے مسلمان بنا لیتے تھے، لیکن پریچنگ آف اسلام کے مصنف مسٹر آرنلڈ بمبئی گزیٹیر جلد ۲۲ کے حوالہ سے ان بادشاہوں کے ہندوؤں کو زبردستی مسلمان کرنے کی تردید ان الفاظ میں کرتے ہیں:-

انہی حیدر علی اور ٹیپو سلطان نے جو ہمارے زمانہ سے بہت قریب گذرے ہیں اس بات میں شہرت حاصل کی کہ انھوں نے بہت سے ہندو خاندانوں اور ہندو رعایا کے بعض حصّوں کو زبردستی مسلمان کر لیا، حالانکہ ان کا مسلمان ہونا، ان بادشاہوں کے عہد سے پہلے کا واقعہ ہے، جس کے تاریخی حالات ہم تک مطلق نہیں پہونچے۔"

اس سفر مدراس میں اس واقعہ کی حقیقت ظاہر ہوئی، وہاں میرے دوستوں نے مجھ سے بیان کیا، کہ جنوبی ہند خصوصاً سواحل کی بے شمار ہندو قومیں عموماً برہنہ رہتی ہیں، اور کپڑا پہننا بے دینی سمجھتی ہیں، آج بھی اُن کا یہی عالم ہے، اور جا بجا اُن کے مرد عورت بچے عریانی کے طبعی لباس میں نظر آتے ہیں، سلطان شہید نے اُن کو زبردستی کپڑا پہننے کا حکم دیا تھا جس کی سختی سے تعمیل کی گئی ہو گی، اس کو انھوں نے جہل کی وجہ سے ظلم پر محمول کیا، اور سمجھا کہ اُن کو کپڑا پہنا کر مسلمان بنا لیا گیا ہے، حالانہ اس واقعہ کا اُن کے مسلمان بنا لینے سے سرے سے کوئی تعلق نہیں ہے، آج اُن قوموں کے جسم پر جو کپڑا نظر آ رہا ہے، وہ سلطان ٹیپو کے اسی حکم

کا فیض ہے،

یہ تاویل معقول ہو یا غیر معقول. لیکن اس میں شک نہیں کہ اگر بنظر انصاف دیکھا جائے، تو حیدر علی اور ٹیپو تعصب اور مذہبی عناد کا مجسمہ نہیں. بلکہ محبت آشتی. اور بے تعصبی کے فرشتے نظر آئیں گے، اُس کے متعلق اگر ہم خود کچھ کہیں گے، تو اُس کو مذہبی اور قومی طرفداری پر محمول کیا جائے گا، اس لئے بہتر ہے کہ ہم اس موقع پر ان جدید تاریخی اکتشافات کو پیش کر دیں جو ابھی بمبئی کرانیکل نے شائع کئے ہیں، اور اُن کو ہمارے الٰہ آباد کی معاصر لیڈر نے ۱۹ جنوری ۱۹۱۶ء کی اشاعت میں نقل کیا ہے،

"ٹیپو کی تصویر ہمارے سامنے اس طرح کھینچی گئی ہے کہ وہ ایک سخت مطلق العنان بادشاہ تھا جس کو کوئی اسے پوری طرح خوش نہیں کر سکتی تھی جس قدر ایک غیر مسلمان کا خون جس کا اگر بس چلتا تو ہندو مذہب کو جنوبی ہند سے معدوم کر دیتا لیکن اب ہم نے ایسی سندیں پائی ہیں کہ جن کا تعلق شرینگر مٹھ[له] سے ہے، جو ان باتوں کو بے قدر ٹھہراتی ہیں، جو پہلے مصنفین ہمارے طالب علموں کو اس موضوع سے متعلق سکھاتے رہے ہیں، یہ مراسلات جو شنکر اچاریہ کے جانشینوں کے مذہبی دفتر اور حیدر علی کے اور سلطان ٹیپو کے درمیان ہوئے ہیں، اس امر کے مستحق ہیں کہ اُن کو علٰحدہ چھاپا جائے، اور اُن کی توضیح کی جائے، ان مراسلات کی روشنی میں یہ ممکن ہو جاتا ہے. جیسا کہ ضروری ہی ہے، کہ ان تعلقات کا ایک صحیح

---

[له] ہندوستان سے بودھ مذہب کو ہٹا کر ویدک دھرم کو ہندوستان میں جس ہندو معلم اور مبلغ نے رواج دیا وہ شنکر اچاریہ تھے، ان کے نام سے ہندوستان کے چار گوشوں میں چار مٹھ قائم ہیں، سرینگر مٹھ جنوبی ہند میں ہندوؤں کا عظیم الشان مذہبی مرکز ہے،

شیشۂ تصویر میں فیصلہ کیا جائے، جو مسلمان بادشاہوں اور ان ہندو رہناؤں کے درمیان تھے جن کا زمانہ بہت زیادہ نہیں گذرا، ہم ان ہندو مذہبی مقدسین کے شکر گذار ہیں جنھوں نے ٹیپو کے ۳۰ خطوط کے جانچنے اور ترجمہ کرنے کی اجازت دی ہے، ان میں سے ہر خط اس قدر و عزت کی شہادت دیتا ہے، جو "مطلق العنان" بادشاہ کی نظر میں ان مذہبی ہندو رہناؤں کی تھی، بعض خطوط میں یہ مسلمان بادشاہ ہندو پروہت سے درخواست کرتا ہے کہ اس کی اور اس کی سلطنت کے لئے دعائے خیر کرے، اور اس کو برکت دے، یہ تحریری یادداشتیں ایک اور لحاظ سے بھی نہایت اہم ہیں، یہ نہ صرف اس بات کی مستحکم دلیل بیان کرتی ہیں، کہ ہندوستان میں ان دونوں مذہبوں کے پیروؤں کے باہمی تعلقات کم خوشگوار نہ تھے، بلکہ یہ بھی کہ ان دونوں کے درمیان صلح کی شکست غیر مذہبی اسباب سے ہوتی تھی، جو مذہبی سمجھوتوں پر سبقت لیجاتے تھے، واقعہ یہ ہے کہ اگر ایک ہندو کسی مسلمان سے متفق نہ تھا تو اسی بنا پر جس بنا پر وہ خود اپنے ہم مذہب سے مختلف تھا، اگر مرہٹوں نے مسجدوں کو نقصان پہنچایا، تو اس وجہ سے نہیں کہ وہ مسلمانوں کے مذہبی مقامات ہیں، بلکہ اس بنا پر کہ یہ وہ عمارتیں ہیں جن کو دشمن عزیز رکھتے ہیں، مرہٹوں نے ہندوؤں کے مندروں کو بھی اسی زور اور قوت کے ساتھ توڑا جو انھوں نے مسلمانوں کے مقدس مقامات کی بے حرمتی میں ظاہر کی، شری سنگر مٹھ کا سوامی ٹیپو سے مرہٹوں کے اس وحشیانہ پن اور سفاکی کی شکایت کرتا ہے، جو مٹھ کے لوٹنے میں انھوں نے دکھائی، اور بادشاہ سے دیوتا کی مورتی کی دوبارہ درستی کے لئے روپیہ اور سامان کی درخواست کرتا ہے، جس کو مرہٹوں نے توڑ دیا تھا، ٹیپو نہ تو اس درخواست کو ٹھکراتا ہے اور نہ کافروں کی مذہبی جنگ و جدال پر خوشی ظاہر کرتا ہے؛

خاندان فتح سندھ سے پہلے اسلام لا چکا تھا بعض مورخین نے یہ لکھا ہے کہ یہ خاندان کابل سے آیا تھا،

مسلمانوں نے سندھ پر باقاعدہ حملہ ۹۳ھ میں شروع کیا، یہ وہ زمانہ تھا جب عراق میں حجاج بن یوسف ثقفی کی گورنری تھی، اور اُس کے ماتحت ایران میں اس کا ہفتدہ سالہ بھتیجا محمد بن قاسم ثقفی والی تھا، اوپر گذر چکا ہے کہ عراق اور جزائر ہند کے درمیان عربوں کی تجارت قائم تھی، اور اُن کے جہازات سوداگری کے مال واسباب لدے ہوئے آتے جاتے رہتے تھے، سندھ کے سواحل بیچ کے رہ گذر تھے، ان سواحل پر خانہ بدوش قبائل آباد تھے، جو بحری ڈاکے ڈالا کرتے تھے، مالدیپ میں بعض مسلمان تاجر تھے، جو مع اہل وعیال وہاں رہا کرتے تھے اتفاق سے ان تاجروں نے وفات پائی، مالدیپ کے راجہ نے مناسب سمجھا کہ اُن کی بیوی بچوں کو عراق بھیج دیا جائے، چنانچہ یہ مسلمان خواتین ایک جہاز پر سوار کرا کے بھیجی گئیں، جب یہ جہاز سندھ کے کناروں پر پہنچا تو سندھ کے دریائی ڈاکوؤں نے اس کو لوٹ لیا، اور مسلمان خواتین کو نہایت بے رحمی سے جدا کر لے گئے، انہی خاتونوں میں سے کسی معصوم کی زبان سے یہ درد بھری چیخ نکلی "اے حجاج! مدد!" بچے کھچے مسافر جب عراق پہونچے تو اس سانحہ کا حال حجاج کو معلوم ہوا، اُس نے اُسی وقت دیوانہ وار پکار کر کہا :- اے خاتون! ٹھہرو، میں آیا"

اُسی کے ساتھ ایک اور واقعہ بھی سامنے رکھ لو، سندھ کا برہمن راجہ چچ جو ایک بلند حوصلہ راجہ تھا، بلوچستان اور مکران پر اُس نے پے بہ پے حملے کئے تھے، یہ اسلام سے کچھ پہلے کی بات ہے اسلام کے بعد مسلمانوں کی طرف سے ان حدود میں جو فوج متعین تھی اس میں سے ایک عرب سردار محمد علافی یا علانی نام، پانچ سو عربوں کے ساتھ ایک مجرم کی حیثیت سے اسلامی فوج سے نکل کر راجہ چچ کے ساتھ ہو گیا تھا، اور اکثر معرکوں میں اُس کے ساتھ رہا، اور اس وقت بھی

جب اسلامی فوج سندھ کے قریب آچکی تھی، اور اب راجہ چچ کا بیٹا راجہ داہر حکمران تھا وہ برابر اس کے ساتھ رہا،

غرض یہ آتشگیر مسالہ تو پہلے سے موجود تھا، ان مسلمان خواتین کے لوٹے جانے کے واقعہ نے حجاج ثقفی کو برافروختہ کر دیا، اس پر بھی اُس نے ملائمت کے ساتھ راجہ داہر کو لکھا کہ "ان مسلمان خواتین کو عزت اور حرمت کے ساتھ واپس بھیج دو" راجہ نے یہ کہکر ٹالا کہ "ان ڈاکوؤں پر میرا قابو نہیں" ناچار مسلمانوں کو خود براہ راست ان ڈاکوؤں کی تنبیہ کرنی پڑی، حجاج نے ایران سے محمد بن قاسم کو آگے بڑھنے کا حکم دیا، اور ادھر سمندر کی راہ سے اُس نے اسلحہ اور سامان روانہ کئے، ہندوستان پر مسلمانوں کے ابتدائی حملہ کے یہ اسباب ہیں، ان میں کوئی چیز ایسی نہیں ہے، کہ جس کو اس جذبہ سے موسوم کیا جائے کہ وہ دیوانہ وار تلواریں سونت سونت کر ہندوستان کی سرحد پر اس لئے بڑھ آئے، کہ وہ ہندوؤں کو بزور شمشیر مسلمان بنا ڈالیں،

گو الیٹ صاحب کو نظر نہیں آتا، مگر کم از کم مجھے تو سندھ کی سب سے پہلی پرانی اسلامی تاریخ جو عام طور پر چچ نامہ کے نام سے مشہور ہے، (اور جس کے دوسرے نام تاریخ السند اور منہاج المسالک ہیں) کے مطالعہ سے یہ پوری طرح واضح ہو جاتا ہے کہ سندھ میں بودھوں اور برہمنوں کے درمیان اختلاف اور مخاصمت برپا تھی، اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں مذاہب بعض گھرانوں میں اس طرح بھی پھیلے ہوئے تھے، کہ ایک بھائی ہندو ہے تو دوسرا بودھ ہے، اسی بنا پر سندھ کے راجاؤں کے حالات پڑھ کر مجھے یہ فیصلہ کرنا پڑا ہے کہ راجہ چچ ہندو برہمن تھا، اس نے چھوٹے چھوٹے بودھ راجاؤں کو لڑ بھڑ کر مٹا دیا، یا باجگذار بنا لیا تھا[1] یہ

---

[1] چچ نامہ الیٹ ج ۱ ص ۱۴۲ و ۱۵۱

راجہ آغازِ ہجرت کے وقت سندھ میں فرماں روا تھا، اس کے بعد راجہ چندر اُس کا بھائی راجہ ہوا، بودھ مت کا پرجوش پیرو تھا، اور جن لوگوں نے اپنا مذہب پہلے چھوڑ دیا تھا، ان کو زور اس نے بودھ بنایا،[۱] ہندو برہمنوں نے یہ دیکھ کر سر اُٹھایا، ناچار وہ معرکوں میں نکلا، مگر کامیاب نہیں ہوا، اُس کے بعد چچ کا بیٹا راجہ داہر اس کی جگہ بیٹھا، یہ مجھے ہندو برہمن معلوم ہوتا ہے،

تاریخی قیاسات سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اس وقت جب مسلمان سندھ کی سرحد پر پہنچے، ملک میں ان دونوں مذہبوں کے اندر جنگ برپا تھی، اور بودھ برہمنوں کے مقابلہ میں اپنے کو بے دست و پا پاکر مسلمانوں کی طرف صلح و محبت کا ہاتھ بڑھا رہے ہیں، ہم دیکھتے ہیں کہ عین اُس وقت جب محمد بن قاسم کی فاتح فوج شہر بیرون یا نیرون میں پہنچتی ہے، تو وہاں کے لوگوں نے اپنے سمینوں (بودھ پجاریوں) کو پیش کیا، اور معلوم ہوا کہ انھوں نے اپنے سفرا عراق میں خاص حجاج کے پاس بھیج کر امان حاصل کر لی ہے، چنانچہ نیرون کے لوگوں نے محمد کا شاندار استقبال کیا، اس کے لئے رسد کا انتظام کیا، اور اپنے شہر میں داخل کیا، اور صلح کی پوری پابندی کی، اس کے بعد جب اسلامی فوج نہر سندھ کو عبور کرکے ہندوستان پہنچتی ہے، تو پھر سمینہ[۲] بودھ لوگ صلح کے قاصد بنتے ہیں،[۳] اسی طرح سیوستان میں ہوتا ہے، کہ سمنی لوگ (بودھ) نیچے راے اپنے راجہ کو چھوڑ کر بخوشی مسلمانوں کا ساتھ دیتے ہیں، اور اُن کو قبول کرتے ہیں،

---

[۱] چچ نامہ ایلیٹ ص ۱۵۲، و ۱۵۳ ج ۱، [۲] یہاں پہنچ کر ذرا ہم کو لفظ سمینہ پر ایک لحظہ ٹھہرنا ہے، سب سے پہلے یہ لفظ مجھکو علم کلام کی کتابوں میں نظر آیا، ذکر المعتزلہ زبیدی، ملل و نحل شہرستانی، کتاب البدء والتاریخ للبلخی والمقدسی میں یہ لفظ ملا، لیکن اس کی حقیقت سے ناواقف رہا، اس کے بعد جب سندھ کی تاریخ پڑھی تو اس میں یہ لفظ بار بار آیا، اور معلوم ہوا کہ یہ عربی زبان میں بودھ مت کے پیرووں کا نام ہے، اصل میں یہ سنسکرت لفظ ہے، ایلیٹ صاحب کہتے ہیں، کہ یہ سنسکرت لفظ "سرامنا" ہے، جس کے معنی پجاری جوگی

کاکا کوئی مشہور عقلمند اور سیاست داں آدمی تھا، جاٹ، وُسا اس کے پاس جاکر مشورہ کرتے ہیں کہ کیا مسلمانوں کی فوج پر شبخون مارا جائے، وہ جواب میں کہتا ہے: "اگر تم ایسا کرسکو تو بہتر ہے، مگر سُنو کہ ہمارے پنڈتوں اور جوگیوں نے جنتر دیکھ کر یہ پیشینگوئی کردی تھی کہ اس ملک کو ایک دن مسلمان فتح کرلیں گے، لوگ اس کی بات نہیں مانتے، اور نقصان اٹھاتے ہیں" کاکا نے کہا تم خوب جانتے ہو کہ میرا ارادہ اور عزم مشہور ہے لیکن بودھوں کی کتابوں میں پیشینگوئی پہلے ہی لکھی جاچکی ہے، کہ ہندوستان کو مسلمان فتح کریں گے، اور میں بھی یقین رکھتا ہوں کہ درحقیقت ایسا ہی ہونے والا ہے"، اُس کے بعد کاکا محمد بن قاسم کے پاس چلا جاتا ہے، اور جاٹوں کے ارادوں سے اُس کو آگاہ کرتا ہے، اور اپنی کتابوں کی پیشینگوئی اُس کو سُناتا ہے، محمد بن قاسم اس کو بعزت تمام لیتا ہے، اور اس کو اُس کے ساتھیوں کو انعام واکرام اور خلعت سے سرفراز کرتا ہے، اور راجہ داہر کے بہت سے مخالف افسر (غالبًا بودھ) خود آکر اطاعت کرتے ہیں[۵۱]، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سندھ کے بودھوں نے ایک طرف مسلمانوں کو اور دوسری طرف برہمنوں کو تولا، تو اُن کو مسلمان بہتر نظر آئے، اور دوسری وجہ یہ ہوسکتی ہے، کہ اس سے پہلے ترکستان و افغانستان کے بودھوں کے ساتھ مسلمانوں نے جو حُسنِ سلوک کیا، ان لوگوں نے جس کثرت اور سرعت کے ساتھ اسلام کو اختیار کیا، اس کا اثر ملک کے بودھوں پر بھی پڑا،

---

(بقیہ حاشیہ ص ۲۱۹) یا زاہد کے ہیں، اور خاص طور پر بودھ مت کے معتقدوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے، اور قریب قریب اسی نام سے یونانی مورخوں اور جغرافیہ نویسوں نے بھی اُن کا تذکرہ کیا ہے (ج ۱ ص ۵۰۶) [۵۳] بلاذری ص ۴۳۰ و ۴۳۸ طبع بریل لیڈن میں یہ واقعہ نہیں پہلا واقعہ چچ نامہ میں بھی ہے،

[۵۱] چچ نامہ الیٹ ص ۱۰۶، ایضاً ص ۱۶۰، ۱۶۱-۱۶۲، ۱۶۷

محمد بن قاسم ایک ایک شہر کو فتح کرتا جاتا تھا، اور نقباے اسلام لوگوں کو اسلام کی دعوت دیتے جاتے تھے، محمد بن قاسم نے اعام اعلان کر دیا تھا، کہ جو چاہے اسلام کو قبول کرکے ہمارا بھائی بنے، اور ہمارے برابر حقوق حاصل کرے، اور جو چاہے، اپنے کیش و مذہب پر قائم رہ کر اطاعت اختیار کرلے، لوگ جوق جوق آرہے تھے، اور اپنی خواہش کے مطابق یا مسلمان ہورہے تھے، یا ذمی بن رہے تھے، خود محمد بن قاسم کی فوج میں اس وقت چار ہزار نومسلم جاٹ تھے[۱] بودھی ان ایک سردار اکرامان اور منصب پاتا ہے[۲] نیرون میں بدھ معبد کے مطابق نومسلموں کے لئے جامع مسجد بنتی ہے، اور ایک امام مقرر ہوتا ہے[۳] سیوستان اور سیسام کے قلعے جب فتح ہوتے ہیں، تو وہاں کے لوگ اسلام قبول کرتے ہیں، بت خانوں کی جگہ مسجدیں تعمیر ہوتی ہیں، امام و موذن مقرر ہوتے ہیں، خطبے پڑھے جاتے ہیں[۴]

اب ٹھاکر بھی اسلام کی اطاعت کی طرف مائل ہوتے ہیں، محمد بن قاسم ان کی پوری عزت کرتا ہے، ان کو اکرام و انعام و جاگیر سے خوش کرتا ہے، موکا نام ٹھاکر آتا ہے تو اس کو دو بانگی کا چتر دیتا ہے، یہ پہلا چتر ہے، جو مسلمان کسی ہندو راجہ کو عطا کرتے ہیں[۵]

ہم کو ایک سندھی پنڈت کا نام ملتا ہے، جو راجہ داہر کے دربار میں پورا رسوخ رکھتا تھا، وہ مسلمان ہو جاتا ہے، اور یہ درجہ حاصل کرتا ہے، کہ اس کو "مولانا اسلامی" کا خطاب ملتا ہے، اور محمد بن قاسم کی طرف سے وہ راجہ داھر کے دربار میں سفیر بن کر جاتا ہے، مولانا اسلامی جب دربار میں قدم رکھتے ہیں، تو پہلے کی طرح راجہ کی ہندوانہ بندگی نہیں بجالاتے ہیں، راجہ پہچانتا ہے، اور اس گستاخی کی وجہ دریافت کرتا ہے، مولانا فرماتے ہیں: اے راجہ! جب میں

---

[۱] بلاذری ص ۴۴۳ و چچ نامہ ص ۲ [۲] الیٹ ج اول ایضاً ص ۱۵۸ [۳] ایضاً ص ۱۶۴

[۵] ایضاً ص ۱۶۵،

تیری رعایا تھا تو مجھ پر واجب تھا کہ تیری تعظیم بجا لاؤں، مگر اب جب میں مسلمان ہو گیا ہوں، اور اسلام کے بادشاہ کی رعایا ہوں تو مجھ سے یہ توقع نہیں رکھنی چاہئے کہ میں اپنا سر ایک کافر کے سامنے جھکاؤں گا"۔ راجہ یہ سُن کر آگ ہو گیا، اور کہا کہ اگر تم قاصد بن کر نہ آئے ہوتے تو تمھاری گردن اُڑا دیتا۔" مولانا نے کہا: "ایک میرے قتل سے عربوں کو کوئی بڑا نقصان نہیں پہنچ سکتا، لیکن وہ میرے قتل کا تم سے انتقام لیں گے، اور جرمانہ وصول کر لیں گے"[۱]۔

دیکھو تو ایک نو مسلم پنڈت کو اپنے اسلام پر کتنا غرور اور اپنے مسلمان بھائیوں کی امداد و اعانت پر کتنا بھروسا اور عام مسلمانوں کے ساتھ اپنے حق اور رتبہ کی برابری پر کتنا یقین ہے،

پھر نظر آتا ہے کہ بھاٹیہ ٹھاکر اور غزنی کے جاٹوں نے اسلام کی رضامندانہ اطاعت اختیار کر لی ہے[۲]، محمد بن قاسم امرائے سندھ کے نام عام اعلان کرتا ہے کہ جو چاہے مسلمان ہو کر ہمارا بھائی بن جائے، اور جو چاہے اپنے مذہب پر قائم رہ کر امن و امان حاصل کرے، اِس اعلان کو پڑھ کر سیسار کا راجہ داہر کے وزیر نے اپنے خاص معتمدوں کو بھیج کر امان حاصل کی، اور اُس نے اپنے اخلاص کے ثبوت میں ان مسلمان خواتین کو جو جہاز میں لوٹ لی گئی تھیں، دربار میں لا کر حاضر کیا[۳]،

برہمن آباد وغیرہ کے فتح ہو جانے کے بعد غالباً برہمنوں نے یہ دیکھ کر کہ اُن کے حریف بودھوں نے مسلمانوں کے ساتھ مل کر کس قدر فوائد حاصل کئے ہیں، انھوں نے بھی اپنا ایک وفد مرتب کیا، اور محمد بن قاسم کے دربار میں پہونچے، محمد نے اُن کی قدر کی، لیکن برہمنوں نے یہ شرط پیش کی کہ ہندوستور کے مطابق ہمارا قومی درجہ تمام دیگر ذاتوں سے بلند رکھا جائے،

---

[۱] چچ نامہ ایلیٹ ج ۱ ص ۱۲۵ [۲] ایضاً ص ۱۶۰ [۳] ایضاً ص ۱۶۰،

محمد بن قاسم نے اُن کے ان دعوی کی سچائی کی تحقیق کی، اور جب اُس کو اُس کے متعلق تشفی ہو گئی، تو اُس نے اُن کا اعزاز کیا، اور اُن کو تمام عہدوں پر سرفراز کیا، برہمنوں نے اس کا خاص شکریہ ادا کیا، اور گاؤں گاؤں میں جاکر نئے حکمراں کے عدل و کرم کے گیت گائے، اور اپنے ہم مذہبوں کو اطاعت اور فرماں برداری پر آمادہ کیا، اور جو مساوات حقوق عربوں کی بدولت پیدا ہوتی تھی، اس کی ہر جگہ جاکر تعریفیں کیں[1]۔

باایں ہمہ محمد نے اس حقیقت کو فراموش نہیں کیا، کہ وہ فاتح سے زیادہ ایک مبلغ ہے، چنانچہ اس نے برہمنوں میں بھی عام اعلان دیا کہ جو چاہے اسلام اختیار کرے، اس سے جزیہ معاف ہوگا (مگر ظاہر ہے کہ مسلمانوں کی طرح اس پر زکوٰۃ فرض ہے) اور جو اپنے آبائی مذہب پر قائم رہنا چاہے وہ بخوشی رہ سکتا ہے۔

"بعضے از ایشاں بر اقامت معاودت نمودند و بعضے دل برگزیدہ نہادند و بر کیش اسلاف می رفتند"

چچ نامہ کا یہ فقرہ ہے اس کے ساتھ یہ ہے:-

ان میں جو مسلمان ہو گئے تھے، وہ غلامی اور جزیہ وغیرہ سے آزاد رہے، اور جو اپنے مذہب پر قائم رہے، اُن کے تین درجے قائم کئے گئے، اعلیٰ طبقہ یعنی امراء کے لئے ۴۸ درم، متوسط طبقہ کے لئے ۲۴ درم اور نیچے طبقہ کے لئے ۱۲ درم ٹیکس مقرر ہوا، اور یہ حکم دیا گیا، کہ جو لوگ مسلمان ہو جائیں وہ اس سے معاف کئے جائیں، (لیکن اُن پر مسلمانوں کی طرح جزیہ کے بجائے ڈھائی فیصدی زکوٰۃ ضروری واجب ہو گی جس کی مقدار جزیہ سے زیادہ ہی رہی) چنانچہ جن لوگوں نے اسلام قبول کر لیا تھا، وہ

---

[1] چچ نامہ ۱۰۲، ۱۰۳، ۱۴۸، ۱۹۱ ایلیٹ ج ۱

جزیہ سے معاف ہوئے، اور جو لوگ اپنے آبائی مذہب پر رہے، انھوں نے جزیہ دیا، لیکن اُن کی زمینیں اور جائدادیں اُن سے لے نہیں لی گئیں، بلکہ علی حالہا اُن کے ہی قبضہ میں رہنے دی گئیں[1]،

کیا اس اقتباس سے یہ پوری طرح واضح نہیں ہوتا کہ فاتح سندھ نے اپنے مذہب کی اشاعت میں کبھی بھی تشدد اور سختی کا استعمال نہیں کیا، بلکہ اُس نے ہر مذہب کو جائز آزادی عنایت کی جزیہ کی رقم جو وصول کی گئی وہ حد درجہ معمولی ہے، یعنی زیادہ سے زیادہ ۴۸ درم، اور کم سے کم ۱۲ درم موجودہ انگریزی سکوں کے مطابق، گویا اس نے امراء سے سالانہ دس روپئے، متوسط طبقہ سے سالانہ پانچ روپے اور غرباء سے سالانہ ڈھائی روپئے لئے اور اس سے زیادہ بڑھ نہیں سکتا تھا، اس کے مقابلہ میں دیکھو کہ مسلمانوں سے جو رقم وصول کی جاتی تھی، وہ فی شخص مقرر نہ تھی، بلکہ اُس کی آمدنی کے اعتبار سے ڈھائی فی صدی لی جاتی تھی، جو دس روپیہ سالانہ سے بہت زیادہ ہو جاتی تھی، اس پر بھی اگر ہمارے آریہ دوست یہ کہیں کہ اسی جزیہ کے سبب سے ہندوؤں نے اسلام قبول کر لیا، تو اُس کے دوسرے معنی یہ ہیں کہ ہندوؤں کی نگاہوں میں اُن کا مذہب خود اس قدر کم رتبہ تھا، کہ اُن کے امراء کے نزدیک دس روپئے سالانہ، متوسطین کے نزدیک پانچ روپے سالانہ، اور غرباء کے نزدیک دو روپیہ آٹھ آنہ سالانہ بھی اُن کے دھرم کی قیمت سے زیادہ گراں تھا، تو یہ مسلمانوں کا قصور نہیں،

محمد بن قاسم نے سندھ سے فراغت کر کے ملک کے دوسرے حصوں میں بھی ہندوؤں کے سامنے اپنے مذہب کی تبلیغ کی، چنانچہ یہی ملتان میں اُس نے کیا، مگر کسی ایک کو بھی اُس نے اسلام کے قبول کرنے پر مجبور نہیں کیا، سندھ کے محدود رقبہ کے باہر سندھ سے متصل جو ایک حقیقی ہندوستان

[1] چچ نامہ ص ۱۸۲ الیٹ ج ۱

یعنی قنوج کی سلطنت تھی، محمد نے اپنے داعی وہاں راجہ کے دربار میں بھی بھیجے، چنانچہ ایک ہزار دستہ کی حفاظت میں اُس نے راجہ قنوج کے پاس اپنے مبلغ بھیجے کہ اسلام کا ہدیہ قبول کرو، مگر اُس نے بدقسمتی سے انکار کیا[۱]، محمد کچھ اور آگے کارروائی کرنا چاہتا تھا، مگر اُس کو موقع نہ ملا، اور دربار خلافت کی طلب پر وہ واپس گیا، جب وہ یہاں سے جانے لگا تو اہل سندھ نے اس کا بڑا ماتم کیا، اور اس کے مجسمے بنا بنا کر یادگار قائم کی[۲]،

ہم صفحات بالا میں اپنے ناظرین کو سندھ کے علاقہ کی سیر کرا رہے تھے، اب بھی ہم وہیں ہیں، محمد بن قاسم کی فتوحات ۹۳ھ میں اور اُس کے بعد ہوئی تھیں، یہ خلیفہ ولید بن عبدالملک کا زمانہ تھا، اس کے بعد ۹۶ھ میں سلیمان بن عبدالملک خلیفہ ہوا، اور ۹۹ھ میں اُس نے وفات پائی، اُس کے انتقال کے بعد حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ خلیفہ ہوئے جنھوں نے ۱۰۱ھ میں اس عالم کو الوداع کہا، اسی سے فرشتہ وغیرہ مصنفین کی غلط بیانی ثابت ہوتی ہے، جنھوں نے لکھا ہے کہ خلیفہ عبدالملک نے محمد بن قاسم کو سندھ سے پکڑوا کر اس لئے بانواعِ عقوبت قتل کر ڈالا کہ محمد بن قاسم نے راجہ داہر کی جن لڑکیوں کو حرم سرائے خلافت کے لئے بھیجا تھا، انھوں نے محمد بن قاسم سے انتقام لینے کے لئے خلیفۂ وقت عبدالملک سے جا کر یہ جھوٹی شکایت کی کہ "اے خلیفہ! اب ہم تیرے کام کی نہیں: کہ محمد بن قاسم اس سے پہلے ہماری عصمت دری کر چکا ہے" یہ سن کر خلیفہ بہت برہم ہوا، اور اس نے حکم دیا کہ ابن قاسم کو سندھ سے گرفتار کرکے لایا جائے، اور اس جرأتِ رندانہ کے پاداش میں اس کا سر قلم کر دیا جائے، لیکن بلاذری، طبری وغیرہ عرب مورخین نے اس واقعہ کا ذکر تک نہیں کیا ہے، سندھ عبدالملک کے بعد فتح ہوا ہے، اور ابن قاسم خلیفہ سلیمان کے حکم سے گرفتار ہوا ہے، اور اس کی وجہ یہ تھی کہ حجاج کی اس سازش میں کہ سلیمان خلیفہ نہ ہو،

---

[۱] چچ نامہ ص ۲۰۰، [۲] فتوح البلدان بلاذری ص ۴۴۰،

ابن قاسم بھی شریک تھا، اس لئے جب سلیمان خلیفہ ہوا، تو اس نے شرکائے سازش کو پوری سزا دی، چونکہ فارسی تاریخوں کی بدولت فتوحات سندھ کے سلسلہ میں یہ کہانی لوگوں میں عام طور سے پھیلی ہوئی ہے، اس لئے بعض رفقائے دارالمصنفین کو ہم نے ہدایت کی ہے، کہ وہ ایک مستقل مضمون میں اس واقعہ کی تنقید کریں،

بہرحال محمد بن قاسم نے خلیفہ سلیمان کے عہد میں جب سندھ کو چھوڑا ہے، تو وہاں اسلام کو کافی رونق ہو چکی تھی، اور جیسا کہ پہلے ہم نے لکھا ہے وہاں کے بودھوں اور برہمنوں دونوں میں اسلام پھیلنا شروع ہو چکا تھا، خلیفہ سلیمان کے بعد جب حضرت عمرؓ بن عبدالعزیزؒ خلیفہ ہوئے، تو انھوں نے محمد بن قاسم کے ادھورے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانا چاہا، معلوم ہے کہ حضرت عمر ابنؒ عبدالعزیز نہایت دیندار، زاہد، متقی، عدل پرور اور منصف خلیفہ تھے، ان کے سہ سالہ عہد خلافت میں اسلام نے وہی رونق حاصل کر لی تھی، جو خلافت راشدہ کے دور میں اسے حاصل تھی، خلیفۂ اسلام حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کے عدل و انصاف، زہد و اتقاء اور حسن سیرت و حسن کردار کے افسانے ملک کے گوشہ گوشہ میں پھیلے ہوئے تھے، اور حکومت اسلام کی غیر مسلم رعایا اسلام کے اس زندہ پیکر کو دیکھ کر اس کی طرف کھنچی چلی آتی تھی،

سندھ کی غیر مسلم رعایا بھی اسی اثر میں دبی تھی، اور اس کی کشش سے حلقۂ اسلام میں داخل ہوتی چلی جاتی تھی، خود خلیفہ نے سندھ کے راجاؤں کے نام خطوط لکھے، اُن کو اسلام کی دعوت دی، اس دعوت کو کامیابی حاصل ہوئی، اور بعض راجاؤں نے خوشی خوشی اسلام کو قبول کیا،

بلاذری طبع یورپ ص ۴۴۴ میں اور کامل ابن اثیر طبع یورپ جلد ۵ ص ۴۴ میں ہے،

| | |
|---|---|
| فکتب الی الملوک (ملوک السند) | حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے سندھ کے |
| یدعوھم الی الاسلام والطاعۃ | راجاؤں کو خطوط لکھے جن میں ان کو |

| | |
|---|---|
| علیٰ اَنْ تَیَملکهم ولهم ما للمسلمین | اسلام اور اطاعت کی دعوت دی، |
| وعلیهم ما علیهم وقد کانت | اس شرط پر کہ اُن کی حکومتیں قائم رہینگی |
| بلغتهم سیرته و مذهبه | اُن کے اور مسلمانوں کے تمام حقوق |
| فاسلم جیشه والملوک و | مساوی ہوں گے، ان لوگوں کو |
| تسمّوا باسماء العرب، | اس سے پہلے حضرت عمرؓ بن عبد العزیزؒ |
| | کے اخلاق اور مذہب کا حال معلوم |
| | ہو چکا تھا، اس پر داہر کا بیٹا جے سنگھ |
| | (یا جے شیا) اور دوسرے راجہ |
| | مسلمان ہو گئے، اور انھوں نے اپنے |
| | نام عربوں کے سے رکھے، |

پہلے زمانہ میں ایک بادشاہ کے تبدیلِ مذہب کا، جو اثر رعایا پر پڑتا تھا، وہ سب کو معلوم ہے، اس بنا پر سندھ کے ان راجاؤں کے قبولِ اسلام سے ان کی رعایا میں اسلام کی خاطر خواہ اشاعت ہوئی ہوگی،

۱۰۷ھ میں خالد قسری عراق کا والی اور اس کی طرف سے جنید سندھ کا نائب مقرر ہوا، جنید نے ۱۰۷ھ میں کسی غرض سے چاہا کہ ایک فوج لے کر جے شیا کے ملک کو عبور کرے، راجہ کو خوف ہوا کہ وہ کہیں اس بہانہ سے ہمارے ملک پر قبضہ نہ کرلے، اس لئے اس نے آگے بڑھ کر روکا، اور کہا کہ ہم لوگ مسلمان ہیں، اور مجھے اس مردِ صالح (حضرت عمرؓ بن عبد العزیزؒ) نے یہاں کا والی بنایا تھا، آخر طرفین نے ضمانت پیش کی، پھر مورخین لکھتے ہیں، کہ راجہ مرتد ہو کر لڑنے پر آمادہ ہو گیا، اور باہمی ضمانتیں ایک دوسرے کو واپس کر دی گئیں، راجہ گرفتار ہو کر مارا گیا، اس کے بھائی چچ نے

چاہا کسی طرح وہ بچکر عراق نکل جائے، اور گورنر عراق خالد قسری کے سامنے اپنا مقدمہ اور جنید کی غداری کا واقعہ پیش کرے، لیکن جنید نے اس کو بھی دھوکے سے قتل کروا دیا[۱]،

میرا خیال ہے کہ راجہ کے نقض عہد کر لوٹنے سے اُس کے کفر و ارتداد پر استدلال صحیح نہیں ہوسکتا، اگر ایسا ہوتا تو جے کو کسی طرح عراق جاکر اپنا مقدمہ پیش کرنے کی جرأت نہ ہوسکتی، بلکہ جنید نے اپنی کارروائی کو صحیح ثابت کرنے کے لئے یہ اختراع کیا ہوگا، واقعہ یہ ہوگا جیسا کہ اس قسم کے واقعات حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کے بعد دوسرے اسلامی ملکوں میں بھی پیش آئے، کہ ظالم امراء اور حکام اس بنا پر کہ غیر مسلموں کے مسلمان ہو جانے سے جزیہ کی رقم کم ہو جاتی ہے، ایسا کرتے تھے کہ نومسلموں سے بھی جزیہ کا مطالبہ کرتے تھے، حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے اپنے زمانۂ خلافت میں اس خلافِ شریعت رسم کا قطعی سدباب کر دیا، اس پر افسروں نے شکایت کی کہ خزانہ خالی ہو رہا ہے، حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز نے جواب میں لکھا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم داعی اور ہادی بن کر آئے تھے، محصل اور ٹیکس وصول کرنے والے بن کر نہیں آئے تھے، حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کے سنہ ۱۰۱ھ میں وفات پا جانے کے بعد رفتہ رفتہ پھر وہی بدعت شروع ہوگئی، خالد القسری والی عراق کے متعلق مشہور ہے کہ وہ دل سے مسلمان نہ تھا، اس کی ماں نصرانیہ تھی، اور اس کا خود میلان مجوسیت کی طرف تھا، ایسی صورت حال میں اس کی ذات سے اسلام کو جو بھی صدمہ نہ پہنچا ہوا وہ کم ہے، اور آخر میں اسی لئے وہ سنہ ۱۲۰ھ میں معزول کر دیا گیا،

خلفائے بنی امیہ سے حضرت عمرؓ بن عبدالعزیز کے بعد کسی اور خلیفہ کے متعلق معلوم نہیں کہ اُس نے ہندوستان میں اسلام کی اشاعت کی کوشش کی ہو، یا تو خود بخود اسلام نے اپنا راستہ آپ صاف کیا، یا طالبین حق نے خود آگے بڑھ کر دستگیری کی، اور اسلام کی اشاعت ہوئی، یا

---

[۱] کامل ابن اثیر وغیرہ واقعات سنہ ۱۰۷ھ

علما، مشائخ اور تجار نے اپنا فریضۂ تبلیغ ادا کیا، تاہم ملک سندھ میں اسلامی مرکز کے قیام نے اس کے اطراف میں اسلام کی روشنی پہنچانے میں بڑا کام کیا، منصور کے عہد میں سندھ کا شہر گندہار فتح ہوا، اور وہاں بت خانہ کے بجائے مسجد تعمیر ہوئی، تو حکم الٰہی سے وہاں بڑی سرسبزی و شادابی ہوئی، اور خوب غلہ پیدا ہوا، اس پر وہاں کے باشندوں نے مسجد کو بڑے خیر و برکت کی چیز سمجھا، اور اس کو بڑا متبرک قرار دیا[۱]، بنو عباس کے عہد فرماں روائی کے ساتھ اسلام میں عقلی معرکہ آرائیوں نے نئے برگ و بار پیدا کئے، اور مخالفین اسلام کے اعتراضات کے جواب میں کتابیں تصنیف ہونے لگیں، اور سلطنت نے ہر طرح اس کام میں مصنفین کی مدد کی،

علم کلام کا پہلا بانی واصل بن عطاء ہے، ۸۰ھ میں مدینہ منورہ میں پیدا ہوا، اور ۱۳۱ھ میں وفات پائی، بصرہ جو ہندوستان کا بندرگاہ تھا، اس کا مسکن تھا، اسلام کی پہنائے سلطنت میں جو غیر مسلم فرقے تھے، ان میں ایک ہندوستان کا فرقۂ سمنیہ بھی تھا، آپ پہلے پڑھ چکے ہیں کہ عرب سمنیہ، بودھ کے پیرووں کو کہتے تھے، جو خدا کی مستقل ہستی کے قائل نہ تھے، جہم ابن صفوان جو فرقۂ جہمیہ کا بانی ہے، اس سے ان بودھ مت والوں سے مناظرہ ہوا، بودھیوں نے کہا کہ اشیا کے علم و معرفت کے تمھارے پاس صرف پانچ ذریعے ہیں، یعنی حواس خمسہ، یہ بتاؤ کہ تم کو اپنے خدا کا علم ان میں سے کس حاسہ کے ذریعہ سے ہوا، جہم نے کہا، ان میں سے کسی سے نہیں، بودھیوں نے کہا تو پھر خدا مجہول ہے، یعنی اس کے وجود پر یقین کیونکر ہوا، جہم کوئی جواب نہ دے سکا، اور اس نے واصل کو یہ اعتراض لکھ کر بھیج دیا، واصل نے جواب میں لکھا کہ انسان کے پاس علم و معرفت کے علاوہ ایک چھٹا ذریعہ بھی موجود ہے، اور وہ دلیل ہے، ان سے پوچھو کہ دیوانہ اور ہشیار میں، زندہ اور مردہ میں کوئی فرق ہے، یا نہیں ہاں

[۱] بلاذری طبع یورپ ص ۴۴۵،

کہنے سے چارہ نہیں، اور یہ فرق صرف دلیل سے معلوم ہوتا ہے، جہم نے بھی یہی جواب جاکر بودھ والوں کو دیا، انھوں نے کہا، یہ تمھارے دماغ کی بات نہیں، جہم نے اقرار کیا، اور اُن کو واصل کا پتہ دیا، چنانچہ یہ حق کے طالب واصل کے پاس گئے، اور اس سے گفتگو کی، اور اسلام کی حقانیت پر اُس کے دلائل سُن کر مسلمان ہو گئے،[۱]

سندھ کے راجاؤں کو جیسے جیسے اسلام سے واقفیت ہوتی جاتی تھی، ان کا میلان اس کی طرف بڑھتا جاتا تھا، یہاں تک کہ ہم کو ہندوستان کے ایک ایسے راجہ کا بھی علم ہے، جس کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اہلِ بیت اطہار سے غایت درجہ عقیدت تھی، منصور عباسی کی خلافت میں جب ساداتِ علویہ نے خروج کیا، اور اُن کو کچھ کچھ کامیابیاں ہونے لگیں، تو محمد علوی کے فرزند عبداللہ اشتر نے اپنے باپ کے حکم سے سندھ کا رُخ کیا، اس وقت سندھ میں عمر بن حفص ایک عرب والی تھا، اُس نے عبداللہ بن اشتر کا نہایت دھوم دھام سے استقبال کیا، اور سندھ میں عباسیوں کے بجائے علویوں کی حکومت کا اعلان ہو جانے والا تھا، سپید علم بن چکے تھے، کہ دفعۃً علویوں کو شکست ہوئی، اور ساری تجویز خاک میں مل گئی، عبداللہ نے کہا کہ اے عمر! اب میری جان تمھارے ہاتھ میں ہے، عمر نے کہا گھبرائیے نہیں، یہاں سندھ کے راجاؤں میں سے ایک بڑا راجہ ہے، جس کے پاس بڑی قوت ہے، اور اس کے ساتھ وہ اشد الناس تعظیماً لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے، یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اس کو نہایت سخت عقیدت ہے، تم اس سے معاہدہ کرکے اس کے پاس چلے جاؤ، پھر تمھارا کوئی کچھ نہ بگاڑ سکے گا،

---

[۱] شرح کتاب الملل والنحل یحییٰ زبیدی، ترجمۂ واصل، تراجم معتزلہ کا یہ حصہ ڈاکٹر آرنلڈ نے ذکر المعتزلہ کے نام سے الگ رسالہ میں چھپوایا ہے، دیکھو رسالہ مذکور، ص ۱۲ مطبوعہ دائرۃ المعارف حیدرآباد دکن،

چنانچہ عبداللہ نے ایسا ہی کیا، اس نے اُن کو بڑی عزت و تکریم سے لیا، اور وہاں وہ شاہانہ تزک و احتشام سے رہنے لگے، یہاں تک کہ رفتہ رفتہ اُن کے چار سو طرفدار زیدی بھی اُن کی خدمت میں چلے گئے، منصور کو یہ معلوم ہوا تو عمر کو سندھ کے مشرق سے ہٹا کر افریقہ کے مغرب میں والی بنا کر بھیج دیا، اور اہل بیت کی خاطر راجہ نے منصور جیسے پرشکوہ بادشاہ کی خفگی برداشت کی، عبداللہ مع اپنے دس ہمراہیوں کے اتفاقاً نئے والی کے ہاتھ گرفتار ہوگئے[۱]، مگر اُن کے سینکڑوں ہمراہی غالباً وہیں سکونت پذیر ہوگئے۔

خلفائے عباسیہ کے آغاز عہد میں علماء میں دو مقابل کے حریف گروہ تھے، ایک محدثین جو اپنے عمل اور نمونہ سے لوگوں میں دین کی روح پھونکتے تھے، اور دوسرے متکلمین جو اپنے زور بیان، قوت استدلال، اور مخالفین کے معترضانہ خیالات کی تردید کرکے لوگوں کو قبولِ حق کی دعوت دیتے تھے، خلیفہ ہارون رشید پہلے گروہ کا حامی تھا، مگر اتفاقاً بعض واقعات ایسے پیش آئے جنھوں نے ہارون کو بالآخر متکلمین کی طرف بھی ملتفت کردیا،

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ سندھ اور ہندوستان کے بودھی راجاؤں میں اسلام کی طرف جو رجحان پیدا ہورہا تھا، دربار کے بودھ پرست پنڈتوں کو اس کی روک تھام کی بڑی فکر رہا کرتی تھی، منجملہ ان راجاؤں کے ایک راجہ کا ذکر ہے کہ اس نے اپنا میلان اسلام کی طرف ظاہر کیا تھا، اور اُس کے دربار کے پنڈت نے اُسے سمجھانا چاہا، یہ واقعہ دو طریقوں سے بیان کیا جاتا ہے، ایک یہ کہ پنڈت نے راجہ کو سمجھایا کہ یہ مذہب دلیل و برہان کا نہیں، بلکہ صرف تلوار کی قوت سے پھیلتا ہے، چنانچہ راجہ نے ہارون رشید کو لکھا کہ تم ایک ایسے گروہ کے سردار ہو جو انصاف پسند نہیں، وہ صرف تقلیدی مذہب رکھتے ہیں، اور تلوار سے غلبہ پاتے ہیں، اگر تم کو اپنے مذہب

---

[۱] کامل ابن اثیر واقعات سنہ ۱۵۱ھ،

کی صداقت کا یقین ہے تو کسی کو میرے پاس بھیجو کہ میں اس سے مناظرہ کروں، اگر حق تمھاری طرف ہوا تو میں مسلمان ہو جاؤں گا، اور اگر حق میری طرف ہوا، تو تم کو میرا مذہب قبول کرنا ہوگا،
ہارون نے یہ خط پاکر ایک محدث کو سندھ روانہ کیا، راجہ نے ان کی بڑی خاطر مدارات کی،
مناظرہ شروع ہوا، پنڈت نے راجہ کی طرف سے محدث موصوف کے سامنے یہ سوال پیش کیا کہ
بتاؤ تمھارا خدا قادر علی الاطلاق ہے یا نہیں، محدث نے جواب دیا بے شک ہے، پنڈت نے
کہا "تو کیا وہ اس پر بھی قادر ہے کہ وہ اپنے مثل آپ پیدا کرے، ؟ اگر کر سکتا ہے تو وہ قادر علی الاطلاق
نہیں ہوا، محدث نے یہ لفظی گورکھ دھندے سُن کر کہا کہ یہ کلامی مباحث ہیں، جن میں پڑنا ہم بدعت
سمجھتے ہیں، پنڈت نے راجہ کی طرف مخاطب ہو کر کہا کہ حضور نے دیکھ لیا کہ جو کچھ میں کہتا تھا سچ
ثابت ہوا، راجہ نے پھر ہارون رشید کو لکھا کہ پہلے تو صرف لوگ یہ کہتے تھے، کہ اسلام دلیل او
برہان کا مذہب نہیں، اور مجھے ان کے کہنے کا یقین نہ تھا، اب تو بداہتہً معلوم ہو گیا کہ وہ لوگ
جو کچھ کہتے ہیں، سچ کہتے ہیں، اور مجھے یقین ہو گیا؛ کہ تمھارا مذہب غلط ہے، ہارون کے پاس یہ خط
پہنچا تو اس پر قیامت گذر گئی، اور نہایت دلتنگ ہوا، اور اہل دربار سے کہا کہ کیا اب اس دین
کا کوئی ایسا حامی نہیں، جو اس کی طرف سے لڑ سکے، لوگوں نے عرض کی کیوں نہیں بہت
ہیں، پوچھا وہ کون ہیں، جواب دیا وہی لوگ جن کو حضور والا نے دین میں بحث وجدال سے
روک دیا ہے، خلیفہ ہارون رشید نے ان کو حاضر ہونے کا حکم دیا، وہ آئے تو اس نے راجہ
کا اعتراض اُن کے سامنے رکھا، اُن میں سے ایک نوعمر متکلم نے آگے بڑھ کر کہا کہ یہ سوال ہی غلط ہے،
جو مخلوق ہوگا وہ حادث ہوگا، اور جو حادث ہوگا، وہ قدیم کے مثل نہیں ہو سکتا، اس لئے یہ سوال کہ
خدا جو قدیم یعنی ازلی و ابدی ہے، وہ اپنا مثل پیدا کر سکتا ہے یا نہیں، ایسا ہو جیسے کوئی یہ سوال کرے
کہ خدا اپنے کو عاجز یا جاہل بنا دینے پر قدرت رکھتا ہے یا نہیں ؟ خلیفہ ہارون رشید اس نوعمر
متکلم کا جواب سُن کر بہت خوش ہوا، اور حکم دیا کہ اسی کو راجہ کے دربار میں بھیجا جائے، درباریوں نے

عرض کی کہ ممکن ہے کہ وہاں اور بھی کچھ مشکل سوالات پیش ہوں، جن کا جواب یہ نو عمر متکلم نہ دے سکے، اسلئے کسی تجربہ کار کو بھیجنا چاہیئے، چنانچہ معمر ایک مشہور متکلم کا انتخاب ہوا، اور اس کو مناظرہ کے لئے ہندوستان بھیجا گیا، پنڈت معمر کی شہرت سُن چکا تھا، اُس نے خیال کیا کہ اگر معمر صحیح و سالم راجہ تک پہنچ گیا، تو پھر خیریت نہیں، اس لئے اُس نے راستہ ہی میں زہر دے کر اس غریب کا کام تمام کرادیا،[۱]

اس واقعہ کی دوسری صورت یہ ہے کہ ہندوستان کے بعض راجاؤں نے ہارون رشید کو لکھا کہ اپنے ہاں سے اسلام کا کوئی عالم ہمارے یہاں بھیجئے جو مجھے اس مذہب سے باخبر کرے، اور ہمارے پنڈت سے مناظرہ کرے، ہارون نے ایک محدث کو بھیجا، پنڈت نے راستہ ہی میں کسی کو بھیج کر جانچ لیا، کہ یہ کس قابلیت کا آدمی ہے، محدث صاحب جب دربار میں پہنچے تو راجہ نے سب پنڈتوں کو جمع کیا، اور مناظرہ شروع ہوا، ایک پنڈت نے پوچھا کہ تمھارے مذہب کی صداقت کی کیا دلیل ہے؟ محدث نے ایک سلسلۂ سند سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک حدیث بیان کی کہ یہ مذہب سچا ہے، پنڈت نے کہا تو تم نے جس شخص سے قول نقل کیا، اس کو کیونکر جانا کہ وہ اپنے دعوائے نبوت میں صادق تھا، محدث صاحب نے اس کے ثبوت میں قرآن پاک کی چند آیتیں تلاوت کیں، پنڈت نے کہا تم نے کیونکر جانا کہ یہ خدا کا کلام ہے، محدث صاحب یہ طرز گفتگو و بحث سُن کر خاموش ہوگئے، راجہ نے باعزاز تمام اُن کو واپس کردیا، اور ہارون کو لکھا کہ کسی متکلم کو بھیجے جو اصل مذہب کی صداقت کی دلیلیں ہمارے سامنے پیش کرسکے، ہارون نے خلدہ نام ایک متکلم کو بھیجا، ابھی وہ راستہ ہی میں تھا کہ پنڈت نے اُس کے پاس بھی آدمی بھیج کر امتحان لیا، کہ وہ کس قابلیت کا آدمی ہے، اور ڈر کر راستہ ہی میں اُس کو زہر دلوادیا، اور وہ مرگیا،[۲]

---

[۱] ذکر المعتزلہ یحییٰ زبیدی طبع حیدرآباد ص ۳۲، [۲] ایضاً ص ۳۵،

اس واقعہ سے مجھے صرف یہ دکھانا تھا کہ اسلام ہندوستان میں آہستہ آہستہ اپنے اثرات پھیلا رہا تھا، اور لوگوں میں یہ خیالات پیدا ہو رہے تھے کہ یہ آخر یہ مذہب کیا ہے،؟ اور کہاں تک یہ سچا ہے؟ غرض اسلام بھی ہندوستان کا ایک قابلِ وقعت مذہب بن گیا۔ اور اسی لئے جب کبھی ہندوؤں نے مسلمانوں کو سندھ کے کسی علاقہ سے بے دخل کیا تو اکثر مسجدوں کا احترام قائم رکھا، اور وہاں کے مسلمانوں کے جمعہ وجماعت میں خلل نہیں ڈالا، مامون المتوفی ۲۱۸ھ کے عہد میں ایک مسلمان افسر نے سندان واقع کچھ کو فتح کر لیا، اور پھر تھوڑے ہی دنوں کے بعد ہندوؤں نے اس کو واپس لے لیا تو وہاں کی مسجد کو علیٰ حالہٖ باقی رکھا، اور اس سے کوئی تعرض نہیں کیا، وہاں جتنے مسلمان رہ گئے تھے، وہ اس میں نماز ادا کرتے تھے، اور خلیفہ کے نام کا خطبہ پڑھتے تھے[۱]

ہارون رشید اور مامون کے زمانہ میں سندھ کے جو حکما اور اطبا بغداد گئے تھے، اُن میں بہت سے اپنے آبائی مذہب پر قائم رہے، البتہ ایک شخص صالح بن بہلہ ہندی نے اسلام ضرور قبول کر لیا تھا، آج کل کے محققوں نے صالح کے عربی نام کو الٹ پھیر کر ہندی نام کے قریب کرنا چاہا ہے، ان کا خیال ہے کہ یہ کسی ہندی نام کی بگڑی ہوئی شکل ہے، اگر اس نکتہ پر اُن کی نظر نہیں پڑی کہ یہ ہندی نہیں خالص عربی نام ہے، جو اس ہندی حکیم نے مسلمان ہونے کے بعد اختیار کر لیا تھا، ابن ابی اصیبعہ نے طبقات الاطباء میں ابراہیم بن صالح کے علاج کے سلسلہ میں صالح کی جو گفتگو نقل کی ہے، اس سے صاف پتہ چلتا ہے کہ وہ مسلمان ہو گیا تھا، صالح کہتا ہے کہ "اے امیر المومنین! تو امام ہے، اگر ایسا ہو (یعنی خدانخواستہ اگر ابراہیم کی اس شب میں موت ہو جائے) تو میرے تمام غلام خدا کی راہ میں آزاد اور میری تمام سواریاں خدا کی راہ

---

[۱] بلاذری طبع یورپ، ص ۴۴۶،

میں وقف، اور میرا تمام مال و اسباب مسکینوں کے لئے صدقہ، اور میری سب بیویوں پر تین طلاقیں واقع ہوں[1]" کیا یہ کسی غیر مسلم کی گفتگو ہو سکتی ہے، اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ سندھ میں صرف عوام ہی نہیں بلکہ بڑے بڑے ودّان پنڈت اور پڑھے لکھے لوگ بھی اسلام کے اثر سے متاثر تھے،

اس زمانہ میں مسلمانوں میں صرف دینی اور ادبی علوم رائج تھے، یعنی قرآن تفسیر، حدیث، فقہ اور شعر و ادب، چنانچہ سندھ کے نومسلموں نے ان فنون میں کامل دستگاہ پیدا کی، رجال کی کتابوں میں سندھ کے متعدد علما، اور محدثین کے نام ملتے ہیں، ابو معشر نجیح السندی، سندھ کے ایک غلام نادہ تھے، اپنے آقاؤں کے ساتھ سندھ سے عرب گئے، وہاں آزاد ہو گئے، اور انھوں نے مدینہ منورہ میں سکونت اختیار کر لی، کچھ دنوں کے بعد وہ اسی مدینہ کی نسبت سے مشہور ہوئے اور اب ابو معشر نجیح بجائے سندی کے مدنی کہلاتے ہیں، فن مغازی و سیر میں انھوں نے وہ کمال پیدا کیا، کہ امام الفن کہلائے لیکن زبان سے سندیت نہ گئی، عربی صحیح مخارج سے ادا نہیں کر سکتے تھے، تاہم شاگردوں کا ٹھٹھ لگا رہتا تھا، ۱۷۰ھ میں انھوں نے جب وفات پائی، تو فرمانروائے وقت خلیفہ ہارون رشید اس نومسلم سندھی عالم و امام فن کی نماز جنازہ کا امام تھا،

ایک بزرگ رجاء السندی ہیں، جو عرب کے بجائے ایران پہونچے، اور اسفرائینی ہو کر مشہور ہوئے یہ فن حدیث کے باکمال استاد تھے، مشہور محدث حاکم اُن کے بارے میں کہتے ہیں، رکن من ارکان الحدیث، یہ نہ صرف خود محدث اور حافظ حدیث تھے، بلکہ اُن کے خاندان میں اور بہت سے حفاظ حدیث پیدا ہوئے، ۲۲۱ھ میں وفات پائی،

ابو عطاء السندی ایک ادیب گذرا ہے جس کے فضل و کمال ادبی کا شاہد صرف یہ واقعہ کافی

---

[1] طبقات الاطبا، طبع مصر ج ۲ ص ۳۴،

کہ ابو تمام نے حماسہ میں اُن کے عربی اشعار داخل کئے، سندھی بن شاہک ایک سندھی بزرگ بغداد پہنچکر بغداد کے پل پر فردکش ہوئے تھے، اُن کی نسل سے کشاجم پیدا ہوا، جو عربی کا مشہور شاعر گذرا ہے، ابو نصر فتح بن عبد اللہ السندی، ایک سندھی غلام تھے تعلیم پاکر نکلے، تو الفقیہ المتکلم بن گئے، [۱]

خاص ہندوستان میں جہاں اسلام کی سلطنت نہ تھی، وہاں مسلمان تاجر موجود تھے، وہ بھی اپنے فرض (تبلیغِ اسلام) سے غافل نہ تھے، ہندوستان میں کشمیر، ملتان اور کابل کے بیچ میں ایک شہر عسیفان نام کا تھا، (معلوم نہیں اس کا اصلی لفظ ہندی تلفظ کیا ہے؟ تاہم اپنے جغرافیائی حدود کے لحاظ سے وہ پنجاب ہی کا کوئی شہر ہو سکتا ہے) وہاں ایک بڑا بدخانہ (بودھ خانہ یا بتخانہ) تھا جس کا وہاں کا راجہ معتقد تھا، اور اُس کے پجاریوں کو وہ بہت کچھ نذرانے دیا کرتا تھا، اتفاق سے راجہ کا بیٹا بیمار پڑا، راجہ نے تمام پجاریوں کو بُلا کر کہا کہ تم سب مل کر اُس بڑے بُت سے التجا کرو کہ وہ میرے بیٹے کو اچھا کر دے پجاری تھوڑی دیر کے بعد آئے، اور اطلاع دی کہ ہم سب نے اس سے التجا کی، اور اُس نے کہا ہے کہ یہ اچھا ہو جائے گا، لیکن لڑکا اُس کے بعد ہی مر گیا، راجہ کو اپنے مذہب سے سخت نفرت ہو گئی، بُت خانہ کو ڈھا دیا، بودھ کی مورت کو توڑ دیا، پجاریوں کو قتل کر ڈالا، اُس کے بعد اس کے ملک میں جو مسلمان تاجر تھے، اُن کو بلوایا، ان تاجروں نے اس کے سامنے توحید پیش کی، راجہ مسلمان ہو گیا [۲]، ممکن ہے کہ اس واقعہ کا اثر اُس کی رعایا پر نہ پڑا ہو، اور وہ اسلام سے متاثر نہ ہوئی ہو، یہ واقعہ معتصم باللہ المتوفی ۲۲۷ھ کے عہدِ حکومت کا ہے،

اسی طرح اسلام آہستہ آہستہ اپنا راستہ آپ صاف کرتا چلا جاتا تھا، سندھ میں ساوندری نام ایک مقام تھا، خدا جانے اب ہے یا نہیں، یہاں کے باشندوں نے محمد بن قاسم کے زمانہ میں

---

[۱] دیکھو انساب سمعانی لفظ "سندی"۔ [۲] بلاذری ص ۴۴۶،

اسلام نہیں قبول کیا تھا، مگر ایک شرط پر محمد بن قاسم نے اُن سے صلح کر لی تھی، اور وہ یہ تھی کہ مسلمان جب اُن کے پاس سے گذریں تو وہ اُن کی مہمانی کریں، اور اُن کو راستہ بتادیں، اُس کے ڈیڑھ سو برس کے بعد بلاذری فتوح البلدان میں لکھتا ہے کہ "آج ساوندری کے تمام باشندے مسلمان ہیں"[1] بلاذری نے اپنی یہ کتاب ۲۵۵ھ میں لکھی تھی،

**ہندی میں مذہب اسلام پر پہلا رسالہ**

تیسری صدی کے آخر میں منصورہ سندھ کے پایہ تخت میں عبداللہ بن عمر بن عبدالعزیز حاکم تھا، کشمیر بالا وزیرین کے بیچ میں الرا کا راجہ تھا، جو ہندوستان کے تمام راجاؤں میں بڑا تھا، اس کا نام مہروگ اور اس کے باپ کا نام رائیگ تھا، ۲۷۰ھ میں اُس نے منصورہ کے حاکم کو لکھا کہ میرے پاس کسی ایسے شخص کو بھیج دیجئے جو مجھے ہندی زبان میں اسلام کی شریعت آکر سمجھا دے، منصورہ میں ایک عالم عراق کے باشندے تھے، جو نہایت ہشیار، سمجھدار اور شاعر تھے، اور ہندوستان میں مدت تک رہ جانے کے باعث یہاں کی زبانوں کو اچھی طرح جانتے تھے، اور اُن میں شعر تک کہتے تھے، عبداللہ بن عمر حاکم منصورہ نے اُن کو بلوا کر، راجہ کی خواہش سے اُن کو مطلع کیا، انھوں نے ایک قصیدہ میں اسلام کے تمام ضروری مسائل کو لکھ کر نظم کر دیا، اور اُس کو راجہ کے پاس بھیج دیا، راجہ یہ قصیدہ سُن کر بہت خوش ہوا، اور عبداللہ کو لکھا کہ اس قصیدہ کے مصنف کو اُس کے پاس بھیج دیا جائے، چنانچہ وہ عراقی عالم راجہ کے پاس گئے، اور تین برس اُس کی خدمت میں رہے، جب وہ راجہ کے یہاں سے لوٹ کر آئے تو عبداللہ نے راجہ کا حال پوچھا، انھوں نے اوس کے حالات بیان کئے، اور کہا کہ میں نے اس کو اس حال میں چھوڑا ہے کہ وہ دل اور زبان دونوں سے مسلمان ہو چکا تھا، لیکن حکومت چھن جانے کے خوف سے وہ برملا اپنے اسلام کا اعلان نہیں کرتا،

---

[1] بلاذری ص ۴۳۹

ہندی میں قرآن مجید کا پہلا ترجمہ

عالم عراقی نے بیان کیا کہ راجہ نے مجھ سے خواہش کی کہ ہندی زبان میں میں اُس کو قرآن پاک کا ترجمہ سنایا کروں، چنانچہ سورۂ یٰسین (بائیسواں پارہ) تک میں نے اس کو ہندی میں ترجمہ کر کرکے سنایا، ایک دفعہ قرآن کی یہ آیت آئی،

قال من یحیی العظام وھی رمیم | کہنے لگا کون ان سڑی گلی ہڈیوں میں
قل یحییھا الذی انشأھا اول مرۃ | پھر جان ڈالے گا. کہدو وہی اُن میں
وھو بکل خلق علیم، | جان ڈالے گا جس نے ان کو پہلے
پیدا کیا، اور وہ سب بنانا جانتا ہے،

جب میں نے راجہ کو اس آیت کا ترجمہ سنایا، تو وہ ایک سونے کے تخت پر جس میں بیش قیمت جواہرات لگے تھے، بیٹھا تھا، اس نے سن کر کہا، پھر اس کو دہرایا، میں نے پھر دہرایا، وہ دفعۃً تخت سے اترا، اور چند قدم چل کر ایک نم زمین پر جو پانی چھڑکنے سے تر تھی، اپنے گال رکھدیئے، اور خوب رویا، یہاں تک کہ اس کا چہرہ خاک آلودہ ہو گیا، اور بے اختیار بول اٹھا کہ "یہی وہ پہلا اور ازلی معبود ہے، جس کا سا کوئی نہیں"، انھوں نے کہا کہ راجہ نے ایک گھر بنا لیا ہے، اور یہ ظاہر کیا ہے کہ وہ اس میں ایک خاص غرض کے لئے تنہائی چاہتا ہے، مگر وہ اس میں چھپ کر درحقیقت نماز پڑھتا ہے[1]،

تیسری صدی جب ختم ہو رہی تھی اور چوتھی صدی کا آغاز تھا کہ عراق کا سیاح مسعودی سندھ اور ملتان میں داخل ہوا، اس وقت سندھ کے تمام سیاسی روابط اور تعلقات بغداد کی مرکزی حکومت سے منقطع ہو چکے تھے، اور خود سندھ میں عربوں کی دو تین خودمختار ریاستیں پیدا ہو گئی تھیں، اور باقی اسلامی مقبوضات پر ہندو راجہ دوبارہ قابض ہو گئے تھے، مگر وہ مسلمانوں

---

[1] عجائب الہند بزرگ بن شہریار ناخدا مصنفہ ۳۰۰ھ طبع لیڈن ص ۲،

کے مذہبی رسوم سے بالکل تعرض نہیں کرتے تھے لیکن مسلمانوں سے ان کی سیاسی معرکہ آرائیاں قائم رہتی تھیں، وہ قنوج کی سلطنت کا ذکر کرتا ہے، اور اس کے حدود یہ بتاتا ہے کہ شمال میں ملتان اور جنوب میں مانکیر (دکن) ہے اور کہتا ہے کہ "اس سلطنت کے شمال میں امیر ملتان اور جو اس کے ساتھ مسلمان ہیں، اُن سے لڑائی رہتی ہے"

ملتان میں بنو اسامہ بن لوئی بن غالب ایک عرب قریشی خاندان کی حکومت ہے" اس کے پاس بڑی فوج اور قوتِ مدافعت ہے، اور مسلمانوں کی سرحدوں میں سے ایک سرحد ہے' اور اس سلطنت میں ایک لاکھ کے قریب گاؤں آباد ہیں، یہاں ہندوؤں کا ایک بڑا بت خانہ ہے جس کی زیارت کو دور دور سے ہندو آیا کرتے ہیں، اور اس پر نذر و نیاز چڑھایا کرتے ہیں، اور بڑی دولت اس میں جمع ہوا کرتی ہے، جب کوئی راجہ ملتان پر حملہ کی تیاری کرتا ہے، تو امیر ملتان دھمکی دیتا ہے کہ تم حملہ کروگے تو میں بتخانہ تباہ کر دوں گا، اس ڈر سے حملہ آور واپس چلے جاتے ہیں"

اس کا بیان ہے کہ "سندھ میں بھی اس وقت ایک اسلامی ریاست قائم ہے، جس کا صدر مقام منصورہ ہے، اور میرے جانے کے وقت عمر بن عبداللہ (یہی وہ عبداللہ ہے جس نے راجہ مہاجہ الرا کے پاس عراقی عالم کو بھیجا تھا،) حکمراں تھا، اور اسی کے دربار میں ایک وزیر عرب امیر اور وہاں کے بادشاہوں میں سے ایک بادشاہ حمزہ سے بھی ملاقات ہوئی، یہاں سادات علوین کی بڑی تعداد ہے، ان کے علاوہ عرب اور اسلام کے بعض اور مشہور خاندان بھی آباد ہیں، منصورہ کا شاہی خاندان بنو عمر بن عبدالعزیز کہلاتا ہے، یہ عمر بن عبدالعزیز اموی نہیں بلکہ ہبار بن اسود قریشی کی نسل سے عمر بن عبدالعزیز نام ایک دوسرے شخص کی اولاد ہیں"[1]

۳۰۳ھ میں وہ کھنبایت بھی جاتا ہے، جہاں مسلمانوں کی معتدبہ تعداد آباد تھی، اور

---

[1] مروج الذہب مسعودی طبع یورپ ج اوّل ص ۳۷۴، ۳۷۷،

جہاں کا راجہ مناظرہ کا بڑا شائق تھا، اور جب کوئی مسلمان اُس کے پاس پہونچتا تھا تو اس سے مباحثہ کرتا تھا،[۱]

مسعودی کے تقریباً ۵۰ برس کے بعد بشاری مقدسی بیت المقدس کا ایک مسلمان عالم ہندوستان کی سیاحت کو آتا ہے، ۳۷۵ھ کے گرد وپیش میں وہ اپنا سفرنامہ ترتیب دیتا ہے، وہ سندھ کی سلطنت کو کئی حصوں میں منقسم پاتا ہے، وہ اُس کی آس پاس کی سلطنتوں، اور حکمرانوں کا بھی ذکر کرتا ہے، ملتان اور منصورہ کی اسلامی ریاستیں اس کے زمانۂ قیام میں بدستور قائم تھیں، صرف اس قدر فرق تھا، کہ ملتان کی اسلامی ریاست کا مذہب اسلامی شیعہ تھا، جس کے تعلقات براہِ راست مصر کے اسماعیلی فاطمی خلفاء کے ساتھ قائم تھے، اور منصورہ کے بادشاہ اہلِ سنت تھے، اور جو خلفائے بغداد کے نام کا خطبہ پڑھتے تھے، بشاری مقدسی نے بھی ملتان کے بت خانہ کا ذکر کیا ہے، اور اُس کی مورت کی جو کیفیت لکھی ہے، اس سے اس میں کوئی شک نہیں رہتا، کہ یہ بودھ ہی کی مورت تھی، اور یہ بودھوں کا معبد تھا،

بشاری ویہند نام ایک شہر کا نام لیتا ہے، اور اس کی بڑی تعریف کرتا ہے، ابو الفدا بیرونی کے حوالہ سے تقویم البلدان میں ویہند کی نسبت لکھتا ہے کہ "یہ گندھار کا پایۂ تخت ہے، اور یہ وادی سندھ میں واقع ہے" اور ادریسی کے حوالہ سے لکھتا ہے کہ "گندھار اور نہروالہ (قریب احمد آباد گجرات) کے درمیان پانچ منزلوں کی مسافت ہے" وینسنٹ اے اسمتھ صاحب دی ارلی ہسٹری آف انڈیا (ج ۱ ص ۳۴۵) میں اوہند نام کے دار السلطنت کو دریائے سندھ پر جگہ دیتے ہیں، اور لکھتے ہیں، کہ مسلمانوں کے ۲۵۶ھ میں کابل فتح کر لینے کے بعد دار السلطنت اوہند کو منتقل ہو گیا، جو دریائے سندھ پر واقع تھا، اور یہ ہندو شاہیہ خاندان کا پایۂ تخت ہوا" بہرحال چوتھی صدی کے آخر میں بشاری

---

[۱] مروج الذہب مسعودی طبع یورپ ج اوّل ص ۲۵۴،

کابیان ہے کہ یہاں گو آبادی کا بڑا حصہ غیر مسلم ہے، مگر یہاں تھوڑی سی تعداد مسلمانوں کی بھی ہے اور اُن کی الگ ایک ریاست ہے[۵۱]

قنوج جس سے مراد غالباً وہ شمالی ہند کی پوری سلطنت ہے، جس کا پایہ تخت قنوج تھا اور جس کے حدود اس زمانہ میں کشمیر، پنجاب، سندھ اور گجرات تک پھیلے تھے، بشاری کہتا ہے "یہاں بھی مسلمانوں کی خاصی تعداد ہے، سلطنت گو ہندوؤں کی ہے، اور غلبہ انہی کو حاصل ہے، مگر ایک چھوٹی سی الگ ریاست مسلمانوں کی بھی ہے[۵۲]" پھر لکھتا ہے "یہاں گوشت بہت ملتا ہے اور بہت سستا ملتا ہے، یہاں مسلمانوں کی زیادہ تر غذا گیہوں ہے" "اور یہاں علماء اور مسلمان معززین بھی ہیں، اور جامع مسجد بھی ہے، جو شہر پناہ کے اندر واقع ہے[۵۳]"

منصورہ کی نسبت لکھتا ہے کہ "یہ سندھ کا پایہ تخت ہے، دمشق کے مثل ہے، ...... جامع مسجد بہت بڑی ہے، جو پتھر اور اینٹ سے بنی ہے، جیسی عمان کی جامع مسجد ہے، سال کے ستون ہیں" "اور چار دروازے ہیں، .... یہاں کے باشندوں میں اسلام کی بڑی تازگی ہے" "اور علم بھی ہے، آبادی بہت ہے، تجارت کی گرم بازاری ہے، ..... غالب تعداد کفار کی ہے" دیبل (موجودہ کراچی) میں بھی وہ مسلمانوں کی تعداد کم بتاتا ہے" اسی طرح بنل کی نسبت بھی کہتا ہے کہ یہاں مسلمانوں کی تعداد تھوڑی ہی ہے[۵۴]

وزیر جیہانی جس نے چوتھی صدی ہجری میں اپنا جغرافیہ لکھا ہے، اُس نے سندھ کے شہروں میں بیرون نام شہر کو جو دیبل اور منصورہ کے بیچ میں تھا، اور منصورہ سے پندرہ فرسنگ دور تھا، خالص اسلامی آبادی بتایا ہے، اور لکھا ہے کہ "یہاں کے باشندے مسلمان ہیں بعض لوگ مشہور

---

۵۱ احسن التقاسیم لمعرفۃ الاقالیم بشاری مطبوعہ لیڈن ص ۴۸۵ ، ۵۲ ایضاً ، ۵۳ ایضاً ص ۴۸۰ ،

۵۴ احسن التقاسیم لمعرفۃ الاقالیم بشاری ص ۴۷۹ ،

مسلمان فلسفی اور ریاضی داں البیرونی کو جو بو علی سینا کا ہم پلہ تھا، اور جس نے ہندوؤں کے علوم پر سب سے مستند کتاب لکھی ہے، اور سنسکرت کا بڑا عالم تھا، یہیں کا رہنے والا بتایا ہے[۵۱]۔

عام سندھ کی مذہبی حیثیت کے متعلق بشاری کا بیان ہے کہ

"یہاں کی عام رعایا بت پرست ہے، یہاں واعظوں کا نام و نشان نہیں، اور نہ وعظ گوئی کی یہاں اہمیت ہے، یہاں کے مسلمان عام طور سے اہلحدیث ہیں، یہاں کے قاضی ابو محمد منصوری کو میں نے داؤدی، مذہب (ظاہری) کا پیرو پایا، یہ اپنے مذہب کے امام تھے، اور یہ درس بھی دیتے تھے، اور اُن کی چند تصنیفیں بھی ہیں، اور ملتان کے لوگ شیعہ ہیں، .... بایں ہمہ ملک دوسرے فقہا کے پیرؤں سے خالی نہیں ہے، امام ابو حنیفہ کے پیرو شہروں میں پائے جاتے ہیں، لیکن یہاں مالکی حنبلی، اور معتزلہ نہیں ہیں، اُن کے عقائد اور طریقے اچھے ہیں[۵۲]۔"

قصدار یا قزدار نام ایک مشہور شہر ہندوستان کی افغانی سرحد پر ملتان سے بیس منزل کی مسافت پر واقع تھا، محمود غزنوی نے چوتھی صدی کے اختتام پر اس کو فتح کیا، لیکن محمودی فتوحات سے پہلے وہ شہر محمدی فتوحات میں داخل ہو چکا تھا، غالباً چوتھی صدی کے وسط میں ایک معتزلی متکلم و مناظر ابو الحسن علی بن لطیف جب یہاں پہونچے ہیں، تو انھوں نے دیکھا کہ یہاں خارجی مسلمانوں کی بڑی آبادی ہے، اُن کی مسجد بھی ہے، بعض اہل حرفہ بھی ہیں، خوارج کا ایک امام بھی ہے، شہر میں بڑا امان ہے، چوری کا نام و نشان نہیں[۵۳]،

ان اقتباسات سے ظاہر ہوگا کہ اس سے پہلے کہ محمود غزنوی کی تلوار ہندوستان کی فضا میں

---

۵۱ تقویم البلدان ابو الفدا طبع یورپ ص ۳۴۸: ۵۲ بشاری ص ۴۸۱ ۵۳ معجم البلدان یاقوت رومی طبع مصر جلد ۷، ص ۷۷،

غیظ و غضب کی بجلی بن کر گرے، ہندوستان کے متعدد گوشے اسلام کے نور سے روشن ہو چکے تھے، اور اسلامی تمدن، اسلامی مذہب، اسلامی طور طریقے پھیل چکے تھے، یہاں تک کہ ان میں فرقہ بندیاں شروع ہو گئی تھیں، اور اسلام کا یہاں کے معتبر اور مستند مذاہب میں شمار ہونے لگا تھا، اور مسلمانوں کی تعداد کسی قدر کم سہی، مگر اس کا سلسلہ دریائے سندھ سے لیکر ایک طرف قنوج تک اور دوسری طرف ملتان کشمیر اور قصدار تک پھیل چکا تھا، اور یہاں کے راجاؤں میں اس کی طرف خاصہ میلان پیدا ہو گیا تھا،

(باقی)[1]

(معارف جنوری و مئی و اگست ۱۹۲۴ء)

---

[1] افسوس ہے کہ یہ محققانہ مضمون نا مکمل رہ گیا، اور پھر مصنفؒ کو اس کی تکمیل کا موقع نہ مل سکا،

"مرتب"

# بدنصیب کشمیر

اور

# عدلِ شاہجہانی کا نقشِ سنگی

آج کل اخبارات میں مسلمانانِ کشمیر کی مظلومی کی داستانیں پڑھ کر دل دہل جاتا ہے کہ یہ ملک کے اُن باشندوں کا حال ہے، جو وہاں کی ۹۵ فی صدی آبادی پر قابض ہیں، اور یہ مسلمان باشندے عموماً باہر سے آئے ہوئے نہیں، بلکہ زیادہ تر خود اصل ملک کے باشندے ہیں، اور انھوں نے صرف یہ جرم کیا ہے کہ اپنے مذہب کو بدل ڈالا ہے،

یہ ناقابلِ انکار واقعہ ہے کہ اس ۹۵ فیصدی آبادی کی تعلیم کا کوئی انتظام نہیں، اُن کے اوقاف وعمارات کا کوئی خبر گیراں نہیں، اُن کی بعض بعض مسجدیں دفاتر سرکاری اور حکام کے سکونتی مکانات کا کام دیتی ہیں، محصولوں اور ٹیکسوں کی کثرت نے مسلمان کاشتکاروں کو مفلوک الحال بنا رکھا ہے، مختلف صنعتوں اور پارچہ بافی کے اکثر کاریگر مسلمان ہیں، مگر وہ خود اپنی کمائی سے اپنی دولت نہیں حاصل کر سکتے، کل کا قصہ ہے کہ ایک سرکاری کارخانہ کو بند کر کے سیکڑوں مسلمانوں کو بیکار کر دیا گیا، حضرت شاہ ہمدان کی خانقاہ کی بے حرمتی اور اس کے ایک حصہ کے انہدام کے واقعات اخبارات میں آچکے ہیں، کشمیر تیموریوں کے عہد میں دنیا کی جنت بن گیا تھا، مگر آج کوئی جا کر دیکھے کہ یہ جنت دوزخ بن گئی ہے، اور لاکھوں آدمی وہاں سے اپنے آبائی وطن کو خیرباد کہہ کر

پنجاب کے مختلف شہروں میں آباد ہو گئے ہیں

سلطان زین العابدین والی کشمیر نے جس عدل و انصاف، بے تعصبی، اور رواداری سے اس ملک پر سلطنت کی، اُس کا حال تاریخ کے اوراق بتائیں گے لیکن تیموریوں نے جس شان سے اس "خطۂ کشمیر جنت نظیر" کی تربیت، پرورش اور نشوونما کی تھی، اکبر جہانگیر اور شاہجہاں کے کارناموں کا کوئی صحیفہ نہیں جس میں اُس کے آیات باہرات نہ ہوں،

لیکن آج ہم جو چیز اُس کی دلیل اور شہادت میں پیش کرنا چاہتے ہیں، وہ کاغذی تحریر اور تاریخی دفتر نہیں، بلکہ سنگی نقش ہے، جس کو پڑھ کر کشمیر میں تیموریوں کے عدل و انصاف کے کارنامے "نقش فی الحجر" ہو جائیں گے،

تیموریوں کے عہد میں اس خطہ پر جن صوبیداروں نے حکومتیں کیں، اُن میں سب سے مشہور اور نامور ظفر خاں ہے، کشمیر میں ظفر خاں سے پہلے جو صوبیدار تھا، اُس نے بہت سی بدعتیں رائج کی تھیں، ظفر خاں نے بحکم شاہجہانی ان تمام بدعتوں کا ازالہ کیا،

ظفر خاں پہلے پہل ۵ سنہ جلوس شاہجہانی میں، اپنے باپ کی طرف سے نائب ہو کر، کشمیر کا صوبیدار مقرر ہوا، ایک سال کے بعد اپنے باپ کی وفات پر وہ اس خطہ کا مستقل صوبیدار بنایا گیا، اور ۱۲ سنہ جلوس تک اس عہدہ پر فائز رہ کر معزول ہوا، اور تربیت خاں وہاں کا صوبیدار ہوا، ۱۵ سنہ جلوس میں کشمیر میں قحط پڑا، شاہجہاں نے وہاں کے فاقہ زدہ باشندوں کی اعانت میں کوئی کمی اٹھا نہیں رکھی، مگر بادشاہ کو معلوم ہوا کہ تربیت خاں سے اس کا انتظام بن نہ آیا، اسلئے ناچار پھر کشمیر کی صوبیداری کا قرعۂ فال ظفر خاں کے نام پڑا، مآثر الامرا (ج ۲ - ص ۷۵۹) میں بضمن ظفر خاں مذکور ہے،

"چون بعرض رسید کہ تربیت خاں صوبیدار کشمیر با وصف صدور تاکید دار سال

زرِ نقد با حوالِ مساکین آنجا کہ دراں سال قحط رو داده بود، چنانچہ بایدمی پرداز د، مرتبۂ ثانی خان مذبور بصوبہ داری کشمیر دستوری یافت"

۱۰۴۵ھ جلوس میں جب شاہجہاں خود کشمیر گیا، اور دیکھا کہ خان مذکور نے رعایا کی خاص ہر دلعزیزی حاصل کرلی ہے، (در جائزۂ حسن سلوکے کہ رعایا و سکنۂ آنجا از خود راضی داشتہ) اس کا مرتبہ و اعزاز بڑھایا ۱۰۵۱ھ جلوس میں ظفر خان یہاں سے علیحدہ ہوکر صوبہ ٹھٹھہ کا صوبہ دار مقرر ہوا، اور بالآخر دارا شکوہ کے فتنہ میں ہر طرف سے کنارہ کش ہوکر لاہور میں اقامت گزین ہوا، اور یہیں ۱۰۷۳ھ میں پیوند خاک ہوگیا،

ظفر خاں کی علمی و ادبی خدمات کے تذکرہ کا یہ موقع نہیں، یہاں صرف اس کے اُن انسانی خدمات کا تذکرہ مقصود ہے، جو اُس نے اہلِ کشمیر پر اپنے عہد صوبہ داری میں کئے، اُس نے شاہجہاں سے ایک فرمان حاصل کیا، جس کے رو سے اس کو جدید اصلاحات کا پورا اختیار حاصل ہوگیا، پھر اس غرض سے کہ یہ فرد اصلاحات اگر کاغذی صورت میں سرکاری دفاتر میں رہی، تو ممکن ہے کہ آئندہ صوبہ دار اس کو کام میں نہ لائیں، اور رعایا اس سے ناواقف ہوکر اس سے اجرا اور بحالی کا کوئی مطالبہ نہ کرسکے، بنا بریں ظفر خاں نے اس فرمان شاہی کو سری نگر کشمیر کی جامع مسجد کے جنوبی دروازہ کے باہر کی طرف ایک سیاہ پتھر پر کھدوا کر نصب کرا دیا، تاکہ ہر آئندہ و روند کی اس پر بے تامل نظر پڑسکے،

ہم شکر گذار ہیں کہ غلام احمد صاحب ایک قدردان معارف نے پونچھ (کشمیر) سے اس فرمان کی ایک بعینہٖ نقل ہمیں عنایت فرمائی ہے، جو حسب ذیل ہے، ساتھ ہی ساتھ فارسی سے ناواقف اصحاب کے لئے اس کا اردو ترجمہ بھی بالمقابل کردیا گیا ہے،

اللہ اکبر

| | |
|---|---|
| نقل فرمانِ سعادت نشان حضرت | ترجمہ فرمان شاہجہانی |

سلیمان مکانی صاحبقران ثانی کہ بتاریخ
ہشتم اسفندیار من ماہ الٰہی حسب الالتماس
کمترین خانہ زادان احسن اللہ المخاطب
بہ ظفر خان درباب برطرف نمودنِ بدعتہا
کہ در زمان صوبہداران سابق در بلدۂ
دلپذیر کشمیر شدہ بود باعثِ خرابی
رعایا و سکنہ این دیار بود، شرف
ورود یافتہ،

اس فرمان کی نقل جس کو شاہجہانی نے
۸ اسفندیار ماہ الٰہی کو احسن اللہ مخاطب
بہ ظفر خان کی درخواست پر ان خرابیوں
کو جو اس کے پیشرو صوبہ دار کشمیر کے
عہد صوبہ داری میں پیدا ہوگئی تھیں،
دور کرنے کے لئے لکھا ہے،

چون ہمگی ہمت والانہمت مصروف
و معطوف بر رفاہیت خلق است بنا
برین بعضے امور کہ در خطۂ دلپذیر کشمیر
باعثِ آزار آن دیار می شد حکم
فرمودیم کہ برطرف باشد از جملہ این
مقدمات یکے آنست کہ

چونکہ ہماری تمامتر توجہ خلق کی بہبودی
کی طرف منعطف ہے، اس لئے علاقہ
کشمیر کی بعض کارروائیوں کے متعلق جو
اُن کے لئے تکلیف دہ ہیں، کہ ہم حکم
دیتے ہیں کہ

وقت چیدن زعفران مردم را بہ عنف می
بردند کہ زعفران بچینید و قلیلے نمک بعلت
اجرہ آن بآں مردم می دادند، ازین
جہت بآں جماعۃ آزار بسیار می رسد
حکم فرمودیم کہ تکلیف چیدن زعفران

(۱) زعفران کے جمع کرتے وقت لوگوں
کو زبردستی پکڑ کر مزدوری کے لئے لے
جاتے تھے، کہ زعفران چنیں، اور اس
کی اجرت میں تھوڑا سا نمک دیتے
تھے، اس سبب سے اُن لوگوں کو سخت

بہ کسے نکشید و آنچہ تعلق بخالصۂ شریف
داشتہ باشد، مزدوراں را راضی ساختہ
اجورۂ واقعی بدہند و آنچہ تعلق بجاگیردار
داشتہ باشد، گل زعفران بجنس حوالہ
جاگیردار نمایند تا بہر طریقے کہ بخواہند
بچینند

مصیبتوں کا سامنا تھا، ہم حکم دیتے
ہیں کہ اب اس کام کے لئے کسی پر
زبردستی نہ کی جائے جو خالصہ شریف
(یعنی شاہی) سے متعلق ہو، اُن کے
مزدوروں کو راضی کرکے معقول اُجرت
دیں اور جو جاگیردار سے متعلق ہو، اُس کو
اس کو اسی حالت میں اس کے حوالہ
کردیا جائے کہ [illegible] صورت سے چاہے
اُسے چنوائے،

(۲) مقدمۂ دیگر آنست کہ در زمانِ بعضے
از صاحب صوبہاے کشمیر بر سر خروار
سالے ۲ دو دام بعلت ہیزم می گرفتہ اند
و در عمل اعتقاد خاں چار دام بآں علت
بر سر خروارے گرفتہ می شد، چوں ازیں
جہت آزار بسیار نیز بر عایا می رسید بنا بریں
حکم فرمودیم کہ بالکل رعایا را از طلب ایں
وجہ معاف دارند و بعلت ہیزم ہیچ چیز
نگیرند،

(۲) بعض والیانِ صوبہ کشمیر کے عہد میں
ہر خروار پر ۲ دام لکڑیوں کے عوض لئے
جاتے تھے، اور اعتقاد خاں نے ۴ دام
اسی غرض سے وصول کئے چونکہ اس
سے رعایا کو سخت تکالیف کا سامنا
کرنا پڑتا ہے، اس لئے ہم نے حکم
دیا کہ اس کو سرے سے معاف کردیا
جائے اور لکڑی کے عوض کوئی
چیز نہ لی جائے،

(۳) مقدمۂ دیگر آنست کہ دہے کہ جمع

(۳) ایک بات اور یہ ہے کہ جن دیہات

آں زیادہ از چہار صد خروار سالے بود
باشد، ازاں دو گوسفند حکام آنجا ہر سالہ
می گرفتہ اند،[۱] اعتقاد خاں در ایام
صاحب صوبگی خود بجائے گوسفند
بر سرِ ہر گوسفندے شصت و شش
دام می گرفتہ چوں ازیں جہت نیز
بر عایا آزار تمام می رسید، بالکلیہ حکم
فرمودیم کہ برطرف باشد، نہ گوسفند
بگیرند و نہ نقد، ایں علت و رعایا را از
گرفتن این وجہ معاف دارند،
(۴) دیگر اعتقاد خاں در ایام
صاحب صوبگی خود سراسری نمودہ
بر سرِ ہر ملاحے خواہ جوان خواہ پیر
خواہ خورد سال ہفتاد و پنج دام
می گرفت و معمول قدیم آں بودہ کہ
بر سرِ جوانے شصت و شش دام و

کی جنس ۴۰۰ سو خروار سے زائد ہو، اس
سے افسر ہر سال دو بکرے وصول
کرتے تھے، اعتقاد خان نے اپنے عہد
صوبہ داری میں ہر بکری کے دام ۶۶
دام وصول کرنے شروع کئے، اور
چونکہ یہ بھی رعایا کی تکلیف کا موجب
تھا، اس لئے ہم نے حکم دیا کہ اُسے
بھی بالکل برطرف کر دیا جائے، نہ
بکریاں اور نہ نقد لیا جائے، رعایا کو
ہر قسم کے مطالبہ سے بری رکھا جائے
(۴) اعتقاد خاں اپنے زمانہ صوبہ
داری میں کسی قسم کے خیال کے بغیر
تمام ملاحوں[۲] پر خواہ وہ جوان ہوں
بچے ہوں یا بڑھے، ۷۵ دام وصول
کرتا تھا، حالانکہ دستور قدیم یہ تھا
کہ جوان سے ۶۶ دام، بڈھے سے ۱۲ دام

---

[۱] معارف: ہم کو معلوم ہوا ہے کہ آج کل اُس کے بجائے ساٹھ بکریاں لیتے ہیں، اور موجودہ حکام اس کا کوئی انسداد نہیں کرتے،

[۲] معارف: کشمیر میں عموماً امراء اور اہلِ سیاحت کشتیوں میں رہتے ہیں اور اُن کی وہاں بڑی آمد ہے، اور اب تک یہی حال ہے،

بر سر پیرے دوازدہ دام و بر سر خورد
سالے سی و شش دام می گرفتہ اند،
حکم فرمودیم کہ دستور سابق را معمول
داشتہ بدعتے کہ اعتقاد خاں کرد،
برطرف دانند و بمقتضائے آں عمل
نکنند،

اور نیچے سے ۲ ۳ دام لئے جاتے تھے
اس بنا پر ہم نے حکم دیا کہ اعتقاد
خاں نے جو بدعت شروع کی تھی
اس کو موقوف کرکے دستور قدیم
کے مطابق محصول وصول اور عمل
کیا جائے،

(۵) مقدمۂ دیگر آنست کہ صاحب
صوبہا در وقت میوہ در ہر باغ
در ہر باغچہ کہ میوۂ خوبے کہ کسان داشتہ
اند، کسان خود را تعین می نمودہ اند
کہ آن میوہ را بجہت آنہا محافظت نمایند
و نمی گذاشتہ اند کہ صاحبان آں
باغہا و باغچہا آن میوہ را متصرف شوند
ازیں جہت آزار بسیارے باں جماعہ
رسیدہ، چنانچہ بعضے ازاں مردم درختہائے
میوہ را دور ساختہ اند، حکم فرمودیم
کہ ہم صاحب صوبہ قرق میوۂ باغ و
باغچہائے نکنند،

(۵) صوبہ داروں کا دستور رہا ہے کہ
فصلِ میوہ میں جن جن باغوں میں
اچھے میوے ہوتے تھے، اُن میں اپنے
آدمی حفاظت کے لئے مقرر کردیتے
تھے، اور ان باغوں اور باغچوں
کے مالکوں کو، اُن سے مستفید ہونے
کا کوئی موقع نہ ملتا تھا، اس وجہ سے
رعایا کو سخت پریشانی ہوتی، اور اسی
وجہ سے بعض مالکانِ باغ نے اپنے
درختوں کو کاٹ ڈالا ہے، ہم نے حکم
دیا کہ کوئی صوبیدار کسی باغ یا باغچہ
کے میوہ پر قبضہ نہ کرے،

می باید کہ حکام ہم کرام و دیوانیان

موجودہ اور آیندہ کے حکام کرام

کفایت فرجام وعمّال حال واستقبال
صوبۂ کشمیر این حکام جہاں مطاع را
مستمر وابدی دانند وتغیر وتبدیل بقواعد
آن راہ نہ دہند، وہر کس کہ تغیر وتبدیل
را راہ دہد بلعنت خدا وبغضب بادشاہی
گرفتار خواہد شد تحریراً فی تاریخ بست و
ششم آذر ماہ الٰہی،

عمّال اور دیوانوں کو ہمارے ان شاہی
احکام کو دائمی و ابدی سمجھنا چاہیے اور
اُن میں کوئی تغیر وتبدل نہ کریں اور جو شخص
ایسا کرے گا، اس پر خدا کی لعنت اور
بادشاہ کا غضب نازل ہوگا،

مکتوبہ ۲۶ آذر ماہ الٰہی

(معارف ماہ اکتوبر ۱۹۲۳ء)

# ہندوکش عالمگیر کے عہد

# کی

## دو عجیب کتابیں

جامعہ ملیہ کی پُر اصرار دعوت پر مجھے ایک ہفتہ کے لئے جامعہ آنا پڑا، اور اسی تقریب سے میں نے اس کے کتب خانہ کی سیر کی، ارباب جامعہ مُبارکباد کے مستحق ہیں کہ انھوں نے آٹھ برس کی مختصر مدت میں اپنے دوسرے شعبوں کے ساتھ اپنے اس شعبہ یعنی کتب خانہ کو بھی قابل قدر حد تک وسعت دی، اس وقت اس کے کتب خانہ میں کم وبیش آٹھ ہزار کتابیں ہیں، جن میں عربی، فارسی، انگریزی، اور اردو کی کتابیں داخل ہیں، جو قرینہ کے ساتھ آلماریوں میں رکھی ہیں، اور مرتب ہیں، ان میں ڈھائی سو کے قریب عربی اور فارسی کی قلمی کتابیں ہیں، جن کی ہنوز ترتیب کی نوبت نہیں آئی تھی، میں نے اپنے مختصر قیام میں ان کتابوں کو دیکھا، اور ان میں بعض ایسی کتابیں پائیں جو مختلف حیثیتوں سے قدر کے قابل تھیں، منجملہ ان کے دو کتابیں مجھے نہایت عجیب معلوم ہوئیں کہ ان کا کوئی نسخہ اب تک میری نظر سے نہیں گذرا تھا،

---

ان دونوں کتابوں کی ندرت اور قدر کا سبب یہ ہے کہ یہ دونوں کتابیں اس اورنگ زیب عالمگیر کے عہد کی تصنیف ہیں، جس کو اُس کے دشمن اور مخالف ہندوکش، ہندو علوم وفنون کا برباد کرنے والا، ہندو مذہب کو تباہ کرنے والا، ہندوؤں کو زبردستی مسلمان بنانے والا مشہور کرتے رہے ہیں، لیکن

دوسری شہادتوں اور دلیلوں کے ساتھ آج یہ دو مردہ خاموش کتابیں زندہ اور گویا شاہد ہیں جو علی الاعلان یہ گواہی دیتی ہیں، کہ اس مرحوم بادشاہ پر یہ تمام الزام تہمت ہیں،

ان میں سے ایک کتاب کا نام "مت اچھرا" اور دوسری کا نام "رد کفر" ہے، یہ دونوں کتابیں اپنے عہد کے دو مخالف اور متضاد منظروں کو پیش کرتی ہیں، پہلی کتاب ایک پکے ہندو کی تالیف ہے اور دوسری ایک نومسلم ہندو کی، پہلی کتاب کا مقصد سنسکرت نہ جاننے والے ہندوؤں کو اُن کے اُن کے مذہب سے آگاہ کرنا ہے، اور دوسری کا بت پرست ہندوؤں کو اسلام کا راستہ دکھانا ہے، ان دونوں کتابوں کی زبان فارسی ہے، جو اس زمانہ میں تمام ہندوستان کی ادبی اور علمی زبان تھی،

## امت اچھرا

یہ کتاب بڑی تقطیع کے ۱۲۴ صفحوں میں ہے، کتاب کا یہ نسخہ فرخ آباد میں ۲۴ فروری ۱۸۴۷ء مطابق ۹ ربیع الاول ۱۲۶۳ھ کو اختتام کو پہنچا ہے، کاتب کا نام سید کلام الدین شاہ قادری ساکن فرخ آباد ہے، کاتب مذکور نے یہ نسخہ قاضی محمد غلام محی الدین خان" سرشتہ دار محکمۂ کچہری صدرامین اعلیٰ" کے لئے لکھا ہے، جیسا کہ اس کے آخر میں بیان ہے،

کتاب کی فارسی زبان خاصی ہے، جا بجا اصطلاحات ہندی اور سنسکرت کے استعمال کئے ہیں، افسوس ہے کہ یہ نسخہ بیحد غلط ہے، دیباچہ میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ جاک بلک (اور خاتمہ میں جاگ دلگ ہے) نام رکھیسر (؟) نے بکرماجیت کے زمانہ میں اس کتاب کو اشلوک میں لکھا تھا، اس کا نام "سمرت جاک بلک" مشہور ہو گیا تھا، چونکہ وہ بہت مشکل کتاب تھی، اس لئے گوشائیں بکیا نیر (؟) نے اُس کو نئے سرے سے مرتب کیا، اور اس کا خلاصہ کیا، اور مت اچھرا نام رکھا، اسی خلاصہ کا سلطان اورنگزیب عالمگیر کے زمانہ میں لعل بہاری ولد کاہید سنگھ نے جو بھوجپور ضلع شاہ آباد قنوج کا رہنے والا تھا،

اور جو اورنگزیب کے درباری امیر اللہ وردی خاں کا متوسل تھا ۱۰۹۰ھ میں سوبھا سکر پنڈت کی مدد سے اس کا فارسی میں ترجمہ کیا تاکہ سنسکرت سے ناواقف اس کو سمجھ سکیں، اور فائدہ اٹھائیں، یہ سوبھا سکر پنڈت سنسکرت کے بڑے ماہر تھے، اسلام آباد عرف منجھولی واقع سرکار گورکھپور کے باشندہ تھے،

کتاب کا موضوع جیسا کہ دیباچہ میں ہے احکام و مذاہب و اوامر و مناہی (نواہی) ہنود" ہے، کتاب تین مقالوں پر منقسم ہے، اور ہر مقالہ میں متعدد فصلیں ہیں،

مقالۂ اول :- "در آچارا دھیائے کہ آن را بزبانِ عرب عبادت گویند" اس میں ۲۹ فصلیں ہیں،

مقالۂ دوم :- "در بیوہارا دھیائے کہ عبادت از معاملات باشد" اس میں ۵۴ فصلیں ہیں،
مقالۂ سوم :- "در پرایشچت ادھیائے کہ آں را کفارت (کفارہ) خوانند" اس میں ، فصلیں ہیں،

فصلوں کی تفصیل تو مشکل ہے، مگر اس تعبیر و تفسیر سے صاف نظر آتا ہے کہ اس زمانے کے "روشن خیال" ہندوؤں کی یہ کوشش تھی کہ وہ اپنے شاستر کو اسلامی فقہ کے نمونہ پر تیار کریں، جس طرح آج ہمارے محکوم روشن خیال اپنی اسلامی فقہ کو انگریزی قانون کی صورت میں ڈھالنے کے لئے بے قرار ہیں،

اس کتاب کے دیباچہ میں "ہندو کش عالمگیر" کو جن القاب و آداب سے یاد کیا گیا ہے، وہ آج ہمارے ہندو بھائیوں کے پڑھنے کے لائق ہے،

"اکنوں کہ دریں عہد بادشاہِ خلافت پناہ، عادل، مظفر، مؤید ظل اللہ، سلیمان بارگاہ مظہر الطاف الٰہی، مطلعِ انوار بادشاہی، مجسم داد و کرم، قامع آثار جفا و ستم، بر دا شتہ حضرت

منان، گماشتۂ ایزد سبحان، خورشید برج خلافت مشتری آسمان سلطنت ظل ظلیل سبحانی،
واسطۂ انتظام انسی و جانی، شیرازۂ نسخۂ اسلام، ماحی بدعت کفر و ظلام، مالک ہفت
اقلیم، زینت افزائے تخت و دیہیم، وارث ملک سلیمانی، فروغ دودمان صاحب قرانی،
خسرو فلک اقتدار، بادشاہ خورشید اختیار، سلطان بن سلطان، خاقان زمین و
زمان، محبب، فرمانروایان حال و ماضی، ابوالمظفر محی الدین محمد اورنگزیب بہادر عالمگیر
بادشاہ غازی، خلد اللہ ملکہ و سلطانہ کہ دورش چوں دور قدح پُر نشاط، و زمانش مانند
ایام شباب پر سرور و انبساط، روز بازار فضل و دانش است، ہندی نژادان فارسی
دوست را بنظم و نثر از حد بیشتر است"

غور کیجئے کہ یہ کتاب سرکاری حیثیت سے نہیں لکھی جارہی تھی، اور نہ بادشاہ کے دربار میں
پیش کئے جانے کی غرض سے ترجمہ کی جارہی تھی، مگر بایں ہمہ ان جذبات کا ادا ہونا یہ ظاہر کرتا ہے
کہ اس عہد کے ہندو اس کو کیا سمجھ رہے تھے، اور آج اس کو کیا سمجھ رہے ہیں،

آگے چل کر وہ اپنا اور اپنے آقا کا کس محبت اور منت شناسی کے جذبہ کے ساتھ ذکر
کرتا ہے:۔

"پیش نہاد خاطر احقر العباد بعل بہاری ولد رائے پرراے کا بید سنگھ متوطن بھوج پور
من مضافات سرکار شاہ آباد عرف قنوج متعلق بصوبہ اکبر آباد کہ رگ و پے ایں تربیت
یافتہ یک خاندان والا دودمان عزّ و علا نواب سپہر جناب خورشید القاب، عالمیان تاب،
رکن السلطنت العظمیٰ، اعتضاد الخلافۃ الکبریٰ، سزاوار است آں عبوتی، چراغ دودمان
سلجوقی، مہبط الطاف بادشاہی، منظور انظار خلیفۂ الٰہی نواب اسد وردی خاں عالمگیر
شاہی است"

کیا یہ سطریں آج انقلاب روزگار کی تصویریں نہیں؟

## ۲- ردّ الکفر

دوسری کتاب کا نام "ردّ الکفر بحجۃ القوی" ہے، اس کتاب پر قاضی محمد ولد قاضی محمد باقر کی ملکیت کی مہر ہے، اور معلوم نہیں، کہاں سے جامعہ میں آگئی ہے، اس کا مصنف نو مسلم ہندو ہے، اس کا پہلا نام ہرکشن تھا، اور اسلامی نام عبد القوی ہے، وہ سامانہ کا رہنے والا تھا، جو پنجاب میں ایک مقام ہے، مقدمہ میں وہ عالمگیر کا ذکر اور اس کتاب کی کیفیت اس طرح لکھتا ہے:۔

بندۂ فقیر حقیر عبد القوی ساکن سامانہ بخدمت اہلِ اسلام التماس می دارد کہ قبل ازیں نام فقیر ہرکشن بود، ایمان آورد، بر دین حضرت رسالت پناہ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کہ حق است و کفر باطل، کفر را گذاشتہ اسلام را حق شناختہ نام خود را عبد القوی نہاد ..... شوال ۱۰۸۱ھ از دورِ خلافت ظلِ سبحانی خلیفۃ الرحمانی، ابو المظفر محی الدین محمد اورنگ زیب بہادر عالمگیر بادشاہ غازی صدقہ کہ صدق حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ و عدلہ کہ عدل حضرت عمر خطاب رضی اللہ عنہ، حلمہٗ کہ حلم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ و شجاعتہ کہ شجاعت حضرت شاہ مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہہ خلد اللہ ملکہ و عمرہ و سلطنتہٗ در خاطر رسید کہ مردمان کہ در کفر اند (عبارت غلط ہے) و کفر در قلم باید آورد تا کذب کفر و صدق اسلام معلوم گردد، و اگر مسلمان بخواند، سلامتی ایمان است، اگر کافر بخواند در باب ایمان خدائے تعالیٰ خوب خواستہ باشد مسلمان شود، نام این کتاب ردّ الکفر بحجۃ القوی (مصنف کے نام کی تلمیح ہے۔) نہادہ شد، امید کہ این نسخہ کمترین بندگان بدست ہر مسلمان کہ برسد کیفیت ایں رسالہ منتشر گرداند، بسعادت دارین یا بد لطرف دلائل دعبائد نظر کند

بر طرف املاء انشا نظر کند، اگر خطا شدہ باشد اصلاح بدہد، ایں نیز ثواب اینان است"

اس رسالہ کی زبان معمولی ہے، ۲۹ حقیقتوں پر یہ کتاب مشتمل ہے، آخر سے کچھ نا تمام ہے، ہر حقیقت کے تحت میں ہندوؤں کے مختلف عقائد و رسوم کو لے کر اُس کی تفصیل کی ہے، اور اس کی خرابیاں دکھائی ہیں، اور اُس کے مقابل میں اسلام کی خوبیاں بتائی ہیں،

بہرحال اگر اورنگ زیب عالمگیر کے عہد میں ایسے نومسلم ہندو ہوتے تھے، تو کون کہہ سکتا ہے کہ عالمگیر کے زمانہ میں دلائل کے زور کے بجائے تلوار کے زور سے ہندوؤں کو مسلمان بنایا جاتا تھا،

(معارف: جون ۱۹۲۹ء)

# لاہور کا ایک فلکی آلات ساز

ناظرین کو یاد ہوگا کہ چند ماہ پہلے ہم نے اپنے شذرات میں جرمنی کے ڈاکٹر فان کلیوبر کے ایک خط کا ذکر کیا تھا جس میں موصوف نے اپنے ایک فلکی کرہ کے بنانے والے ضیاالدین محمد کا حال دریافت کیا تھا، ذیل میں ہم پہلے موصوف کا خط درج کرتے ہیں، اور اس کے بعد اس کے متعلق جو کچھ پتہ لگ سکا ہے، اس کو حوالۂ قلم کرتے ہیں، اس سلسلہ میں اگر کوئی صاحب علم کچھ نئے معلومات پیش کریں گے تو ہمارے شکریہ کا باعث ہوگا،

نقل خط ڈاکٹر فان کلیوبر

"جناب محترم! میرا قصد ہے کہ ایک عربی کرہ کے متعلق جو برلن کے عجائب خانہ میں ہے، کچھ لکھوں، اس کرہ پر ایک تحریر ہے جس میں بنانے والے کا نام، تاریخ اور مقام درج ہے، اس تحریر کا عکس اس خط کے ساتھ آپ کی خدمت میں بھیجتا ہوں، چاہتا ہوں کہ اس کے بنانے والے کے متعلق تفصیلات معلوم کروں کہ یہ کون شخص تھا؟ کیا کوئی معروف مہندس یا منجم ہے؟ کہاں کا رہنے والا ہے، ؟ اس کا زمانہ کیا تھا؟ اس نے اور بھی ایسے کرے تیار کئے ہیں، ؟ اس کا کوئی تعلق آپ کے ملک کے رئیس جے سنگھ سوائی سے تو نہیں تھا، جو خود بڑا نجومی تھا:؟

یہاں جو کتابیں مجھے مل سکیں، ان میں ان باتوں کا پتہ نہ چل سکا لیکن بعض

ہندوستانی دوستوں نے بتلایا کہ اگر آپ کو لکھوں تو ضرور کچھ سراغ لگ سکے گا، میں بہت ممنون ہوں گا اگر آپ براہِ کرم اپنی معلومات سے مجھے مستفید فرمائیں، مجھے بڑی ہی خوشی ہوگی، اور یقین ہے کہ ایشیائی تمدن سے ہماری محبت اور شغف میں اس سے اضافہ ہوگا، اپنی سیاحتوں میں میں خود بھی اس تمدن کا دلدادہ بن چکا ہوں؛

آپ کا فان کلیوبر"

ضیاء الدین محمد اسطرلابی ہمایونی لاہوری

اسطرلابی | عربی علم ہیئت کی درس گاہوں میں جو آلات فلکی عام طور سے استعمال کئے جاتے تھے، ان میں سب سے مشہور کرہ اور اسطرلاب ہیں، ان میں سے کرہ کی ضرورت صرف تعلیم میں پیش آتی ہے، وہ روزمرہ کے استعمال کی چیز نہیں، مگر اسطرلاب سے چونکہ آفتاب کا ارتفاع اور دوسرے ستاروں کا اندازہ لگاتے ہیں، اس لئے یہ ہیئت اور فلکیات کے عالم، منجموں اور جوتشیوں کے روزانہ استعمال میں آتا ہے، اور اس لئے یہ زیادہ متداول ہے، اور اسی بنا پر آلات فلکی کے بنانے والوں کا لقب بھی متاخرین میں اسطرلابی مشہور ہو گیا ہے، کرہ کی نسبت کردی" شخصیت کے بجائے شکل کی نسبت میں اصطلاحاً مستعمل ہے، اس لئے وہ کاریگر اور صناع کے نام کے لئے غیر موزوں قرار دیا گیا ہے، اور اسطرلابی" چونکہ اصطلاح میں کسی شکل کا نام نہیں، نہ ہیئت کی کسی اور اصطلاح سے متصادم ہے، اس لئے اس آلہ کی طرف انتساب سے فلکی آلات کے بنانے والے کا لقب بنایا گیا ہے،

ہمایونی | یہ ہمایونی ہمایوں کی طرف منسوب ہے، جو آلِ تیمور کے سلسلہ میں ہندوستان کے تیموری فاتح بابر کا جانشین تھا،

سلاطین آل تیمور کو علوم ہئیت سے ہمیشہ دلچسپی رہی ہے، تیمور کے پوتے مرزا الغ بیگ المتوفی ۸۵۳ھ نے سمرقند میں مشہور رصد خانہ قائم کیا، جس میں اس عہد کے مشہور علماے ہئیت قاضی زادہ رومی، غیاث الدین جمشید اور علی بن محمد قوشجی نے تحقیقات کیں، اور اس میں جو زیچ لکھی گئی، اس کا نام زیچ الغ بیگی رکھا گیا، بابر نے اپنی تزک میں اس رصد خانہ کے کھنڈروں کا ذکر کیا ہے،

بابر کا بیٹا ہمایوں جس کے نام کی طرف اصطرلاب کی نسبت ہے، نجوم و ہئیت کے علوم کا ماہر و عالم تھا، ملا بدایونی نے منتخب التواریخ میں جو ۱۰۰۰ھ کی تالیف ہے، ہمایوں کے حال میں لکھا ہے،

"در علوم نجوم و ہئیت و سائر علوم غریبہ بے نظیر"

(جلد اول ص ۴۶۰ کلکتہ اڈیشن)

فرشتہ میں ہے :-

"و در علم ریاضی علم مہارت می افراشت، مدار صحبتش با علماء و فضلاء بودہ ہمہ وقت در مجلس او مسائل علمی مذکور می شد"

(جلد اول، مقالہ دوم ص ۲۴۳ نولکشور پریس اڈیشن)

بادشاہ نے ہئیت کا یہ فن علامہ الیاس اردبیلی سے سیکھا تھا، جو ہئیت کے تمام فنون اور رصد بندی میں ماہر تھے۔ (ان کا حال بدایونی نے منتخب التواریخ جلد سوم ص ۱۳۱ مطبوعہ کلکتہ میں لکھا ہے)

عراق و ایران کے قیام کے زمانہ میں حکمت و ہئیت کے علوم کے دو نامور عالم، ایک یہی الیاس اردبیلی مذکور اور دوسرے شیخ ابوالقاسم جرجانی بادشاہ کے ساتھ تھے، اور اس وقت بھی جب بادشاہ ہندوستان کا تخت کھو کر آوارۂ غربت تھا، ان دونوں دانشوروں سے

قطب شیرازی المتوفی سنہ ۷۱۰ھ کی فاضلانہ کتاب درۃ التاج کا جو فارسی میں حکمت نظری و عملی پر مشتمل ہے، درس جاری تھا، (مآثر رحیمی ص ۱۲۰ جلد ۱ کلکتہ واکبرنامہ دفتر اول ص ۶۴۲ نولکشور پریس)

اکبرنامہ میں ایک دلچسپ قصہ لکھا ہے، ہمایوں ایران کے سفر کے دوران میں جب تبریز پہنچا تو بیک محمد آختہ بیگی نام اپنے ایک نوکر سے کہا کہ یہ پُرانا شہر ہے یہاں کرہ تلاش کروا کرہ فارسی میں گھوڑے کے بچھڑے کو کہتے ہیں، خوش فہم نوکر نے آقا کے اس حکم کی تعمیل اس طرح کی کہ چند بچھڑے لے کر خدمت شاہی میں حاضر ہوا، بادشاہ اس غول بیابان کو دیکھ کر ہنس پڑا، ابوالفضل نے اس واقعہ کو ان لفظوں سے شروع کیا ہے،

"چوں بہ تبریز نزول فرمودند ازانجا کہ توجہ اقدس باصطرلاب وکرہ وسائر آلات رصدی درجۂ کمال داشت ....(ص ۱۴۴ نولکشور)

خود بادشاہ علماء کی طرح ہیئت وریاضی کا درس دیتا تھا، بادشاہ کے مصاحب خاص نورالدین ترخان سفیدونی (المتوفی سنہ ۹۹۲ھ) نے جو اس فن کے ماہر تھے، بادشاہی سے اس فن کا درس حاصل کیا تھا، بدایونی میں ہے:-

"ملا نورالدین ترخاں نوری سفیدونی جاگیردار سفیدون از توابع سندھ او در علوم ہندسی وریاضی ونجوم وحکمت ممتاز وازاجلۂ مصاحبان ہمراز بادشاہ مغفرت پناہ بود" (ج ۳ ص ۱۹۷)

مآثرالامراء (جلد اول ص ۴۸۰ کلکتہ) میں مولانا نورالدین ترخاں کے حال میں ہے:-

"مولانا بفضل وکمال وشجاعت وسخاوت اتصاف داشت وبہ ہیئت وہندسہ واصطرلاب شوق مند بود........ وصحبتش باجنت آشیانی (ہمایوں) کوک گشتہ

از جملہ ندیمان و مجلس نشینان بزم ہمایونی گردید ...... گاہے پادشاہ از واستفادۂ علوم می کرد، دگاہے اوازعلم ریاضی خصوص اصطرلاب از جناب ہمایونی کہ دریں فن مہارت تمام داشت استفادہ می نمود"

بادشاہ کو ہیئت و فلکیات سے جو ذوق تھا، اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ ترکی امیر البحر جو سلطان سلیمان خاں کی طرف سے گجرات کے بندر سے پرتگیزوں کو نکالنے آیا تھا، اور جس کا جہاز تباہ ہوا، اور اس کو بالآخر خشکی کی راہ یعنی ہندوستان، ایران اور عراق سے اپنے ملک کو واپس جانا پڑا، اس نے اپنے سفر نامہ مرآۃ الممالک میں ہمایوں سے ملاقات کے سلسلہ میں اس کے نجوم و فلکیات کے شوق کا تذکرہ کیا ہے، ہمایوں چاہتا تھا، کہ ترکی امیر البحر جو خود بھی فلکیات کا ماہر تھا، وہ ہمایوں کے پاس سے نہ جائے، مگر امیر البحر مذکور نے جانے پر اصرار کیا، اس پر بادشاہ نے اس شرط پر رخصت دی کہ

"برسات کے تین مہینوں کے گذرنے کے بعد جن میں راستے ناقابلِ گذر ہوتے ہیں، میں جا سکتا ہوں، اس اثنا میں چاند اور سورج کے گرہنوں کا حساب کرتا رہوں، اور وہاں کے نجومیوں کو آفتاب کی گردش اور خط استوا کے نکات کے پڑھنے میں مدد دوں"

..... میں کام میں مصروف ہو گیا، اور نجومی مشاہدات ختم کئے"

(باب ہشتم ترجمۂ مرآۃ الممالک پروفیسر ویمبری)

ہمایوں کی بہن گلبدن بیگم جس نے ہمایوں کے حال میں ہمایوں نامہ لکھا ہے، اس میں ایک موقع پر مذکور ہے، کہ ہمایوں نے خود ایک شادی کے لئے اصطرلاب اٹھا کر ستاروں کی گردش معلوم کرکے تاریخ سعید مقرر کی،

"غرض کہ بعد از چہل روزہ در ماہ جمیدالاول ۹۴۸ھ در مقام پاتر روز دوشنبہ

یم روز بود کہ اسطرلاب را حضرت بادشاہ بدستِ مبارک خود گرفتہ اند و ساعت سعد را اختیار کردہ" (ص ۳۰۵ لندن)

ہمایوں کو ریاضیات اور آلاتِ ریاضی سے اس قدر انس تھا کہ اس کے رفیق سپہ سالار بیرم خانخانان نے اس کی مدح میں ایک قصیدہ لکھا ہے، اس میں اصطرلاب سے تشبیب کی ہے،

مطلع قصیدہ کہ درباب اصطرلاب گفتہ[1]

آں چرخ چیست کامدہ بر محورش مدار — آں مدرکز میانہ شہابش کند گذار
باآن کہ می کند بہ مہ و خور برابری — آمدیاں ز حلقہ بگوشانِ شہریار
تا روبجشم کوکبہ آفتاب را — چوں مہچۂ لوائے شہنشاہ نامدار
پیوستہ آسمان و زمین زیر حکم اوست — ہچوں نگینِ خاتمِ شاہِ جم اقتدار
برکف نہادہ خوان زرمی پر از اشرفی — تا بر قدوم اشرفِ شاہاں کند نثار
شاہ بلند قدر ہمایوں کہ از شرف — بر درگہش سپہر نہد روئے افتقار

اس قصیدہ میں چرخ، محور، مدار، بدر، شہاب، ماہ، خور (آفتاب) حلقہ، آفتاب، آسمان، زمین، شرف، سپہر اسی فن ہیئت اور اصطرلاب کے اصطلاحات ہیں،

عام طور سے مشہور ہے کہ ہمایوں کتب خانہ کے زینہ سے گر کر مرا تھا، واقعہ یہ ہے کہ پرانی دہلی میں شیر شاہ نے شیر منڈل کے نام سے ۹۴۷ھ میں بہت بلند سہ منزلہ ایک عمارت بنوائی تھی، اس کی تیسری منزل پر ایک برجی بنی ہے، جو تمام علاقوں سے اونچی ہے،[2] بادشاہ نے اس عمارت کو غالباً اس لئے کتب خانہ بنادیا تھا، کہ یہ اونچی عمارت اپنی بلندی کے سبب سے کسی قدر رصد خانہ کا کام دے، جس شام کو وہ گرا ہے اس شام کو خیال تھا کہ ستارۂ زہرہ طلوع ہوگا، بادشاہ وہاں

---

[1] بدایونی ج ۳ ص ۱۹۲ کلکتہ، [2] آثار الصنادید سرسید مرحوم ص ۵، نامی پریس کانپور،

ریاضی دانوں کے ساتھ مباحث میں مصروف تھا، اور سر شام زہرہ کے طلوع کا انتظار تھا کہ مغرب کی اذان ہوئی، بادشاہ بیٹھ کر اٹھنا چاہتا تھا کہ زینہ سے پھسل کر گرا، اور زخمی ہوا، اور اس زخم کو جانبر نہ ہوا، اکبرنامہ میں ہے،

"و آخرہاے روز بالاے بام کتبخانہ رفتہ..... جمعے از ریاضی داناں راطلب فرمودند و آن شب نظر طلوع زہرہ بود می خواستند ملاحظہ فرمایند"[1]

اس بادشاہ کے تمام کام فلکیات اور نجوم کے اصول پر ہوتے تھے، دربار کے دنوں میں کاموں کی تقسیم بھی علم نجوم کی مناسبت سے تھی، غیاث الدین خوندمیر نے ہمایون نامہ میں اور ابوالفضل نے اکبرنامہ میں ان دنوں کی تقسیم اور اُن کے مناسبات نجومی کی پوری تفصیل کی ہے، دربار اور خیمہ و خرگاہ کی ترتیب بھی فلکیات ہی کے اصول سے ہوتی تھی، دربار کے لئے خیمے ایسے بنوائے تھے، جو یونانی ہیئت کے نو دن آسمانوں کی پوری نقل تھے، ہر آسمان میں جو ستارے ہیں اُن کے نمونے اس میں بنے تھے،

ہمایوں کو اس قسم کے اختراعات سے بڑی دلچسپی تھی، ایک "بساط نشاط" بنایا تھا، اس بساط میں فلکی دوائر اور کرات عناصر بنائے تھے، پہلا جو فلک اطلس کی طرف منسوب تھا، سپید تھا، دوسرا کبود، تیسرا زحل کی مناسبت سے سیاہ، چوتھا مشتری کی مناسبت سے صندلی، پانچواں مریخ کے تعلق سے لال، چھٹا آفتاب کی مناسبت سے سنہرا، ساتواں زہرہ کے سبب سے سبز، آٹھواں عطارد کے تعلق سے سوسنی، نواں چاند کی مناسبت سے سفید، اس کے بعد اربعہ عناصر کے نقشے تھے، اُن میں سے کرۂ خاک میں ساتوں اقلیموں کے نقشے تھے، نجوم کے قاعدہ سے ہر روز کے ستارہ کا جو رنگ اہل نجوم نے خاص کیا ہے، اس دن وہی رنگ پورے دربار کا ہوتا تھا، اسی طرح

---

[1] اکبرنامہ نولکشور پریس اڈیشن، ص ۳۹۹ و مآثر رحیمی جلد اول ص ۶۰۹، کلکتہ، [2] دیکھو الیٹ کی تاریخ ہند جلد ۵ ص ۱۱۶،

بارہ برجوں کا ایک خیمہ بھی بنوایا تھا، کئی جگہ رصد خانوں کے بنانے کا ارادہ کیا، اور بہت سے آلاتِ رصد ترتیب دیئے تھے،[51] انہی آلاتِ رصد میں سے ایک اصطرلاب بھی ہے،

مارچ و مئی ۱۹۰۹ء میں یعنی آج سے چوبیس پچیس برس پہلے الندوہ میں میں نے "مسلمان اور علم ہیئت" پر ایک مضمون لکھا تھا، اس میں سب سے پہلی دفعہ میں نے ضیاء الدین ہمایونی اصطرلابی کا ذکر کیا تھا، اس سلسلہ میں میں نے لکھا تھا :-

"ہندوستان میں اصطرلاب کا رواج ہمایوں نے دیا، ہمایوں علم ہیئت میں نہایت ماہر تھا، اس نے ایک خاص طرز کا اصطرلاب بنایا تھا، جس کو اصطرلاب ہمایونی کہتے ہیں، چنانچہ ندوہ کے کتب خانہ میں جو ایک قدیم اصطرلاب ہے، اس پر یہ عبارت کندہ ہے، "عمل ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ الہداد اصطرلابی، ہمایونی لاہوری ۱۰۵۹ھ"[52]

افسوس ہے کہ میرے اس مضمون میں اس بیان کا حوالہ مذکور نہیں، اس وقت ہر چند میں نے اس کے حوالے جا بجا کتابوں میں تلاش کیے، مگر اب تک کامیابی نہیں ہوئی، ہاں علامہ غلام حسین جونپوری الموجود ۱۲۵۰ھ نے جامع بہادرخانی میں لکھا ہے، کہ "صناعانِ متاخرین" نے اصطرلاب میں یہ اصلاحیں کی ہیں،[53] کیا عجب کہ ان متاخرین سے اسی ہمایونی اصطرلاب کی طرف اشارہ ہو،

ہمایوں کی خدمت میں جو صناع فلکیات کے یہ آلے اور نقشے اور کرے بناتے تھے، ان کے نام تاریخوں میں جگہ نہیں پا سکے ہیں، صرف ایک ملا منصور ہروی کا نام آئین اکبری میں ہے، کہ

---

[51] اکبرنامہ دفتر اول، ص ۲۹۷    [52] الندوہ، مارچ ۱۹۰۹ء ص ۴۴،

[53] جامع بہادرخانی ص ۵۰۱ کلکتہ،

"از پرستاران جنت آشیانی (ہمایوں) بود..... اسطرلاب وکرہ ومسطرے چند چنان برساخت کہ کاردیدگاں راشگفت درآورد"

(ج ۱ ص ۳۱ نولکشور پریس اڈیشن)

ضیاء الدین اور اس کا خاندان | ضیاء الدین اور اس کے خاندان کا کوئی پتہ ہم کو اب تک تاریخوں اور تذکروں سے نہیں چلا ہے، لیکن ضیاء الدین اور اس کے باپ قائم محمد کے بنے ہوئے کروں اور اصطرلابوں پر اس کے نام ونسب کا جو سلسلہ لکھا ملتا ہے، اس سے یہ یقین ہوتا ہے، کہ ضیاء الدین کا پردادا "الهداد" ہمایوں کے عہد کا صناع تھا، اور جو ہمایونی طریق کے کرتے اور اصطرلاب تیار کرتا تھا، ضیاء الدین اور اس کے باپ قائم محمد کے حسب ذیل مصنوعات کا پتہ ہم کو مل سکا ہے،

قائم محمد کا بنایا ہوا ایک اصطرلاب کلکتہ میں قاضی عبدالباری[1] کے پاس ہے، اس اصطرلاب پر حسب ذیل کتبہ ہے:-

(۱)

"عمل قائم محمد بن عیسیٰ بن الهداد اصطرلابی ہمایونی سنہ ۱۰۳۴ھ"

اسی اصطرلاب کے دوسرے گوشہ پر ہے،:-

"۲۱ سنہ جلوس جہانگیری"

اس کا بنایا ہوا ایک کرۂ فلکی بانکی پور کے مشرقی کتب خانہ میں ہے، اس پر یہ عبارت

---

[1] یہ کلکتہ کے ایک پرانے خاندان کی یادگار ہیں، ان کے اصطرلاب کی اطلاع پروفیسر محفوظ الحق پریسیڈنسی کالج کلکتہ نے بھیجی ہے،

درج ہے :-

(۲)

"صنعتہ اقل العباد قائم محمد بن عیسیٰ بن اللہداد اسطرلابی لاہوری ہمایونی سنہ ۱۰۴۷ھ"

کرہ کی دوسری جانب یہ عبارت کندہ ہے :

تمت ایں کرہ مکمل مشتمل بیک ہزار و بست و دو کواکب ثوابت کہ جمیع ازاں چہل و ہشت صورت مرصودہ نمودہ اند، اہل (؟) علمار و حکمار تنجیم، چنانچہ مرصود در رصد مرزا الغ بیگ است، و در تقویم ہر کوکب ثابتہ سہ درجہ زیادہ کردہ ایم بحساب حکمار علمار ایں فن تا بایں تاریخ سنہ ۱۰۴۷ھ"

یہ کرہ خالص پیتل کا بنا ہوا ہے، ہر کوکب کے پاس چاندی کی کیل ہے، اور ہر برج کی شکل بھی بنی ہوئی ہے، اور برجوں کے پاس اس طرح سے جڑی ہیں، کہ ان کی شکلیں متوہم ہو جاتی ہیں،

قائم محمد کے بیٹے ضیاء الدین محمد کے بنائے ہوئے حسب ذیل کروں اور اصطرلابوں کا حال ہم کو معلوم ہوا ہے، جن کو ہم سنہ کی ترتیب سے نیچے درج کرتے ہیں،

۱۔ اس کی بنائی ہوئی سب سے قدیم صنعت ایک فلکی کرہ ہے، جو اس وقت پھلواری ضلع پٹنہ میں مولوی یوسف صاحب رضوی کے پاس ہے، یہ کرہ خالص پیتل کا ہے، اور ہر ستارہ کے پاس چاندی کی ایک کیل گڑی ہے، تین پاؤ پختہ وزن ہے، اس خاندان میں یہ کرہ سنہ ۱۲۳۵ھ سے چلا آرہا ہے، کرہ پر حسب ذیل عبارت[۱] نقش ہے،

"عمل ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ ابن ملا اللہداد اسطرلابی ہمایونی

---

[۱] اس کرہ کی واقفیت کے لئے ہم مولوی سید احمد عروج ہاشمی صدر منزل مسند دیپٹنہ کے ممنون ہیں،

لاہوری فی سنہ ۱۰۵۰ھ"

۲۔ اس کے بعد اُس کی بنائی ہوئی دوسری چیز ایک اصطرلاب ہے، جو اس وقت ندوۃ العلما کے کتب خانہ میں ہے، اس اصطرلاب پر نام و تاریخ اس طرح ہے،

"عمل ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ اللہ داد اصطرلابی ہمایونی لاہوری فی سنہ ۱۰۵۹ ہجری،

۳۔ اسکا بنایا ہوا دوسرا اصطرلاب نواب صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمٰن خاں شروانی کے کتب خانہ (حبیب گنج ضلع علی گڑھ) میں ہے، اس کی عبارت اور تاریخ یہ ہے:۔

"عمل اقل العباد ضیاء الدین محمد بن قائم محمد ابن ملا عیسیٰ بن شیخ اللہ داد اسطرلابی ہمایونی لاہوری فی سنہ ۱۰۶۴ ہجری"

۴۔ اسی سال کا بنایا ہوا اس کا کرہ رامپور میں ایک حکیم صاحب کے پاس تھا، اور جواب طبیہ کالج علی گڈھ میں ہے، اس کا حلقہ ٹوٹ گیا ہے مگر کرہ سالم موجود ہے، اس پر یہ عبارت ہے،

عمل اقل العباد ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ اللہ داد اسطرلابی ہمایونی لاہوری فی سنہ ۱۰۶۴ھ"

۵۔ اس کی چوتھی فلکی یادگار وہ کرہ ہے، جس کا حال ڈاکٹر کلو بر نے ہم کو لکھ کر اس کے فوٹو کے ساتھ بھیجا ہوا یہ بھی کرہ ہے جو اس وقت جرمنی کے پایۂ تخت برلن کے عجائب خانہ انسانی میں ہے، اس پر کتبہ یہ ہے،

عمل اقل العباد ضیاء الدین محمد بن قائم محمد ابن ملا عیسیٰ ابن شیخ اللہ داد اسطرلابی ہمایونی لاہوری فی سنہ ۱۰۷۱ ہجری،

اس کے بعد سنہ ۱۰۷۴ھ کے بنائے ہوئے اُس کے چار اصطرلابوں کا حال ہم کو معلوم ہے، جو اس

وقت یورپ اور ہندوستان میں موجود ہیں،

۶۔ ایک مولانا ابوبکر صاحب جونپوری (ناظم دینیات مسلم یونیورسٹی علی گڈھ) کے پاس ہے نسبتہً چھوٹا ہے، اس پر عبارت یہ ہے :۔

"عمل اقل العباد ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن شیخ اللہ داد اسطرلابی ہمایونی لاہوری فی سنہ ۱۰۴۷ ہجری،

۷۔ دوسرا ریاست رام پور کے شاہی کتب خانہ میں ہے، اس کے حروف کہیں کہیں سے گھس گئے ہیں، جو پڑھے جاتے ہیں، وہ یہ ہیں[۱] :۔

"عمل اقل العباد ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ اللہ داد......

فی سنہ ۱۰۴۷ ہجری،

۸۔ اس سنہ کا تیسرا اصطرلاب وہ معلوم ہے، جو ۱۹۳۱ء کے ایرانی فنون کی نمائش منعقدہ لندن (پرشین آرٹ اگزبیشن) میں پیش ہوا تھا، اور جس کا ذکر نمائش مذکور کی مطبوعہ فہرست ص ۱۹۳ میں موجود ہے، اس پر یہ عبارت کھدی تھی[۲]،

"عمل اقل العباد ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ الہداد اسطرلابی ہمایونی فی سنہ ۱۰۴۷ ہجری"

فہرست مذکور کے مرتب نے الہداد کے نام کے پڑھنے میں غلطی کی ہے، اس ہندوستانی نام کو جو "الہٰ" اور "داد" کا مجموعہ ہے، اور جس کے معنی عطیۂ الٰہی کے ہیں، "الحداد" پڑھا گیا، جس کے معنی عربی میں لوہار کے ہیں، اور پیتل کی صناعی کی مناسبت سے شاید یہ الحداد موزوں سمجھا گیا ہے، مگر یہ صریحاً تحریف ہے،

---

[۱] اس اطلاع کے لئے ہم مولوی امتیاز علی خاں صاحب عرشی ناظم کتب خانہ شاہی رام پور کے

۹ - اسی سنہ کا بنایا ہوا اس کا چوتھا اصطرلاب جو بہت بڑا ہے، بانکی پور لائبریری میں ہے، عبارت یہ ہے:۔

"عمل اقل العباد ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ الہداد اسطرلابی ہمایونی لاہوری فی ۱۰۷۴ھ"

نتائج | اوپر کے معلومات اور کتبوں کی بنا پر حسب ذیل نتیجے برآمد ہوتے ہیں:۔

ان لوگوں کا وطن لاہور (پنجاب) تھا، سلسلۂ نسب یہ ہے: ضیاء الدین، اس کا باپ قائم محمد، اس کا باپ ملا عیسیٰ، اس کا باپ ملا شیخ الہداد، کتبوں کی عبارت اور لفظ "ملا" کے لقب سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ صفتِ علم سے آراستہ تھے، بدایونی میں ایک شیخ الہداد لنگر خانی لاہوری کا حال ان لفظوں میں ہے:۔

"منسوب بمحلہ ایست از لاہور (محلہ لنگر خان لاہور کا ایک محلہ ہے) در اکثر علوم متداولہ ماہر و متبحر..... و بدرس مشغول است، ہرگز بخانۂ ارباب بے مروت دنیا نرفتہ واز ملوک حاجت نخواستہ و مدد معاش نگرفتہ، عمرش قریب بہشتاد است"

(جلد سوم، ص ۱۵۴)

بدایونی نے اپنی کتاب ۱۰۰۴ھ میں لکھی ہے، اس حساب سے ان شیخ الہداد کی پیدائش تقریباً ۹۲۴ھ ہوتی ہے، اور ہمایوں کی حکومت کا زمانہ ۹۳۷ھ سے ۹۶۳ھ تک ہے، اس بنا پر یہ ہمایوں کے سامنے پچیس تیس برس کے جوان ہوں گے، تاہم اُن کو وثوق کے ساتھ ضیاء الدین کا پردادا شیخ الہداد نہیں کہا جا سکتا۔

ضیاء الدین اور اس کے بزرگوں کے ناموں کو سلاطین کے ناموں کے ساتھ ملانے سے:۔

---

(بقیہ حاشیہ ص ۲۶۹) منسوب ہیں۔ ۵۲ اس کی اطلاع بھی ہم کو پروفیسر محفوظ الحق نے دی ہے۔

نسبت پیدا ہوتی ہے،

| | |
|---|---|
| ۱- شیخ الہداد | ۱- بادشاہ ہمایوں (۹۳۷ھ ۱۵۳۰ء - ۹۶۳ھ ۱۵۵۵ء) |
| ۲- ملا عیسیٰ | ۲- بادشاہ اکبر (۹۶۳ھ ۱۵۵۵ء - ۱۰۱۴ھ ۱۶۰۵ء) |
| ۳- قائم محمد | ۳- بادشاہ جہانگیر (۱۰۱۴ھ ۱۶۰۵ء - ۱۰۳۶ھ ۱۶۲۷ء) |
| | ۴- بادشاہ شاہجہاں (۱۰۳۶ھ ۱۶۲۷ء - ۱۰۶۸ھ ۱۶۵۷ء) |
| ۴- ضیاء الدین محمد | ۵- بادشاہ عالمگیر (۱۰۶۸ھ ۱۶۵۷ء - ۱۱۱۸ھ ۱۷۰۷ء) |

ان میں سے دو کی تاریخیں ہم کو ملی ہیں، اور وہ دونوں اس قیاس کے مطابق ہیں، قائم محمد کے پہلے اسطرلاب کی تاریخ ۱۰۳۴ھ سنہ ۲۱ جلوس جہانگیری ہے، اس کے دوسرے کرہ کی تاریخ ۱۰۴۷ھ اس سے ثابت ہے، کہ اس نے جہانگیر اور شاہجہاں کا زمانہ پایا ہے،

ضیاء الدین کے پہلے کرہ پر ۱۰۵۰ھ اور آخری کروں پر ۱۰۷۰ھ منقوش ہیں، جن سے اس کے عمل وصنعت کا زمانہ کم از کم سترہ برس تو بالیقین ہے،

ان لوگوں کا اس کثرت سے آلات بنانا یہ ثابت کرتا ہے، کہ یہ لوگ علمائے مدرسین یا علم ہیئت کے عام شائق و ماہر نہ تھے، بلکہ پیشہ ور کاریگر تھے، ایک ایک سال میں کم ازکم چار چار اسطرلاب یا کرے بناتے تھے، جیسا کہ ۱۰۶۳ھ میں اس کے ایک اسطرلاب اور ایک کرہ کا اور ۱۰۷۰ھ میں اس کے چار اسطرلابوں کا پتہ ہم کو معلوم ہے،

ڈاکٹر تکلو کا یہ شبہہ کہ ضیاء الدین یا اس کے کرہ کو راجہ جے سنگھ سوائی کے رصدخانہ سے تو کوئی تعلق نہ تھا بے بنیاد ہے، اس رصدخانہ کی تعمیر محمد شاہ کے حکم سے راجہ جے سنگھ رئیس جے پور ونصوبہ دار آگرہ و مالوہ نے ۱۱۳۷ھ مطابق ۱۷۲۴ء میں کرائی تھی، یعنی برلن کے کرہ کی ساخت کے چھیاسٹھ برس بعد، اور ضیاء الدین کے پہلے بنائے ہوئے کرہ (موجودہ پھلواری ضلع پٹنہ) کی ساخت کے ۷۹ اناسی برس بعد)

(معارف اگست ۱۹۴۳ء)

(۲)

ناظرین کو یاد ہوگا کہ اگست ۱۹۳۳ء کے معارف میں لاہور کے ایک فلکی آلات ساز کے عنوان سے میرا ایک مضمون چھپا تھا جس میں ضیاء الدین محمد بن قائم محمد بن ملا عیسیٰ بن شیخ الہداد اسطرلابی ہمایونی لاہوری اور اس کے بزرگوں کے حالات اور ان کے بنائے ہوئے اسطرلابوں کی کیفیت اور پتے لکھے گئے تھے،

اس مضمون میں ضیاء الدین اور قائم محمد کے اسطرلابوں کا ذکر تھا، اور اس وقت تک عیسیٰ اور الہداد کے اسطرلابوں کا پتہ مجھے نہیں چلا تھا، تاہم میں نے قرائن سے جو باتیں لکھی تھیں، وہ بعد کی تحقیق سے درست ثابت ہوئیں،

اب ضیاء الدین محمد کے چچا مقیم اور دادا ملا عیسیٰ، اور پردادا شیخ الہداد کے اسطرلابوں کا سراغ لگا ہی، جس سے اس خاندان کے سارے افراد کا سلسلہ پورا ہو جاتا ہے،

الہداد شیخ الہداد کو میں نے خود آلات ساز مانا تھا، اور ہمایوں کا معاصر فرض کیا تھا، ہمایوں کا زمانہ ۹۶۳ھ تک ختم ہو جاتا ہے، الہداد کا بنایا ہوا کوئی اتنا پرانا اسطرلاب تو نہیں ملا ہے، لیکن ۱۹۳۴ء کے سفر حیدرآباد میں مجھے نواب سالار جنگ بہادر کے کتب خانہ میں الہداد کا بنایا ہوا ایک اسطرلاب ملا جس پر صانع کا نام اور تاریخ یہ درج ہے،

"صنعت استاد الہداد اسطرلابی لاہوری فی ۹۷۵ھ"

یہ اصطرلاب ہمایوں کی وفات کے تیرہ برس بعد کا بنا ہوا ہے، اور ظاہر ہے کہ یہ عمل تیرہ برس کے لڑکے کا نہیں ہو سکتا، اس لئے وہ ہمایوں کا ضرور معاصر ہے، اور یہ بھی ثابت ہوا کہ الہداد خود بھی آلات ساز تھا، کسٹر میوزیم ہمبرگ میں الہداد کے پوتوں کا بنا ہوا ایک سطرلاب ہے جس

۱۰۱۰ھ کی تاریخ ثبت ہے، اور شکاگو کے ایک میوزیم میں الہداد کے بیٹے کا بنایا ہوا اسطرلاب ۱۰۱۳ھ کا ہے[1] اس سے یہ معلوم ہوا کہ الہداد کی یہ عمر تھی کہ ۱۰۱۳ھ میں اس کا بیٹا عیسیٰ اور ۱۰۱۰ھ میں اس کے پوتے اور عیسیٰ کے بیٹے فلکی آلات کی کاریگری کے لائق ہو چکے تھے، بنا بریں ۹۷۵ھ الہداد کے بڑھاپے کی تاریخ ہے، اور وہ ہمایوں کا معاصر تھا جس نے ۵۰ برس کی عمر میں ۹۶۳ھ میں وفات پائی ہے،

ملا عیسیٰ | میرے گذشتہ مضمون کے انگریزی نسخہ پر جو اسلامک کلچر حیدرآباد (اکتوبر ۱۹۳۵ء) میں چھپا تھا، ایک لائق فاضل نابیا اباٹ (Nalia Abbott) نے شکاگو یونیورسٹی (امریکہ) سے ایک استدراک اسی رسالہ کے جنوری ۱۹۳۷ء ص ۹۹ میں لکھا ہے، جس میں فلکی عجائبخانہ شکاگو (Adler Planetarium and Astronomical museum) کے دو اصطرلابوں کا ذکر کیا ہے، موصوف ہی کے حوالہ سے مجھے ایک ضروری کتاب کا علم ہوا، ایک انگریز محقق رو برٹ ٹی گنتھر (Robert T. Gunther) ناظم مجموعات لیوس ایونس (آشمولین میوزیم) اوکسفورڈ نے دنیا بھر کے اسطرلابوں پر دو جلدوں میں (The Astrolabes of the world) نام ایک کتاب لکھی ہے، اس میں ہندوستانی اسطرلابوں کے باب میں چند ایسے نئے اسطرلابوں کا ذکر ہے، جن کو میں نے نہیں دیکھا، اور اس لئے اُن کا ذکر میرے مضمون میں نہیں آیا، یہ کتاب انگریزی میں ۱۹۳۲ء میں یونیورسٹی پریس آکسفورڈ میں چھپی ہے، اور اس وقت میرے پیش نظر ہے، ان دونوں میں ملا عیسیٰ بن الہداد کے بنائے ہوئے اسطرلابوں کے حوالے ہیں،

گنتھر نے ملا عیسیٰ کے جس اسطرلاب کا حوالہ دیا ہے (جلد ا ص ۱۸۰ نمبر ۹۸) اس کا علم موصوف کو سر پرسی ڈیبسٹر سے نومبر ۱۹۲۸ء میں ہوا، افسوس ہے کہ اس کے بننے کی تاریخ ان لوگوں نے نہیں

---

[1] ان اصطرلابوں کے حوالے آگے آتے ہیں،

دی ہے، اور نہ اس کا فوٹو گنتھر نے چھاپا ہے، نقش کا انگریزی ترجمہ جو دیا گیا ہے اس سے اس کی اصلی عبارت یوں بنتی ہے،

"صنعت اضعف العباد عیسیٰ بن الہداد اسطرلابی لاہوری ہمایونی"

لیکن شکاگو کے مذکورۂ بالا فلکی عجائب خانہ میں عیسیٰ کا بنایا ہوا جو اصطرلاب ہے، اس پر یہ عبارت مع تاریخ درج ہے،

"صنعت اضعف العباد عیسیٰ ولد الہداد ۱۰۱۳ھ"

(اسلامک کلچر جنوری ۱۹۳۷ء ص ۱۴۴)

عیسیٰ کے پوتے ضیاء الدین محمد کا بنایا ہوا ۱۰۶۹ھ کا ایک اصطرلاب لاہور سے الجیریا (الجزائر) پہنچا، اور جولائی ۱۹۱۱ء میں ایک فرانسیسی ال یونس نے خریدا، اس کا ذکر گنتھر نے کیا ہے، (جلد ۱ ص ۲۰۸، نمبر ۷) اس میں ضیاء الدین نے اپنے دادا کے نام کے ساتھ "حافظ" لکھا ہے جس سے معلوم ہوا کہ وہ حافظ قرآن بھی تھے،

لفظ اسطرلابی ہمایونی کا اضافہ بھی ابنی ہی عیسیٰ کے زمانہ سے شروع ہوتا ہے، جیسا کہ گنتھر کے اڑسٹھویں اسطرلاب سے ظاہر ہے،

| | |
|---|---|
| عیسیٰ کے دو بیٹے محمد مقیم اور قائم محمد۔ | سب سے پہلے گنتھر ص ۲۰۸ نمبر ۶۹ نقش ۹۰ کا ذکر ضروری ہے، اس کے عضادہ پر نسخ میں یہ عبارت لکھی ہے، |

تمت بایدی اضعف العباد

ابنا عیسیٰ ابن اللہداد

۱۰۳۰ھ فی بلدۃ دار الخلافہ

لہا ور صانہ اللہ عن آفات الدہر

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ عیسیٰ کے دو بیٹے تھے، اور دونوں مل کر بھی کام کرتے تھے، ان دونوں بیٹوں کے نام قائم محمد اور محمد مقیم تھے، جیسا کہ اُن کے اسطرلابوں کے نقش سے معلوم ہوتا ہے،

قائم محمد | قائم محمد بن مُلا عیسیٰ بن الہداد کے چند اسطرلابوں کا ذکر میرے پہلے مضمون میں ہے، قائم محمد کا بنایا ہوا اسطرلاب کلکتہ میں قاضی عبید البارئ کے پاس ہے، جس پر حسب ذیل نقش ہے،

"عمل قائم محمد بن عیسیٰ بن الہداد اسطرلابی ہمایونی سنہ ۱۰۲۶ھ"

(سنہ ۱۲ جلوس جہانگیری)

قائم محمد کا بنایا ہوا ایک فلکی کرہ مشرقی کتب خانہ پٹنہ میں ہے، اس پر حسب ذیل عبارت کندہ ہے:۔

"صنعۃ اقل العباد قائم محمد بن عیسیٰ بن الہداد اسطرلابی ہمایونی سنہ ۱۰۳۷ھ"

محمد مقیم | یہ قائم محمد کا بھائی اور ملا عیسیٰ کا بیٹا ہے، میرے پہلے مضمون میں اس کے کسی اسطرلاب کا ذکر نہیں، نہ مجھے ابھی تک ہندوستان میں اس کے بنائے ہوئے اسطرلاب یا کرہ یا کسی اور آلہ کا پتہ چلا ہے، مگر گنتھر نے اپنی کتاب میں محمد مقیم کے بنائے ہوئے ایک کتبہ کا ذکر کیا ہے اور اس کا فوٹو دیا ہے، یہ اسطرلاب خدا جانے کس طرح ہندوستان سے یورپ پہونچ گیا، ال ایونس نے اس کو جولائی سنہ ۱۹۰۹ء میں کارنیڈن پارک، بشپ، والفرڈ میں خریدا تھا، اور اس کا فوٹو ارکیالوجیکل جرنل سنہ ۱۹۱۱ء نقش ۵ نمبر ۲ میں چھپا تھا، اور اس فوٹو کو گنتھر نے بھی چھاپا ہے، نمبر ۲، اس پر یہ عبارت ہے:

"صنعت اضعف العباد محمد مقیم ابن عیسیٰ ابن الہداد اسطرلابی ہمایونی۔

لاہوری ۱۰۵۳ھ"

اس کا دوسرا اسطرلاب برٹش میوزیم میں ہے، اس پر محمد مقیم لاہوری ۱۰۷۰ھ کندہ ہے

(دیکھو گنتھر نمبر ۸)

ضیاء الدین محمد | یہ قائم محمد کا بیٹا ہے، اس کے ہاتھ کے بنائے ہوئے اسطرلاب ہندوستان اور ہندوستان سے باہر بہت ملتے ہیں، ان میں سے چند کا ذکر میں نے اپنے پہلے مضمون میں کیا ہے، نابیا اباٹ نے شکاگو کے مذکورہ بالا عجائب خانۂ فلکی میں اُس کے ایک اسطرلاب کا حوالہ دیا ہے، جس پر اُس کا نام یوں لکھا ہے،

"عمل ضیاء الدین محمد ابن قائم محمد ابن ملا عیسیٰ ابن ملا اللہ داد اسطرلابی ہمایونی لاہوری فی ۱۰۵۰ھ ہجری"

ضیاء الدین کا بنایا ہوا دوسرا اسطرلاب ہندوستان سے شمالی افریقہ کے ملک الجزائر میں پہنچا، اور جولائی ۱۹۱۱ء میں ال اونس نے اس کو خریدا، اس کی صحیح عبارت جس کو گنتھر نے غلط لکھا ہے، یا وہ بے ترتیب نقل ہوئی ہے، حسب ذیل ہے،

"عمل اضعف العباد ضیاء الدین محمد ابن قائم محمد ابن ملا عیسیٰ. ابن شیخ اللہ داد اسطرلابی ہمایونی لاہوری ۱۰۶۹ھ"

نمبر ۱، پر گنتھر نے ایک اور اسطرلاب کا ذکر کیا ہے، جس کے اوپر اس کے بیان کے مطابق حسب ذیل کتبہ ہے،

"عمل محمد بن عیسیٰ بن اللہ داد اسطرلابی ہمایونی لاہوری"

اس پر ایک طرف ۱۰۴۴ھ ہے، اور دوسری طرف ۸ھ جلوس شاہجہانی درج ہے

اس کو بھی ڈاکٹر ال اونس نے ۲۳ ستمبر ۱۹۲۱ء کو خریدا، ہ نابیا اباٹ نے لکھا ہے اور میں اس سے

متفق ہوں کہ محمد کے پڑھنے کے بعد کوئی نقطارہ گیا ہے، یعنی یا تو محمد مقیم ہے، یا قائم محمد ہے، یہ کوئی تیسرا نام نہیں ہے،

اسی طرح کنتھر نے ایک اسطرلاب پر قاسم محمد بن مُلّا عیسیٰ بن الہداد پڑھا ہے، (ص ۲۱۰) یہ بھی غلط ہے، نابیا صاحب کی رائے درست ہو کہ صحیح قرأت قائم محمد ہے، میں نے پہلا مضمون لکھتے وقت رام پور کے اسطرلابوں کے کتبے منگوائے تھے، تو وہاں کے ایک اسطرلاب پر بھی قاسم کھنچا ہوا تھا، سوراخ سے بچانے کے لئے کشش سم بنا دی گئی تھی، وہ بھی حقیقت میں قائم تھا،

(معارف ستمبر ۱۹۳۷ء)

# نالندہ کی سیر

صوبہ بہار کے قصبہ بہار شریف کے آس پاس چند میل کے فاصلہ تک بودھ زمانہ کے بے شمار آثار پائے جاتے ہیں، ان میں سے کچھ کھود کر منظر عام پر لائے گئے ہیں، اور کچھ اب تک زمین کے نیچے دبے ہیں، ان دریافت شدہ قدیم آثار میں سب سے زیادہ اہم اور دلچسپ وہ بودھ خانقاہ یا درسگاہ ہے، جو ہندوستان کے پرانے سفرناموں اور یادداشتوں میں نالندہ کے نام سے مشہور ہے،

یہ مقام قصبہ بہار اور راجگیر کے بیچ میں واقع ہے، اور میرے وطن سے دس بارہ میل کے فاصلہ پر ہے، دور دور سے بلکہ یورپ و امریکہ تک سے لوگ ان آثار کو دیکھنے آتے ہیں، لیکن باایں ہمہ قرب مجھے اب تک اس کی زیارت کا موقع نہیں ملا، اور سعدی کا یہ طعن مجھ پر صادق آرہا تھا:-

"سبحان اللہ دوراں باخبر ونزدیکاں بے بصر"

اس دفعہ جب مئی و جون میں وطن میں قیام کا اتفاق ہوا، تو وطن کے کئی نوجوان عزیز اس کو دیکھنے گئے، اور واپس آکر اس کے بعض حالات بیان کئے، اس "گفتار" نے "دیدار" کا شوق پیدا کیا، میرے عزیزوں میں ابوالکمال سید عبدالحکیم صاحب گو بوڑھے نہیں، مگر جوان بھی نہیں، تاہم

ارادہ اور عزم جو انون کا رکھتے ہیں، انھوں نے تحریک کی، اور شاہ محمد قاسم صاحب بیرسٹر میں قصبہ بہار و متولی وقف ریاست مغربی بیگم نے اپنی کار بھیج کر سفر کی شکل حل کی، تو اب کیا عذر ہو سکتا تھا، سید عبدالحکیم صاحب اور برادرم سید عبدالقیوم صاحب جو میرے ہر دینی کام کے اعزازی ذمہ دار ہیں، ساتھ ہوئے، اور صبح سویرے یہ مختصر قافلہ سفر کے لئے اُٹھ کھڑا ہوا، ابھی آدھا راستہ بھی طے نہیں ہوا تھا کہ موٹر کو وہ افتاد پیش آئی جس کو اہل منطق کی اصطلاح میں مغالطۂ عامۃ الورود کہتے ہیں، یعنی پنکچر جو ہر موٹر کو ہر وقت پیش آسکتا ہے،

**نالندہ کا رقبہ اور دفتر** خیال ہوا کہ اس جا ترے کے لئے یہ شگون اچھا نہیں ہوا، مگر عزم درست تھا، اس لئے پیادہ ہی آگے بڑھ گئے، خدا نے مدد کی، اور شوفر نے پہیہ جلد بدل لیا، پون گھنٹہ کے سفر کے بعد بی بی لائٹ ریلوے اسٹیشن نالندہ آیا، یہاں سے مقام مذکور تک جو بہت قریب ہے سڑک جاتی ہے، چنانچہ چند منٹ کے بعد ہم نالندہ کے سامنے تھے، ڈسٹرکٹ بورڈ نے سڑکیں بنوادی ہیں نالندہ کے سامنے محکمۂ آثار کی طرف سے نالندہ سے برآمد شدہ اشیا کے لئے ایک مختصر بنگلہ مع احاطہ و باغ بنوایا گیا ہے، اس کو گویا نالندہ کی قدیم اشیا کا عجائب خانہ سمجھیے، اسی میں نالندہ کے آثار گھر کا دفتر ہے، نالندہ کی سیر کے ہر شائق کو پہلے اس دفتر میں جا کر چار آنے کا ٹکٹ خریدنا چاہیے، اور اس کو لے کر نالندہ کے کھنڈروں میں قدم رکھنا چاہیے،

**عجائب خانہ** یہ ایک بنگلہ ہے، جس کے دو کمروں میں نالندہ کی زمین سے نکلی ہوئی چیزیں قرینہ سے رکھی گئی ہیں، میں نے یہاں سُنا کہ عمدہ اور قیمتی چیزیں کلکتہ میوزیم میں بھیج دی گئی ہیں یہاں کمروں میں زیادہ تر بودھ کی چھوٹی چھوٹی مورتیاں رکھی ہیں جو دھات کی بنی ہوئی ہیں، مٹی کی مہریں، چند سکے، بخوردان، لوہے کے قفل، تانبے کے برتن، اینٹیں جن پر عبارتیں کھدی ہیں، اور بعض جانوروں کے مجسمے بھی ہیں، مٹی کے بدھنے جیسے مسجدوں میں ہوتے ہیں، ان کی بھی

خاصی تعداد ہے، اس سے پتہ چلا کہ مذہبی عبادت گاہوں میں اس قسم کے بندھنوں کا ہونا ہندستان کی پرانی بات ہے، پتھروں اور پتروں پر کھدے ہوئے وہ سندات بھی ہیں، جن کو لکھ کر راجاؤں نے گانوں اور جائدادیں اس خانقاہ پر وقف کی تھیں، جس چیز کو دیکھ کر سب سے زیادہ تعجب ہوا، وہ تلواروں اور دوسرے آہنی ہتھیاروں کا وجود ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہاں لڑائی اور حفاظت کا بھی سامان تھا،

**بڑاگانوں** | نالندہ اب نام پڑا ہے، ان آثار کی دریافت سے پہلے اس گانوں کا نام بڑاگانوں تھا جس کو عام طور سے بڑگانوں کہا جاتا ہے، جو اس دیار کے مشہور رئیس جناب چودھری ظہور الحق صاحب مرحوم کی زمینداری میں واقع ہے، یہاں بڑے بڑے اونچے ٹیلے تھے، جن پر اتنی مٹی جم گئی تھی، کہ ان میں بے خطر کھیتی ہوتی تھی، اس مقام سے بہت کم فاصلہ پر وہ گانوں ہے جو آج بھی جینیوں کا مرکز ہے، اور اس میں اُن کی عمارتیں ہیں، ان ٹیلوں اور گانوں کے بیچ میں پیپل کا بڑا درخت ہے جس کے چاروں طرف احاطہ کھینچا ہے، اس احاطہ کے اندر اس درخت کے نیچے بودھ کی ایک بہت بڑی مورتی جو سیاہ پتھر کو کاٹ کر بنائی گئی ہے، زمین پر مدت سے رکھی ہوئی ہے، اس کا نام عام طور سے تلیا بھنڈار مشہور ہے، اس احاطہ سے باہر میدان میں گانوں کی جانب ایک دوسری مورتی کھڑی ہے،

**نالندہ کی تلاش** | چین کے ایک بودھ سیاح نے جو ساتویں صدی عیسوی کے وسط میں ہندستان آیا تھا، نالندہ نام ایک عظیم الشان بودھ درس گاہ کا ذکر کیا تھا، اس کی جائے وقوع انہی اطراف میں ظاہر کی تھی، قدیم آثار کے بعض یورپین شائق گھومتے پھرتے ادھر بھی آنکلے، ان مورتیوں کو دیکھ کر انھیں ان ٹیلوں کے اندر آثار قدیمہ کے مخفی خزانہ کے دفن ہونے کا خیال ہوا، سب سے پہلے مسٹر براڈلے (Broadley) نے جو اٹھارھویں صدی کے ربع آخر میں بہار کے ڈپٹی مجسٹریٹ تھے،

جنرل کننگھم (Cunningham) کی معیت میں ان آثار کی تفتیش کی، پھر آثار قدیمہ کے دوسرے شائقین آتے رہے، اور کھود کھود کر یہاں سے چھوٹی موٹی چیزیں لے جاتے رہے،

کھدائی | بالآخر روز بروز یہ خیال راسخ ہوتا چلا گیا کہ نالندہ کی خانقاہ مٹی کے انہی ڈھیروں کے نیچے ہے، حکومتِ ہند کے محکمۂ آثار قدیمہ نے ۱۹۱۵ء میں ادھر توجہ کی اور کھدائی کا کام شروع کر دیا، کھدائی جیسے جیسے زیادہ نیچی اور گہری ہوتی گئی، خانقاہ مذکور کی دیواریں اور بنیادیں جوں کی توں نکلنی شروع ہو گئیں، حکومت نے اس کام کی تکمیل کے لئے اپنے خزانہ سے ۲۵ ہزار سالانہ منظور کئے، یہ مقررہ رقم اس پر برابر خرچ ہوتی رہی، اور ہر سال کچھ نہ کچھ نئے آثار برآمد ہوتے چلے گئے، چنانچہ اس وقت (یکم جولائی ۱۹۳۴ء) تک پہلو بہ پہلو گیارہ عمارتوں کی بنیادیں، اور دیواریں برآمد ہو چکی ہیں،

یہ عمارت دراصل بودھوں کی خانقاہ تھی، جس میں بودھ مت کے پجاری، نقیر، اور پیشوا رہتے تھے، اور ان کی موجودگی کی وجہ سے رفتہ رفتہ اس کی حیثیت خانقاہ کے علاوہ درسگاہ کی بھی ہوتی گئی،

نالندہ کے متعلق قدیم بیان | نالندہ کی قدیم تاریخ کے متعلق مہا مہوپادھیا گوری شنکر ہیراچند اوجھا نے اپنے خطبات موسومہ "قرونِ وسطیٰ میں ہندوستانی تہذیب" میں حسبِ ذیل حالات بیان کئے ہیں:-

> "نالندہ کے دارالعلوم کی بنا مگدھ کے راجہ شکرادتیہ نے ڈالی تھی، اس کے بعد کے راجاؤں نے بھی اس کی کافی رعایت کی، اس جامعہ کے قبضہ میں ۲۰۰ سے زیادہ موضع تھے، جو مختلف راجاؤں کے عطیے تھے، ان ہی مواضعات کی آمدنی سے اس کا خرچ چلتا تھا، یہاں دس ہزار طالب علم اور ڈیڑھ ہزار اتالیق رہتے تھے، دور دراز ممالک سے

بھی طلبہ تحصیل علم کے لئے آتے تھے، چاروں طرف اونچے اونچے دہار اور مٹھ بنے ہوئے تھے
بیچ بیچ میں مدرسے اور دارالناظرے تھے، اس کے چاروں طرف بودھ علماء اور
مبلغین کی سکونت کے لئے چو منزلہ عمارتیں تھیں، خوشنما دروازوں چھتوں اور
ستونوں کی شان دیکھ کر لوگ حیرت میں آجاتے تھے، وہاں کئی بڑے بڑے کتب خانے
اور چھ بڑے بڑے ادارے تھے، طلبہ سے کسی قسم کی فیس نہیں لی جاتی تھی، اس کے
برعکس انھیں ہر ایک ضروری چیز کھانا کپڑا، دوا، کتابیں، مکان وغیرہ مفت دیئے
جاتے تھے، اونچے درجوں کے طلبہ کو ایک بڑا کمرہ اور نیچے درجوں کے طلبہ کو معمولی
کمرہ دیا جاتا تھا[۵]

اس جامعہ میں بودھ ادبیات کے علاوہ وید، ریاضیات، نجوم، منطق، دیاکرن، طب
وغیرہ مختلف علوم کی تعلیم دی جاتی تھی، وہاں سیاروں اور فلکی عجائبات کے مشاہدے
کے لئے رصدگاہیں بنی ہوئی تھیں، وہاں کی آبی گھڑی مگدھ والوں کو وقت بتلاتی تھی،
اس جامعہ میں داخل ہونے کے لئے ایک امتحان دینا پڑتا تھا، یہ امتحان بہت سخت ہوتا
تھا، اور کتنے ہی طلبہ ناکام رہ جاتے تھے، پھر بھی دس ہزار طلبہ کا ہونا حیرت کی بات ہے
اس کے فارغ التحصیل طلبہ مستند عالم سمجھے جاتے تھے، ہرش نے اپنے دارالسلطنت کی
تقریب میں نالندہ سے ایک ہزار علماء مدعو کئے تھے، مسلمانوں کے زمانہ میں اس یادگار
اور فیض بار جامعہ کی ہستی خاک میں مل گئی، (ص ۱۷۶)

**نالندہ کی تباہی** | اوجھا صاحب نے آخری سطر میں جو بات لکھی ہے، وہ اتنی ترمیم کے ساتھ صحیح ہے
کہ نالندہ کی خانقاہ یا درسگاہ مسلمانوں کے زمانہ میں نہیں بلکہ محمد بختیار خلجی کے حملۂ بہار کے وقت

---

[۵] بیل بدھسٹ کارڈس آف دی ویسٹرن ورلڈ ج ۲ ص ۱۷۰، ۱۶۸

اثنائے جنگ میں ایسی منتشر اور پراگندہ ہوئی کہ پھر اس کا شیرازہ نہ بندھ سکا، اس حملہ کی کیفیت قاضی منہاج سراج نے طبقات ناصری میں ۶۴۱ھ میں ایسے شخص سے سن کر لکھی ہے جو بختیار خلجی کے ساتھ اس جنگ میں شریک تھا، عبارت یہ ہے:۔

| | |
|---|---|
| یک دو سال بریں منوال بداں حوالی | محمد بختیار خلجی ایک دو سال اسی طرح |
| و ولایت می دوانید، تا استعداد حصار | بہار کے اطراف میں گھوڑا دوڑاتا رہا، |
| بہار کرد، ثقات رواۃ چنیں روایت | یہاں تک کہ بہار کے حصار کی تیاری |
| کردند کہ با دویست برگستوان بدر | کی، معتبر راویوں نے بیان کیا کہ |
| قلعۂ بہار رفت و مناصبہ جنگ پیش | دو سو زرہوں (زرہ پوشوں) کے |
| برد...... | ساتھ بہار کے قلعہ کے دروازہ پر گیا |
| | اور ناگہانی طور سے لڑائی شروع کردی |
| چوں بدر حصار وصول افتاد جنگ | جب حصار کے دروازہ تک پہنچے |
| پیش بردند...... چوں محمد بختیار | کا اتفاق ہوا، ...... محمد بختیار نے |
| خود را بقوت و دلیری درتنورہ[1] | اپنے کو بہادری و دلیری کے ساتھ اس |
| دروازہ آن حصار انداخت و قلعہ را | حصار کے دروازہ کے شگاف میں ڈال |
| فتح کرد، و غنائم بسیار بدست آورد | دیا، اور قلعہ کو فتح کرلیا، اور بہت سا |
| بیشتر ساکنان آن موضع برہمنان بودند | مال غنیمت ہاتھ آیا، اس مقام کے |
| سرہا تراشیدہ داشتند، ہمہ کشتہ شدند | زیادہ تر رہنے والے برہمن (بودھ عالم) |
| در آنجا کتب بسیار بود چوں آن کتب در نظر اہل اسلام | تھے، سر کے بال منڈے ہوئے سب |

---

[1] کذا و شاید کہ درتنورہ باشد بمعنی شگافتہ و چاک "س"

| | |
|---|---|
| آمد جماعتے را طلب کردند، کہ تا از | مارے گئے، اور وہاں کتابیں بہت تھیں |
| معانی آن کتب علامے باز و ہند جملہ | جب وہ کتابیں مسلمانوں کو نظر آئیں |
| کشتہ شدہ بودند، چوں معلوم | تو کچھ لوگوں کو طلب کیا، جوان کتابوں |
| شد، تمامت آں حصار و شہر مدرسہ | کے مطلب سے خبر دیں، سب ہی مارے |
| بود و بہار بلغت ہندوی اسم مدرسہ | جا چکے تھے، معلوم ہوا کہ یہ پورا حصار |
| باشد چوں آن فتح برآمد باغنائم | اور شہر مدرسہ تھا، اور بہار ہندوی |
| بسیار بانگشت، | زبان میں مدرسہ کا نام ہے، جب یہ |
| (۱۴۷-۱۴۸-۱۵۰- کلکتہ اڈیشن) | فتح ہو گیا تو بہت سے مال غنیمت کے |
| | ساتھ واپس پھر گیا، |

اس اقتباس سے معلوم ہوتا ہے کہ حملہ آوروں کو اس حصار کا مدرسہ یا درسگاہ ہونا پہلے سے معلوم نہ تھا، نہ انھوں نے عمارتوں کو برباد کیا اور نہ کتابوں کو غائبا نقصان پہنچایا، عمارتوں کے نقصان نہ پہونچنے کی شہادت تو آثار آج بھی دے رہے ہیں، تمام دیواریں ہال، کمرے اور کمروں کے اندر کے خشتی چبوترے، بعینہ موجود ہیں، البتہ جو چیز نہیں ہے، وہ چھتیں ہیں چھتوں کا کہیں وجود نہیں،

سب سے زیادہ حیرت انگیز بات یہ ہے کہ یہ برآمد شدہ عمارت اس طرح سہ منزلہ ہے کہ ایک منزل تو زمین کے برابر ہے، دوسری زمین کے اوپر ہے، اور تیسری اس کے اوپر ہے اور ان میں ہر منزل کی بنیاد نئے بڑے بڑے پتھر رکھ کر اس طرح اس پر کھڑی کی گئی ہے، کہ ہر منزل دوسری منزل سے بے تعلق اور بغیر کسی جوڑ کے ہے، اگر ممکن ہو تو ہر منزل کو دوسری منزل سے علحدہ کرکے اس طرح اکھاڑ سکتے ہیں، کہ نیچے کی منزل کو ذرہ سا بھی نقصان نہ پہنچے، ہر منزل کی نالیاں

اور بڑے بڑے پرنالے الگ الگ ہیں، محکمۂ آثار قدیمہ کے محقق کہتے ہیں، کہ یہ تینوں منزلیں مین راجاؤں کے زمانہ میں الگ الگ بنی ہیں، اور دوسرے قرائن سے یہ ثابت کیا گیا ہے، کہ یہ مقام مسلمانوں کی آمد سے پہلے بھی متعدد بار ویران اور آباد کیا جا چکا ہے، چنانچہ نالندہ کے بعض اندرونی سنگی دروازوں کے آگ لگائے جانے کے آثار بھی پائے جاتے ہیں، غالبًا بودھوں کے دشمن ہندو برہمنوں نے اس کے مٹانے کی کوششیں بار بار کی ہیں،

اس درس گاہ کے بند ہو جانے کی وجہ غالبًا یہ ہوئی ہوگی، کہ محمد بختیار خلجی کے قبضۂ بہار کے بعد وہ زمین اور جائدادیں جو نئے فاتحوں کے ہاتھوں میں آئیں، وہ پھر بطور وقف باقی نہ رہیں، جس کی آمدنی سے یہ درسگاہ چل رہی تھی، اور چونکہ بودھ دھرم کے ماننے والے اس ملک میں باقی نہیں رہے تھے، اس لئے ان اوقاف کے دوبارہ اجراء کے لئے ہندو رعایا کی طرف سے کوئی تحریک نہیں ہوئی ہوگی،

طبقاتِ ناصری کی عبارت بالا میں "برہمن" سے مقصود ہندو برہمن نہیں ہیں، بلکہ بودھ مذہب کے لکھنے پڑھنے والے عالم مراد ہیں، "بہار" کا لفظ اصل "بہار" ہے، جس کے اصلی معنی مدرسہ کے نہیں، بلکہ خانقاہ و معبد کے ہیں، اور چونکہ وہ درس و تدریس کے کام میں بھی آتا تھا، اس لئے اس سے درس گاہ کا مطلب سمجھنا بھی درست ہے،

نالندہ کا زمانہ چینی سیاح فاہیان (Fahian)، جو ۴۰۵ء اور ۴۱۱ء کے درمیان ہندوستان میں آیا تھا، اپنے سفرنامہ میں نالندہ کا کوئی ذکر نہیں کرتا، لیکن دوسرا مشہور چینی سیاح یان جنگ (Yanchang) جس نے ۶۳۰ء اور ۶۴۵ء کے درمیان ہندوستان کا

---

لہ یہ حالات تمامتر نالندہ کے مختصر رہنما (گائڈ) بزبان انگریزی مصنفہ ایم. ایچ قریشی قائم مقام سپرنٹنڈنٹ محکمۂ آثار قدیمہ پٹنہ سے لئے گئے ہیں،

سفر کیا تھا کسی قدر تفصیل کے ساتھ اس مقام کے حالات بیان کرتا ہے اس سے قیاس ہوتا ہے کہ نالندہ کی مشہور خانقاہیں سنہ ھ اور سنہ ھ کے درمیانی زمانہ میں تعمیر ہوئی تھیں،

نالندہ کے بانی | یان چنگ کی روایت ہے کہ پانچ سو تاجروں نے ایک لاکھ طلائی سکوں کے معاوضہ میں یہ زمین خرید کر گوتم بدھ کو پیش کر دی تھی، اور اس نے تین ماہ تک وہاں شریعت کی تبلیغ کی، یان چنگ ہی کا بیان ہے کہ نالندہ کی پہلی خانقاہ سکرادتیا (Sakraditya) نامی اس ملک کے ایک قدیم راجا نے تعمیر کرائی تھی، اور اس کے بعد پانچ دوسرے راجاؤں نے جن میں سے چار سکرادتیا کی اولاد میں تھے، اور پانچواں وسط ہند کا ایک راجا تھا، اصلی خانقاہ کے شمال، جنوب اور مشرق کی جانب دوسری خانقاہیں تعمیر کرائیں،

نالندہ کے مشائخ | یان چنگ کے زمانہ میں اس خانقاہ میں بودھ مذہب کے کئی ہزار مشائخ رہتے تھے، جن کی اعلیٰ لیاقت کا شہرہ دور دور پھیلا ہوا تھا، اس خانقاہ کا رئیس رہبان سیلا بھدرا تھا

نالندہ کے موجودہ آثار | نالندہ کے آثار میں اینٹ کی قدیم عمارتوں کے کثیر التعداد کھنڈر ہیں، جو دو ہزار فٹ لمبے اور سات سو فٹ چوڑے خط میں پھیلے ہوئے ہیں، مغرب کی جانب ایک قطار اسٹوپا[1] کی ہے، جن میں سے بعض بہت بڑے اور اکثر بالکل چھوٹے ہیں، اس قطار کے مشرق میں ایک سلسلہ خانقاہوں کا ہے، جن میں سے متعدد خانقاہیں محکمۂ آثارِ قدیمہ نے کھود کر باہر نکال لی ہیں،

سب سے بڑا اسٹوپا | یہ ایک عظیم الشان مربع عمارت ہے، جس کے گرد متعدد چھوٹے چھوٹے اسٹوپے ہیں، ان میں سے اکثر دو دو، اور تین تین، ایک کے اوپر ایک بنے ہوئے ہیں، کھدائی کے سلسلہ میں دیکھا گیا، کہ سب سے بڑا اسٹوپا بھی پہلے چھوٹا تھا، بعد میں متعدد اسٹوپے، اس کے اوپر اور چاروں طرف

---

[1] بودھیوں کی قبروں، اور یادگاروں پر زمین سے اوپر تک جتنے مینارے کھڑے کئے جاتے تھے، ان کو اسٹوپا کہتے ہیں،

تعمیر ہوتے گئے، چنانچہ اس وقت اس کے اوپر سات اسٹوپے ایک پر ایک بنے ہوئے ہیں، ان میں سے پہلے کے تین اسٹوپے اس تودے کے اندر مدفون پائے گئے تھے، وہ سب بارہ فٹ مربع نیچے دفن تھے، بقیہ چار اسٹوپوں کی عمارتیں زیادہ وسیع ہیں، اور ان پر جانے کے لئے شمالی رُخ پر چوڑی چوڑی سیڑھیاں بنی ہوئی ہیں، ان میں سے چوتھا اسٹوپا سب سے زیادہ دلچسپ اور سب سے زیادہ اچھی حالت میں ہے، اس میں خوبصورت طاقوں کی قطاریں بنی ہوئی ہیں، اور گوشوں کے میناروں پر گوتم بدھ اور بودھ مذہب کے مشاہیر کے مجسمے ہوئے ہیں، چونکہ اصلی اسٹوپا ہر اضافہ کے بعد وسعت اور بلندی میں بڑھتا گیا، اس لئے اس کی سطح بھی رفتہ رفتہ بلند ہوتی گئی، اور بہت سے چھوٹے چھوٹے اسٹوپے اس کی سطح کے نیچے کھود کر برآمد کئے گئے ہیں، جن میں سے بعض کا ایک حصہ اور بعض بالکل زمین کے اندر غائب ہو گئے تھے، اس اسٹوپا کے شمالی مشرقی گوشہ پر ایک بلند چبوترہ ہے، جس پر متعدد چھوٹے چھوٹے اسٹوپے بنے ہوئے ہیں، اور اس کے ایک گوشہ میں ایک معبد کی مربع عمارت ہے، اس میں اوالوکیتسور کا ایک کھڑا مجسمہ ہے، جنرل کننگھم کا خیال ہے کہ یہی وہ اصلی اسٹوپا ہے جس کی نسبت یان چانگ نے لکھا ہے کہ وہاں گوتم بدھ نے تین ماہ قیام کر کے اپنے مذہب کی تبلیغ کی تھی۔

اصلی اسٹوپا کے جنوب مشرق میں ایک چھوٹا سا عبادت خانہ ہے، جس میں ایک سنگی مجسمہ ہے، خیال کیا جاتا ہے کہ یہ بودھ مذہب کے مشہور عالم اور فلسفی ناگ ارجن کا مجسمہ ہے،

اس اسٹوپا کے مشرق جانب دو خانقاہوں کے کھنڈر ہیں، اور اس کے بعد شمال مشرق کی طرف ایک بڑی خانقاہ ہے، جو اپنی اہمیت کے لحاظ سے سب سے زیادہ ممتاز ہے،

خانقاہ نمبر ا | اس بڑی خانقاہ کی ڈیوڑھی کے شمالی مغربی گوشہ میں ایک کتبہ تانبے کی تختی پر کھدا ہوا پایا گیا ہے، یہ کتبہ بنگال کے پالا خاندان کے تیسرے فرماں روا دیوپال کا ہے، جو نویں صدی عیسوی کے نصف آخر میں حکومت کرتا تھا، اس کتبہ سے معلوم ہوتا ہے کہ سماترا کے راجہ

اے شاہ زمن بیا دبنگر　　در دل من بیا دبنگر

ایک پوری غزل مدح میں ہے،

اے زجود تو کامرانیِ دہر　　ذرہ وجود تو پاسبانی دہر
بخدائے خدا یگانِ زماں　　تو زیبا خدا یگانی دہر
دہر را مدح تو وظیفہ بود　　گوش کن بر وظیفہ خوانی دہر
تو زیبا است خلعتِ شاہی　　ز تو پیدا است کامرانی دہر
باشد از لطفِ تو ہندسِ شاد　　اے زلطفِ تو شادمانی دہر

ان موقعوں پر لفظ لطف کا لطف اہلِ ذوق سے پوشیدہ نہیں،

ایک اور مدحیہ غزل سنیے جس کے مطلع میں دادا، بیٹا اور پوتا تینوں کے نام یکجا ہیں،

داراشکوہ، شاہجہاں بانی جہاں　　بروے مبارک است سلیمانی جہاں

شاہجہاں، داراشکوہ بن شاہجہاں، اور سلیمان شکوہ بن داراشکوہ بن شاہجہاں،

پروردگار با د نگہبانِ دولتت　　زانرو کہ کار تست نگہبانی جہاں
تا ز آب و آتش است نشاں در زمانہ　　روشن ز خاکِ پائے تو پیشانی جہاں
اے بانی جہاں کہ جہاں در ثنائے تست　　یک لحظہ گوش دار ثنا خوانی جہاں

تا کہ ہندس است پریشاں چو زلف یار -
اے از تو دور گشتہ پریشانی جہاں

ایک قطعہ ہے:-

دولت جاوید و بخت سرمد و ملک دوام　　ہمعنان و ہمدم شاہ بلند اقبال باد
از کفِ دستش زر و گوہر برد در بارگاہ　　تا ابد دریا و کان زین فیض مالا مال باد

می کند احسان او در ماندگان ایادری
یاد آور ایزد ذو المجد و الافضال باد

دوسرا قطعہ :۔

ثنا خوان ترا شاہا چہ حاجت مدح جم گفتن
بجام بادہ حاجت نیست مست جام سرمدرا
چو می خواہد کہ باشد بانی قصر ثنائے تو
بکار خشت و گل مگذار لطف اللہ احمد را

اس قطعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ معماری کے پیشہ کو اپنے سے کم درجہ جانتا تھا،
داراشکوہ نے اس سے اپنا محل بنوایا ہے، اس کی تاریخ نکالتا ہے،

چو بنا کردہ قصر جاہ و جلال
ظل حق بادشاہ عالی ملک
شبہۂ ایں عمارت والا
تا فتد چوں مہر حوالی ملک
گفت معمار قصر تاریخش
قصر داراشکوہ والی ملک

اس مصرع سے تاریخ بنا ۱۰۵۰ھ نکلتی ہے، اور اس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے، کہ داراشکوہ کا یہ قصر اسی شاعر معمار نے بنایا تھا، داراشکوہ نے کوئی کنجی بنوائی ہے، اس کی تاریخ لکھی ہے،

چوں طیار شد ایں کلید ظفر
بفرمان دین پرور حق پژوہ
پے سال تاریخ انجام وے
خرد گفت "مفتاح داراشکوہ"

"مفتاح داراشکوہ" سے ۱۰۶۸ھ نکلتے ہیں، جس کے ایک سال کے بعد داراشکوہ کی تاریخ کا صفحہ بدل جاتا ہے، داراشکوہ کے بیٹے سلیمان شکوہ کی کدخدائی کی تاریخ یہ لکھی ہے،

کدخدا گشت باقبال بلند
پور دارائے زمان شاہ زمیں
در زمانے کہ مرادات جہاں
بود در دست چو در دست نگیں

گفت جبریل امین تاریخش | بسلیماں شدہ بلقیس قرین
---|---

آخری مصرع سے ۱۰۶۶ھ نکلتے ہیں،

اوپر کے اشعار سے صاف ظاہر ہے کہ اس کا اور اس کے خاندان کا تمامتر تعلق داراشکوہ سے تھا، اس تاریخ سے اس واقعہ سے دوسرا نتیجہ پیدا کرنا بہت آسان ہے، یعنی یہ کہ اس کو داراشکوہ سے جس قدر وابستگی ہوگی، اسی قدر عالمگیر کے دربار سے اس کو دوری ہوگی، داراشکوہ کے مدحیہ قصیدہ میں کچھ ایسے شعر بھی ہیں، جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ ان میں داراشکوہ کے حریف مقابل یعنی اورنگزیب پر طعن وتعریض ہے، مثلاً

زہیبتش نہ تواں یافت نیم قطرۂ خوں | ہزار بار دل خصمش ار بیفشاری
بزخم تیر کہ زد در دلِ معاندِ او | ربودہ رنگِ دلم را سپہر زنگاری
دراں دیار کہ بخت حسود تست بخواب | ندیدہ دیدۂ مردم بخواب بیداری
مدام باد ہوا خواہ دولت تو بعیش | نصیب خصم تو جاوید باد خونخواری

ان اشعار میں "خصم" اور "معاند" "حسود" سے غالباً اورنگزیب ہی کی طرف اشارہ ہے، اس بنا پر ۱۰۶۸ھ کے انقلاب میں جب "شاہزادہ بلند اقبال" کی جگہ اورنگزیب عالمگیر زیب اورنگ شاہی ہوا، تو اس شخص کی کس مپرسی محتاج بیان نہ ہوگی، لطف اللہ کے دیوان میں ایک قطعہ بند غزل ہے،

شہا گوش بر داد خواہی نداری | بحالِ گدایاں نگاہے نداری
رقیباں بقتلم نوشتند فتوی | دگر نہ تو ہرگز گناہے نداری
جہاں سر بسر خیر خواہ تو باشد | ولے ہمچو من خیر خواہے نداری
نیا دی صبا سوے بلبل پیامے | مگر سوے گلزار راہے نداری
نہ ندس ازاں رو نداری دفا کہ | کہ چوں زاہداں خانقاہے نداری

میرے خیال میں اس غزل کا خطاب اورنگزیب ہی کی طرف ہے، ورنہ ظاہر ہے کہ اس کو داراشکوہ کے عہد میں اس گلہ و شکایت کا موقع نہ تھا، اور نہ زاہدوں کی خانقاہ پر تعریض کی حاجت تھی،

اوپر کے اشعار میں مہندس نے اپنی تعمیری مہارت فن کا بھی جا بجا اظہار کیا ہے کہتا ہے ع

بلند پایہ زمن گشت قدر معماری

ایک جگہ فخریہ کہتا ہے :- ع

ماہمہ معمار و عمارت گریم

ایک جگہ کہتا ہے کہ "میرے بنائے ہوئے نقشے آفتاب کی طرح روشن ہوتے ہیں"

چناں منیر شود شبیہ عمارت من　　　　که نور مہر بود ذرہ و نور ادتا ری

دمے کہ من بعمارت گری شوم مشغول　　　　ملک مصالح کار آورد بسر یاری

مگر بایں ہمہ یہ نہیں معلوم کہ اس کی بنائی ہوئی عمارتیں کون ہیں، اوپر کے ایک تاریخی قطعہ سے داراشکوہ کے ایک محل کے بنانے کا حال معلوم ہوتا ہے، تذکرہ سفینۂ خوشگو، اور نشتر عشق حسین قلی خاں میں ۱۲۹۵ھ میں مہندس کے بیٹے ریاضی کے حال کے ضمن میں ہے،

" ملا لطف اللہ مہندس تخلص لاہوری است کہ قلعۂ ارک دارالخلافہ شاہجہان آباد بتجویز و صواب دید او بنا یافتہ"　　　　(خوشگو)

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قلعۂ دہلی کی شاہجہانی عمارت کی تعمیر میں یہ بھی اپنے باپ اور چچا کے ساتھ شریک تھا، سحر حلال میں یہ اپنی نسبت لکھتا ہے،

" مملوک ہوا دار دلدا حمد معمار گو ہر عمر را در کارگاہ و گل کاسد کردہ ....."

اس فقرے سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ اس کی عمر کا بڑا حصہ عمارت گری میں صرف ہوا،

۷۔ سحرِ حلال: یہ فارسی رسالہ علم اخلاق میں ہے، اور صنعت غیر منقوطہ میں لکھا گیا ہے، اسی لئے مصنف کا نام لطف اللہ کے بجائے "ولد احمد معمار" لکھا گیا ہے، اس کے شروع کی عبارت یہ ہے:۔

"اللہ علا اسمہ درادل کلام حمد کردگار آورد دم، مالک ملک اعلام واحد صمد سلام....."

حمد و نعت کے ۹ صفحوں کے بعد دو صفحوں میں "مدح داور کامگار دام اللہ ملکہ" کے عنوان سے بادشاہِ عصر کی تعریف ہے، ممدوح کا نام حسب ذیل صورت معمہ میں ہے:۔

"اسم اکرم او: حال، دو کلمہ آمد، کلمۂ اول، سرِ عدل (ع) دو دل داو (الف) و دل علم (ل) میرا مراد (م)
کلمۂ دوم: سرِ گل (گ) و دل سرد (ر) و در سرِ گل دو دل سردہ (ی) در آمدہ، ملک علام و صمد
سلام ہموارہ سرد اورا محور سماے کرم و گل ادرا محسود دوحۂ ارم دارا د"

اس صورتِ معمہ سے جو نام نکلتا ہے، وہ عالمگیر ہے، تعجب ہے کہ دارا شکوہ کے مداح نے عالمگیر کی مدح کیونکر لکھی، شاید اس اخلاقی رسالہ کو عالمگیر کے نام سے پیش کرکے اس کی ہمدردی اپنی طرف مائل کرنی چاہی، جو معلوم نہیں کہ ہوئی یا نہیں،

بادشاہ کی مدح کے بعد "مدح رسالہ و حال محمد صلی اللہ علیہ" کے عنوان سے تین صفحوں میں اپنا اور اپنے رسالہ کا حال لکھا ہے، جس کا اقتباس درج ذیل ہے،

"مملوک ہوادار ولد احمد معمار رسالۂ کہ مدار او کل مدائح اہلِ حال آمد........
حاصلِ سطور معدودہ کردہ در درگاہ سالار کامگار دام اللہ ملکہ آوردہ.........
مامول کہ در حال سعد..... در مطالعہ والا در آمدہ معلوم مدرکۂ اکرم گردد...........
سردار مملوک ہوادار ولد احمد معمار گوہر عمر را در کارگاہ و گل کاسد کردہ ... .. ..

مسئول کہ ہر کس در مسالکِ علم.... اطلاع دارد، رسالۂ مملوک ہوا و اراصلاح د ہذا حمد معاد و الد مملوک داو ار سہ ولد دارد، اوّل عطار اللہ سلمہ اللہ سالک مسالک علم و عمل ور احل مراحلِ صعود و کمال عالم و عامل و علامۂ عصر کہ در او علم و عمل آمدہ حصر رسالہا در علم اعداد مسطور کردہ حال صحاح و کسور و ولد دوم اوسط ہر سہ مملوک درگاہ کردگار دا اسم مملوک حال دو کلمہ آمد، کلمۂ دوم اللہ طلا اسمہ کلمۂ اوّل لام و طا ہم معادل عدد عطا، و ولد سوم ہو مسالکِ علم و حال و مراحل صعود و کمال مسا ہم عطا ار اللہ آمد و اسم او ہم دو کلمہ دارد کلمہ دوم اللہ "علا اسمہ" و کلمۂ اوّل معادل عدد عطا و ورار اصلح اللہ عالہ حصص اللہ آما لہم معلوم اہل علم گردد کہ اسم رسالہ دال سحر حلال آمد..... معلوم اہل کمال کہ سحر حلال را کہ در ماہ محرم الحرام مسطور کردۂ سال رسم سحر حلال لہم اہل حال و معلوم اہل کمال را سوال کردم صدا در داد کہ سحر حلال درو اہل حال آمد دو درس لوح کمال"،

اس آخری فقرہ سے اس رسالہ کی تصنیف کی تاریخ ۱۰۰۰ھ نکلتی ہے،

اس تمہید کے بعد اصل کتاب شروع ہوتی ہے جس میں مختلف اخلاقیات کو سرعنوان بناکر مدح و ذم لکھا گیا ہے، مثلاً مدح عدل، مدح سماع، محرم امساک، محرم حسد، محرم طول امل محرم حرص و طمع، محرم کسل مدح کد، مدح علم، مدح ودادِ حال اہل دل، ہوس وصل وداد، حصول وصل و داد محرم ہوس و دوام وصل، مدح دل، مدح سرود، کلام اہل دل، اسی پر رسالہ ختم ہو گیا ہے،

اس رسالہ کے دو نسخوں کا مجھے علم ہے، پہلا رسالہ مدرسہ محمدی مدراس کے کتبخانہ کا جس کا نمبر ۲۶۸۶ ہے، اس نسخہ کو غلام عبدالقادر المخاطب بہ قادر عظیم خاں نے ۱۲۲۱ھ میں نقل کیا ہے جو مدراس کے ایک مشہور علمی خاندان کے رکن[1] تھے، یہ نسخہ ۲۹ صفحوں میں ہے،

---

[1] اس خاندان کے نوجوان رکن جناب محمد غوث صاحب ایم اے (حیدرآباد دکن) کا ممنون ہوں کہ انھوں نے میرے لئے اس رسالہ کے اقتباسات میری فرمائش پر نقل کرکے بھیجے،

دوسرا نسخہ بمبئی یونیورسٹی کے کتب خانہ میں ہو جس کا نمبر اس کے کٹیلاگ میں جلد ۱۰ ہے ۱۱ صفحہ ۱۷۱ اس کو ابھی ابھی ہمارے مخلص دوست پروفیسر شیخ عبدالقادر ( پونہ ) نے مرتب کرکے شائع کیا ہے [1]؛

( ۳ )

امام الدین الریاضی | یہ لطف اللہ مہندس کا بیٹا اور استاذ احمد کا پوتا ہے،

ریاضیات کے اس ریاض علم کا یہی وہ نونہال ہے جس کے تذکرہ کی خوشبو بارہویں صدی کے اہل تذکرہ کی محفل تک پھیلی ہے، خوشگو نے اپنے سفینہ میں حسین قلی خان عظیم آبادی نے اپنے نشتر عشق میں گشن چند اخلاص نے اپنے ہمیشہ بہار میں اور احمد علی خان سندیلوی نے اپنے مخزن الغرائب میں اُن کے حالات لکھے، اور اُن کے فارسی اشعار نقل کئے ہیں، اور اسی ضمن میں اُن کے بعض بزرگوں اور عزیزوں کے احوال کی طرف بھی اشارات کئے ہیں، سفینۂ خوشگو میں ہے:۔

"مولوی امام الدین ریاضی تخلص خلف ملا لطف اللہ مہندس تخلص لاہوریست کہ قلعۂ ارک دار الخلافۂ شاہجہان آباد، بتجویز صواب دید او بنا یافتہ واز عہد جد خود بدار الخلافہ سکونت دارد، در جمیع علوم رسمی یگانہ و منفرد بود، خصوص در ریاضیات تصانیف معتبر دارد، و با ایں ہمہ قناعت در ریاضت را دستور حال و آل خود ساختہ، بدرس و افادت مشغولی داشت، و درین جزو زماں از مغتنمات بود ہ، اگرچہ بنا بر اشتغال علمی بفکر سخن کم می پرداخت لیکن سلیقۂ بسیار درست داشت، و در جواہائے پائے کم نمی آورد، و درسال ہزار و صد و چہل و پنج رحلت کرد، و امروز ملا ابوالخیر موسوف بخیر اللہ برادر

[1] اس کٹیلاگ کے فاضل مرتب نے اس رسالہ کا مصنف لطف اللہ کے چھوٹے بھائی نور اللہ کو ظاہر کیا ہے اور یہ کسی غلط فہمی پر مبنی ہے:

اعیانی او......(اس کے بعد خیر اللہ کی رصد بندی کا تذکرہ ہے، جس کا ذکر اس کے حال میں آئے گا)

پھر مولانا ریاضی کے چند فارسی اشعار کا انتخاب کیا ہے،
حسین قلی خاں عظیم آبادی نشترِ عشق میں لکھتے ہیں:۔

"مولانا امام الدین نام خلف مولانا لطف اللہ مہندس لاہوری است کہ قلعۂ ارک شاہجہان آباد برراۓ وے بنیاد شدہ، تدۂ عمر خود، در شاہجہان آباد گذرانیدہ چوں وے بعلم ریاضی تفوق برابناۓ جنس داشت و در ورع و پرہیزگاری بے مانند بود لہذا تخلص خود ریاضی می کرد، وگاہ گاہے بفکر بہ تلاش سخن ہم می گماشت ......
در سنہ یک ہزار و یک صد و چہل و پنج بگلگشت ریاض جناں شتافت،
حسین قلی خاں نے اُن کی تاریخ وفات کا یہ قطعہ لکھا ہے،

| | |
|---|---|
| بگفتہ عاشقے با آہ دلِ سوز | برفتہ چوں امام الدین ز دنیا |
| بدیع وصرف ومعنی وریاضی | شدند اای وای بے ادیب سرو پا |

کشن چند اخلاص نے اپنے تذکرہ ہمیشہ بہار[۱] میں اُن کا تذکرہ بڑے اخلاص کے ساتھ چند صفحوں میں لکھا ہے، جس کی ایک ایک سطر سے اس کی عقیدت مندی اور نیازمندی کا اظہار ہوتا ہے، خصوصاً اُن کے زہد و استغنا اور سلاطین و امراء کے درباروں سے اُن کی بے نیازی کی تعریف کی ہے، ابتدائی سطریں یہ ہیں:،

.....اصل وطن ایشاں دارالسلطنت لاہور است و جد شریف آں دانائے اسرار کوفی والئی آمدہ، در دارالخلافہ شاہجہان آباد اقامت گزنتہ، والد شریف ایشاں مولوی

---

[۱] اس کا نسخہ بانکی پور لائبریری میں نظر سے گذرا،

لطف اللہ مہندس کہ ایشان ہم گاہے گاہے میل بشعری کردند و مہندس تخلص می فرمودند و در علم ریاضی خیلے ید علیا داشتند"

پھر چند صفحوں میں اُن کے زہد و اتقا کے حالات لکھے ہیں، اور اُن کے شاعرانہ کمال کے ایک دو واقعے نقل کئے ہیں،

احمد علی خان سندیلوی نے تذکرۂ مخزن الغرائب میں جو ۱۲۱۸ھ میں لکھی گئی ہے ، ذرہ سے لفظی تغیر سے وہی کچھ لکھا ہے جو اخلاص نے بیان کیا ہے، چنانچہ اس میں ہے،

"مولانا امام الدین ریاضی اصل وطن ایشان بلدۂ لاہور است، جدش توطن در دہلی اختیار کردہ پدرش مولوی لطف اللہ مہندس بودہ است، ایشان ہم گفتن اشعار میل تمام داشتند و مہندس تخلص می کردند، و در علم ریاضی مثل این ہر دو پدر و پسر در بلاد ہند نبودہ اند"

ہر چند مولانا ریاضی بگفتن شعر توجہ نداشت، روز و شب بہ تدریس مشغول بود،

تذکرۂ صبح گلشن میں ہے،،

"ریاضی امام الدین فرزند مولانا لطف اللہ مہندس لاہوری کہ قلعہ ارک شاہجہان آباد بصواب دید رائے رزینش بنیاد گرفتہ، ریاضی متوطن شاہجہان آباد گردیدہ از شہر مذکور بیرون نرفتہ اہر علوم درسیہ بودہ و در سبق علم ریاضی از معاصرین قصب السبق ربودہ در عبادت و ریاضت و ورع و زہد عدیل خود نداشتہ"

تاریخ علماے ہند میں یہ سطریں ہیں:۔

"ملا امام الدین دہلوی در اصل لاہوری است ریاضی داں بود کہ بدہلی توطن گرفتہ شرح مختصر بہ تشریح الافلاک مصنفہ بہاء الدین آملی در سال یازدہ صد و سہ ہجری نوشتہ کہ بنام التصریح فی شرح التشریح شہرت دارد" (ص ۲۶۲ نولکشور)

عام طور سے اس کی یہی تصنیف تصریح جو بہاء الدین آملی کے مشہور متن تشریح الافلاک کی شرح ہے، لوگوں میں مشہور ہے، حالانکہ اس سے پہلے عصمت اللہ سہارنپوری نے ۱۰۸۶ھ میں اس کی مفصل شرح لکھی ہے، جس کا نام باب تشریح الافلاک ہے، اور جو چھپ بھی گئی ہے تاہم علم ہیئت میں عربی درس گاہوں کی سب سے ابتدائی اور مختصر ترین کتاب یہی ہے، اسلئے بہت متداول ہوئی مصنف نے دیباچہ میں اپنا نام اس طرح لکھا ہے،

اما بعد فیقول العبد الضعیف امام الدین بن لطف اللہ المہندس اللاہوری ثم الدہلوی" (دیباچہ تصریح)

اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ خاندان گو در اصل لاہور کا رہنے والا تھا، مگر بعد کو شاید شاہی تعمیرات کے تعلق سے دہلی اگرآباد ہوگیا تھا،

امام الدین نے اپنی اس تالیف (تصریح) کا سنہ دیباچہ میں ۱۱۰۳ھ لکھا ہے ہم کو معلوم ہے کہ لطف اللہ کم از کم ۱۰۹۲ھ تک زندہ تھا کہ اوس کی تصنیف منتخب اسی سال تالیف پائی ہے، اور اس کے گیارہ برس کے بعد اس کا بیٹا تصریح لکھتا ہے، اس سے یقینی طور سے ثابت ہوتا ہے کہ باپ ہی کے عہد میں بیٹا علوم و فنون کی تکمیل کرچکا تھا، یا کر رہا تھا، اس سے ہم کو یہ قیاس کرنے کا حق ہوتا ہے کہ غالباً اس نے اپنے باپ ہی سے علوم ریاضی کی تعلیم حاصل کی ہوگی، تذکروں میں اس کی تاریخ وفات ۱۱۴۵ھ (سنہ خمس واربعین و مائۃ والف) لکھی ہے،

تصریح کے دیباچہ میں ہے کہ یہ شرح اوس نے بھائیوں اور دوستوں کی فرمایش سے لکھی اس سے مراد اس کے شاگردوں کی جماعت ہے، اس سے معلوم ہوگا کہ وہ خود بھی درس و تدریس کے موروثی پیشہ میں مشغول تھا، چنانچہ سندیلوی نے تصریح بھی کی ہے کہ

روز و شب بہ تدریس مشغول بود"

رام پور کے کتب خانہ میں اس کی کتاب تصریح کے دو نادر نسخے ہیں جن میں سے ایک کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ تصنیف کی تاریخ سے بارہ برس کے بعد ۱۱۱۵ھ میں لکھی گئی ہے اور دوسرے کی اہمیت یہ ہے کہ وہ ۱۲۰۰ھ میں اس نسخے سے منقول ہے، جو خود مصنف کے ہاتھ کا لکھا ہوا تھا، پہلے نسخہ کا نمبر ۱۵، اور دوسرے کا ۱۶ (فن ہیئت) ہے،

مصنف نے اپنی شرح پر حواشی بھی لکھے تھے، چنانچہ رام پور کے نسخہ نمبر ۱۶ پر مصنف کے یہ حواشی موجود ہیں، ہمارے استاذ مولانا حفیظ اللہ صاحب سابق مدرس اعلیٰ مدرسہ عالیہ رامپور و دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ نے تصریح پر جو حاشیہ اپنے قیام رامپور کے زمانہ میں ۱۳۱۰ھ میں لکھا تھا، اور جو مطبع مجتبائی دہلی میں چھپا ہے، اوس کے آخر میں محشی نے تصریح کی ہے کہ انھوں نے شارح کے ان حواشی سے جو اس کے ہاتھ کے نوشتہ نسخہ سے منقول ہیں استفادہ کیا ہے، (خاتمہ حاشیۂ تصریح مطبوعہ مجتبائی دہلی)

امام الدین نے دو اور کتابوں پر بھی حاشیے لکھے ہیں، جن میں سے ایک قاضی زادہ رومی کی مشہور فلکی تصنیف شرح چغمنی پر ہے، نواب اودھ کے زمانہ میں علی بخش خاں کے مطبع علوی میں مقبول الدولہ احسان الملک کپتان مرزا مہدی علی خان بہادر ثابت جنگ قبول کے زیر اہتمام شرح چغمنی کا جو نسخہ متعدد علماء کے حواشی اور تعلیقات کے ساتھ چھپا ہے، اُن میں ایک امام الدین الریاضی بن لطف اللہ المہندس الدہلوی" کے حاشیہ کے بھی منقولات اور حوالے ہیں، چنانچہ کتاب کے خاتمہ میں حاشیہ کا ذکر ہے۔[۱]

امام الدین کا دوسرا حاشیہ خود اس کے باپ کی کتاب شرح خلاصۃ الحساب پر ہے،

امام الدین بھی اپنے باپ کی طرح فارسی کا شاعر تھا، اور ریاضی اُس کا تخلص تھا،

کشن چند اخلاص اور سندیلوی کا بیان ہے کہ گو مولانا ریاضی کو اپنے درس و تدریس

[۱] کتب خانہ انڈیا آفس نمبر ۱۷۶۱

سے شعر گوئی کی فرصت نہیں ملتی تھی تاہم انھوں نے طالب آملی کے ایک مطلع کا جس کا جواب نہیں ہو سکتا تھا، ایسا جواب لکھا جو بڑے بڑے شعرا کی قدرت سے باہر ہے، طالب کا مطلع تھا،

بتن بو یا کند گلہائے تصویر خیالی را | بپا بیدار سازد خفتگانِ نقشِ قالی را

اخلاص اور سندیلوی کہتے ہیں کہ اس کا جواب شاعروں سے اب تک نہیں ہو سکا تھا، یہاں تک کہ میاں ناصر علی کو اُن کے دوستوں نے اس زمین میں کچھ کہنے کی فرمایش کی، تو صاف کہا کہ "این زمین را طالبا بر دچیزے کہ ماندہ است درد است" مرزا صاحب جیسے "شاعر عزا" نے جب اس غزل کا جواب لکھا، تو سپر ڈال دی، اور قالی اور نہالی کا مطلع نہیں لکھا بلکہ یہ مطلع کہا کہ

"تکلف نیست در گفتار رندلاابالی را | چنانت دوست می دارم کہ عاشق شعر حالی را"

لیکن مولانا ریاضی نے اُس کا جواب برجستہ لکھدیا،

رگ گل کرد آن گل چہرہ ہر تارِ نہالی را | ازیں اندیشہ گلہا داغ شد بر سینہ قالی را

مولانا کا مطلع جس نے سُنا اُس نے کہا :

"ظاہرا این زمین بہ دو صاحب داشت یکے را طالبا بر دو دُمی تا حال در جواہر خانہ قضا و قدر پنہاں بود کہ نصیب مولانا شد"

ان تذکروں میں اُن کے یہ چند شعر نقل کئے ہیں :

عنقا خدنگ حسرتِ گمنامی نست | در قید نام بود اگر چہ نشاں نداشت

رفتی، در فت لشکرِ دل در رکاب تو | ہم رنگ مجلس تصویر جاں نداشت

روشن دلیم و خاک نشینی عیار ماست | سیماب وار کشتہ شدن اعتبار ماست

آزادہ ایم مطلب ما ترکِ مطلب است | باز آمدن زحاصلِ ہر کار کار ماست

ما خارِ غم بسینہ چو ماہی نہفتہ ایم | گلزارِ عشق داغِ دلِ خاکِ ماست
دریا دل است او و نم از ما دریغ داشت | خشک و تری بپائے گل افسوس خار ماست
ز عشقِ یار چہ گویم کہ حالِ من چون است | غمم بدور خطش از احاطہ بیرون است
ندانم ار چہ شدی سنگدل کہ بیمار است | بجاں رسید و نپرسی کہ حالِ او چون است

ساتویں شعر میں دیکھیے کہ ریاضی کی جھلک دور، خط اور احاطہ میں موجود ہے، سفینۂ خوشگو میں آٹھ شعر اور ہیں،

پایۂ عشق بلندی ز سرِ دار گرفت | ہر کہ دریافت چو منصور سرِ سر دار است
در سفستانِ معانی است ریاضی سخنت | چاک پیراہن نظم تو عجب بازار است

امام الدین ریاضی نے تصریح کے دیباچہ میں جو چند لفظ لکھے ہیں، اُن سے اور کشن چند اخلاص کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ اُن کی تربیت کے دامن میں ریاضیات کے کئی مستعد شاگرد پل کر جوان ہوئے، اخلاص کے تذکرہ ہمیشہ بہار میں ہے،

"یکے از شاگردان ایشان بر مجسطی شرح فارسی نوشتہ خیلے بتفصیل"

پھر لکھا ہے :۔

"عزیزے در حق بعضے از شاگردان ایشاں گفتہ" ع

توئی در ہر فنے چوں مردمک فن

اس کے بعد ہے :۔

"شاگردان ایشاں در ریاضی تصانیف رائقہ فائقہ دارند"

خیر اللہ بن لطف اللہ | لطف اللہ مہندس کا یہ دوسرا لڑکا ہے، اس کا پورا نام ابوالخیر الملخاطب "خیر اللہ خاں مہندس ہے، محمد شاہ کے عہد میں اس نے اپنا نام روشن کیا، اور لفظ الملخاطب سے ہویدا ہے"

کہ بادشاہ کے دربار تک اس کو رسائی حاصل تھی، اپنے باپ کی طرح یہ بھی اپنے نام کے ساتھ مہندس لکھتا ہے، غالباً اُس نے تعلیم اپنے بڑے بھائی امام الدین سے پائی ہوگی، جس نے سنہ ۱۱۳۵ھ تک زندگی پائی ہے، تصریح کے دیباچہ میں امام الدین نے لکھا ہے کہ اُس نے اپنے دوستوں اور بھائیوں کی فرمائش سے یہ شرح لکھی ہے عجب نہیں کہ ان بھائیوں میں اس کا یہ بھائی بھی ہو کشن چند اخلاص کے تذکرہ ہمیشہ بہار میں امام الدین ریاضی کے ذیل میں ہو "یکے از شاگردان ایشان بہ تحصیلی شرح فارسی نوشتہ خیلے بتفصیل ....." آگے معلوم ہوگا کہ یہ شاگرد خود اُس کا بھائی خیر اللہ ہے، اس سے ثابت ہوتا ہے کہ خیر اللہ اپنے بھائی امام الدین کا شاگرد تھا، اس کا بڑا کارنامہ یہ ہے کہ محمد شاہ کے زمانہ میں راجہ جے سنگھ نے بادشاہ کے حکم سے دہلی، جے پور، بنارس، اور اجین میں جو رصد خانے قائم کئے تھے، اُن کا بانی اور نگراں کار یہی نادرۂ روزگار تھا، آج سے پچیس چھبیس برس پیشتر میں نے یہ بات قیاساً لکھی تھی[1]، لیکن بحمد اللہ کہ آج اُس کے ایک معاصر تذکرہ نویس بندرا بن خوشگو المتوفی سنہ ۱۱۷۰ھ کی معاصرانہ شہادت سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہونچ گئی، خوشگو اپنے تذکرہ سفینۂ خوشگو میں جس کا قلمی نسخہ بانکی پور لائبریری میں نظر سے گذرا، امام الدین ریاضی کے حال میں لکھتا ہے: :

"و امروز ملا ابو الخیر معروف بخیر اللہ برادر اعیانی وے در ہیئت و ہندسہ واکثر علوم یگانۂ روزگار است، چنانچہ راجہ دھیراج جے سنگھ سوائے زمیندار عنبیر، در ایں ایام خیال رصد بستن در پیش داشتہ، قریب بست لک روپیہ در بست سال صرف ایں کار نمودہ باستصواب ابو الخیر مذکور است و حق آنست کہ ذات او در زمانہ منت است ......"

(سفینۂ خوشگو نمبر ۲۵ ص ۱۲۳)

---

[1] الندوہ سنہ ۱۹ میں مضمون اسلامی رصد خانے،

دلّی میں اس رصد خانہ کے کام کے علاوہ ریاضیات کا درس بھی دیا کرتا تھا، (دیباچہ تقریب التحریر)
چنانچہ اس کے شاگردوں میں سب سے پہلا نام اس کے بیٹے محمد علی کا ہے،
اس کی ایک معنوی یادگار انڈیا آفس لائبریری لندن اور کتب خانۂ نواب سالار جنگ بہادر حیدرآباد دکن میں اور دو بانکی پور کے مشرقی کتب خانہ میں ہیں، اُن میں سے ایک علی گڑھ مسلم یونیورسٹی لائبریری میں بھی ہے، اور چوتھے کا ذکر علامہ غلام حسین جونپوری نے جامع بہادر خانی میں کیا ہے،
۱۔ تقریر التحریر: یہ خواجہ نصیر الدین طوسی المتوفی ۶۷۲ھ کی تحریر اقلیدس" کا فارسی ترجمہ ہے، محمد شاہ کے زمانہ میں ۱۱۴۴ھ میں یہ ترجمہ جیسا کہ کتاب کے دیباچہ میں تصریح ہے، اس نے ختم کیا، کتاب کا آغاز ان فقروں سے ہے،

"شکر است مر خدائے راکہ از دست ابتدا بسوئے او دست انتہا دیدست، دست اختیار
ہمہ چیزہا"

نواب سالار جنگ بہادر (حیدرآباد دکن) کے کتب خانہ میں اُس کا جو نسخہ ہے، اس میں مترجم کا نام ابو الخیر بن لطف اللہ مہندس اور انڈیا آفس کے نسخہ (نمبر ۲۳۴۶) میں "خیر اللہ خاں بن لطف اللہ مہندس" درج ہے، جیسا کہ اس کی فارسی فہرست (جلد اول ص ۱۲۳۴) سے معلوم ہوتا ہے،
اس حیدرآبادی نسخہ میں کتاب کا نام صاف "تقریر التحریر" ہے، لیکن انڈیا آفس لائبریری کی فہرست میں اس کا نام ترجمہ تحریر اقلیدس" لکھا ہے، حالانکہ یہ نام نہیں ہو سکتا، "تقریب التحریر" جس کا نام آگے آتا ہے، اور جس کا نسخہ بانکی پور اور علی گڑھ کی لائبریریوں میں ہے، اُس کے دیباچہ میں مصنف کے فرزند نے بھی اس کا نام "تقریر التحریر" بتایا ہے، جو بجائے خود اور دوسری تصنیف کے نام کی مشابہت سے بھی نہایت موزوں ہے، انڈیا آفس کے نسخہ کی کتابت کی تاریخ یکم رجب ۱۱۹۴ھ ہے، اس کے پہلے صفحہ پر ایک حاشیہ ہے، جس میں مذکور ہے، کہ یہ نسخہ راجہ نندا رام پنڈت نے مسٹر جیڈ جانسن

کے لئے لکھنؤ میں تیار کیا تھا تعجب ہو گا کہ کبھی ہمارے بزرگوں کی ریاضی کی تصانیف سے استفادہ کے انگریز شائقین علم بھی مشتاق تھے، حیدرآبادی نسخہ کو کسی شیخ احمد نے ۱۲۴۵ھ میں لکھا ہے،

۲ - تقریب التحریر، یہ خواجہ طوسی کی دوسری کتاب تحریر مجسطی کا فارسی خلاصہ ترجمہ مع شرح ہے، مصنف کا نام اس میں "ابوالخیر المعروف بہ خیر اللہ المخاطب بہ خیر اللہ خان، المتخلص بالمہندس ابن لطف اللہ ہے، کتاب کا آغاز یہ ہے،

"ثنائے کہ از اندازۂ ہندس خرد بیرون است، شایان صانعی کہ خالق سبع سماوات"

(فہرست کتب خانۂ مشرقی بانکی پور جلد یازدہم ص ۷۰)

مصنف نے اس کے دیباچہ میں یہ بیان کیا ہے کہ تحریر اقلیدس کے ترجمہ کے بعد اس نے یہ کتاب محمد شاہ (۱۱۳۱ھ / ۱۷۱۹ء - ۱۱۶۱ھ / ۱۷۴۸ء) کی تخت نشینی کے اخیر ثلث (۱۱۶۱ھ) میں تالیف کی، اس کی شرح میں اس نے مولانا عبد العلی برجندی کی شرح تحریر مجسطی سے مدد لی ہے، کتاب کا عام انداز یہ ہے کہ پہلے خواجہ طوسی کے عربی متن کا ایک فقرہ ہے، پھر اس کا فارسی ترجمہ، پھر حسب ضرورت برجندی کی عربی شرح اور پھر خود خیر اللہ کی فارسی شرح ہے،

اس کا ایک نسخہ بانکی پور کے مشرقی کتب خانہ میں ہے، ۲۲ رشوال ۱۲۵۱ھ کتابت کا سال ہے، کتاب کا نمبر ۵۰ ریاضیات فارسی ہے، اور دوسرا مسلم یونیورسٹی لائبریری (نمبر ۲ علوم فارسی) میں ہے) فہرست میں اس کا نام ترجمہ مجسطی لکھا ہے، دونسخے نظر سے گذرے ہیں،

کتاب کا آغاز اس طرح ہے،

یارب آساں کن بفضل شامل خود فتح باب     پس بلطف کامل خود ساز انجام کتاب

"قال الفاضل الکامل، المحقق والعامل الماہر المدقق استاذ الکل فی الکل عالم العلوم

بالحیل الشارح المترجم بالفارسیۃ ابو العلوم العربیۃ ابو الخیر المعروف بخیر اللہ المخاطب بخیر اللہ خاں سلمہ الرحمن المتخلص بالمہندس ابن لطف اللہ غفر اللہ لہما الحمد للہ رب العالمین ...... اما بعد ...... پوشیدہ نماند کہ چوں در سالف زماں ترجمۂ تحریر اقلیدس کہ از محقق طوسی، با زیادت شرح بعض مقدمات بزبان فارسی برائے عموم فیض اتفاق افتادہ بود و بتقریب التحریر موسوم گردیدہ، خواست کہ برائے اتمام خدمت عباد اللہ ترجمۂ تحریر مجسطی ہم کہ ازان ادق است با ایراد بعض فوائد مرقوم سازد، چنانکہ بفضل الٰہی جل جلالہ دعم نوالہ مسودۂ آن کتاب عظیم النفع در ثلث اخیر مدت سلطنت شاہ خلائق پناہ، انجم سپاہ، فردوس آرامگاہ محمد شاہ بادشاہ غازی علیہ الرحمہ و الرضوان فراغ دست دادہ بود، و بتقریب التحریر مسمی شدہ، بسبب عدم دریافت قدر دانی ارکان در حیز تعویق افتادہ بود، بہ ترغیب بعض دوستان طالب این فن در اواسط سنۂ احد جلوس بادشاہ عالیجاہ احمد شاہ بہادر، از مسودہ اتفاق شروع بمبیضہ افتاد در سنہ یک ہزار و یکصد و شصت و یکم ہجری مقدسہ صلعم"

علی گڑھ کا نسخہ جا بجا سے کرم خوردہ ہے، اور بانکی پور کا نسخہ اچھا اور محفوظ ہے، اوپر کی عبارت دونوں نسخوں کی تطبیق سے درست کی گئی ہے، خاتمہ کی عبارت دونوں میں یہ ہے :

"بعد از بیان سعی در حل این کتاب و وصف خوبی ہائے آن اعتذار سہو و خطا و طلب دعائے خیر ختم بر صلوٰۃ و سلام حضرت رسالت پناہ را ...... فارغ شدم از تحریر این شرح و تصحیح آن روز یکشنبہ اوائل ذی قعدہ سنہ نہصد و ہشت و یک ہجریہ نبویہ ...... بن لطف اللہ مہندس بن احمد"

"سنہ نہصد و ہشت و یک" سراسر تحریف ہے، یہ حقیقت میں "ہزار و یک صد و شصت و یک" سنہ ۱۱۶۱ھ

ہو گا کہ یہی سال محمد شاہ کی وفات کا ہے، اور اس نسخہ کے آغاز میں تصریح ہے کہ اس وقت بادشاہ ممدوح کی وفات ہو چکی تھی، گویا کتاب کا مسودہ محمد شاہ کی زندگی میں تیار ہو چکا تھا، مگر ارکان سلطنت کی ناقدردانی سے یہ پڑا رہا۔ بالآخر شاہ مرحوم کی وفات پر ریاضی کے شائقین کے اصرار سے احمد شاہ کے پہلے سال جلوس میں اس کا یہ مبیضہ تحریر میں آیا،

۳۔ حاشیہ بر شرح بیست باب در معرفت اسطرلاب" بیست باب در اسطرلاب" خواجہ نصیر طوسی کا ایک مشہور رسالہ ہے، اس کی شرح علامہ عبدالعلی برجندی نے ۸۹۰ھ میں لکھی، اس پر خیراللہ مہندس نے یہ حاشیہ لکھا ہے، یہ حواشی بانکی پور لائبریری کی شرح بست باب کے نسخہ نمبر ۱۰۴۵ کے کناروں پر لکھے ہوئے موجود ہیں، اس پر محشی کا نام حسب ذیل تحریر ہے،

"خیر المہندسین ابو الخیر نجم المخاطب بخیر اللہ خان مہندس"

اس نسخہ کی کتابت کا سال ۲ رجمادی الآخری ۱۱۶۵ھ ہے، (فہرست کتب خانہ مذکورہ ج ۱۱ص ۶۲) جو مصنف کی زندگی کا زمانہ ہے،

۴۔ شرح زیج جدید محمد شاہی، راجہ جے سنگھ سوائی بانی جے پور و صوبہ دار آگرہ و مالوہ (المتوفی ۱۱۵۶ھ ۱۷۴۳ء) نے محمد شاہ بادشاہ دہلی کے حکم سے دہلی، جے پور، اجین، بنارس، اور متھرا میں رصد خانے قائم کئے تھے، اور جن کے بنانے میں علاوہ دوسرے ہندو مسلمان اور انگریز ہیئت دانوں کے یہ خیراللہ مہندس بھی شریک تھا، ان رصد خانوں کی تحقیقات خود راجہ کے نام سے زیج محمد شاہی کے عنوان سے ۱۱۴۰ھ میں تصنیف ہوئی تھی خیراللہ نے اس زیج کی ایک شرح لکھی جس میں جابجا اس نے تشریحات اور استدلالات میں اپنے ذاتی مشاہدوں کا ذکر کیا ہے، اس شرح مذکور کا حوالہ علامہ غلام حسین جونپوری نے اپنی مشہور تصنیف جامع بہادر خانی میں دیا ہے،

" مرزا خیراللہ مہندس در شرح زیج محمد شاہی دعوی فرمودہ است اکہ ما دار

خارج المرکز شمس بلکہ مدارات جمیع حوامل را بشکل بیضوی یافتہ ایم"

۵۔ شرح زلالی و شرح حافظ و شرح سکندر نامہ، خیر اللہ کو اپنے خاندان کے موروثی جوہر سخنوری سے بھی حصہ ملا تھا، اس ذوق کا یہ اثر تھا کہ اس نے دیوانِ زلالی، اور دیوانِ حافظ کی شرحیں لکھیں، ان شرحوں کا ذکر اس کے بیٹے نے تقریب التحریر کے دیباچہ میں کیا ہے،

اسی قسم کی اس کی ایک اور کتاب سکندر نامہ کی شرح ہے یہ دو جلدوں میں تمام ہوئی ہے اور عجیب تر یہ ہے کہ پرانے زمانہ میں وہ چھپ بھی چکی ہے، اس کی دوسری جلد جامعہ ملیہ دہلی کے کتب خانہ میں نظر سے گذری، یہ مطبع شرف المطابع دہلی میں ۱۲۶۵ھ میں طبع ہوئی تھی، اس مصنف کا نام و لقب "مرزا خیر اللہ خاں مہندس خیر الشارحین" لکھا ہے:

محمد علی ریاضی بن خیر اللہ مہندس | خیر اللہ مہندس نے اپنی ایک جسمانی یادگار بھی چھوڑی جس کا نام محمد علی ہے، یہ بھی اپنے خاندان کی موروثی علوم ریاضی و ہندسہ کا امانت دار تھا، اور اسی لئے "الریاضی" کے لقب سے مشہور ہوا، اس کے باپ نے اپنی کتاب تقریب التحریر مسودہ کی حالت میں چھوڑی تھی، اور مبیضہ کا صرف دیباچہ لکھا تھا کہ وہ دوسری کتابوں کی تصنیف اور طلبہ کے درس و تدریس میں مصروف ہو گیا، محمد علی نے اس کتاب کو صاف کر کے اشاعت و استفادہ کے قابل بنایا، چنانچہ اس کتاب پر خود محمد علی نے ایک دیباچہ بڑھایا ہے، جس میں یہ واقعہ درج کیا ہے:

"می گوید بندۂ خاکسار ذرۂ بے مقدار الراجی الی الرحمۃ ربہ القوی محمد علی الریاضی آنکہ چوں والداین احقر العباد بر تحریر اقلیدس شرح مبسوطی کہ مسمی بتقریر التحریرات بزبان فارسی نوشتند ...... خواستند کہ بر تحریر کتاب مجسطی کہ مشکل ترین کتب علم ہیئت است یا براہین ہندسی دورین رصد بے نظیرے کہ دست فکر ہر کس از ریاضی دان

بدامن مطلبش نمی تواند رسید و زور خیال وہر کے از ہیئت دان لشکر معانیش نتواں جنبانید-
نیز شرح بزبان فارسی یا فوائد دیگر بنویسند کہ برائے ہر طالبے بکار آید ...... و در آخر
سلطنت فردوس آرام گاہ محمد شاہ مسودہ آں تمام تحریر یافت و بسبب بعضے از موانع
کہ شغل مطالعہ کتب دیگر باشد و عدم فراغ از دیگر امور مبیضہ آن در حیز تعویق افتاد
اکحال من بے بضاعت عاکف زاویہ جہالت خصوصاً در علم ریاضی کہ دراں ریاضت
معتد بہ نکردہ و آشنائے پیدا نساختہ و از وے ریاض ریاضی نمودند ؟ والد گرامی
خواست کہ آں مسودہ را مبیضہ نویسد بحسب آنچہ در خاطر فاتر این ناقص درآید متن را
......"

اس کے بعد خیر اللہ کے مبیضہ کا دیباچہ ہے، جو اوپر نقل کیا جا چکا ہے، اس کے بعد محمد علی
کی یہ عبارت ہے:

"من مترجم می گویم کہ ایں اخبار شارح بہ مبیضہ ساختن تا نوشتن دیباچہ بود، بنا بر
ازاں سبب بعضے از مشاغل اتفاق نیفتاد، چنانچہ ساختن شرح زلالی و شرح خواجہ
حافظ و درس کتب ریاضی ایں حقیر فقیر خواست کہ تا آیں محنت ضائع نشود، جرات در
نوشتن مبیضہ نمود، والا چہ نسبت خاک را با عالم پاک ....."

محمد علی ریاضی، احمد معمار کے سلسلۂ نسل کی آخری کڑی ہے، جس کا حال ہمیں معلوم
ہو سکا ہے، اور اسی نام پر اس خاندان کے تذکرہ کا خاتمہ ہوتا ہے، جس نے کم از کم سوا سو
برس تک لاہور اور دہلی میں تعمیرات و ہندسہ و ریاضی کی زندہ جاوید خدمتیں انجام دیں،
اس تفصیل کے بعد ضرورت ہے کہ لطف اللہ مہندس کی اس مثنوی کو مسلسل یکجا نقل کر دیا جائے،
جس میں اس نے اپنے باپ اور بھائیوں کا اور خود اپنا حال لکھا ہے، تاکہ اب ناظرین کو اسکی

خاندانی حیثیت کے واضح ہو جانے کے بعد اس کی صداقت بیان کا پورا وثوق ہو جائے، اور معلوم ہو جائے کہ تاج اور لال قلعہ کی عمارتوں کا اصل معمار اور مہندس کون تھا،

شاہ جہاں داور گیتی ستاں — روشنیٔ دودۂ صاحب قراں
عرش بریں قبۂ خرگاہ اوست — رشک فلک سدۂ درگاہ اوست
احمد معمار کہ در فن خویش — صد قدم از اہل ہنر بود بیش
واقف تحریر و مقالات آں — آگہ اشکال و حوالات آں
حال کواکب شدہ معلوم او — سر مجسطی شدہ مفہوم او
از طرف داور گیتی جناب — نادر عصر آمدہ اورا خطاب
بود عمارت گر آں بادشاہ — داشت دراں حضرت فرخندہ راہ
آگرہ چوں شد مضرب ایات شاہ — بس کہ برو بود عنایات شاہ
کرد بحکم شہ کشور کشا — روضۂ ممتاز محل را بنا
باز بحکم شہ انجم سپاہ — شاہ جہان داور گیتی پناہ
قلعۂ دہلی کہ نہ دارد نظیر — کرد بنا احمد روشن ضمیر
ایں دو عمارت کہ بیاں کردہ ایم — در صفتش خامہ رواں کردہ ایم
یک ہنر از گنج ہنرہاے اوست — یک گہر از کان گہرہاے اوست
چوں نبود عالم فانی مقر — کرد سوے عالم باقی سفر
پس سہ پسر ماند زمرد سترگ — زاں سہ عطاء اللہ رشیدی بزرگ
نادر عصر خود و مشہور شہر — عالم و علامہ و داناے دہر
مرد ہنر پرور و استاد فن — فاضل و دانشور و حبر زمن

مخزنِ علم آمدہ تالیفِ او — گنجِ ہنر ہاست تصانیفِ او
نثرِ وے از آبِ رواں پاک تر — نظمِ خوشش غیرتِ سلکِ گہر
منکہ سخن پرور و دانش ورم — بندۂ آں جوہرِ سخن پرورم
منکہ ربودم ز جہاں گوئے علم — از چمنش یافتہ ام بوئے علم
منکہ شدہ آگہِ سرِّ نہاں — از دمِ او یافتہ ام قوتِ جاں
ثانیِ آں ہرسہ برادر منم — ہندسہ یکفن بود از صد فنم
گرچہ مہندس لقبم از شہ است — نامِ من دل شدہ لطف اللہ است
ثالثِ آں ہرسہ برادر بلال — آمدہ نور اللہ صاحب کمال
ما ہمہ و معمار عمارت گریم — ما ہمہ استاد و سخن پروریم
لیک بود قصر کلامش عجیب — زاں شدہ معمار مراورا لقب
گرچہ کم است سالِ وی از سالِ من — بیش بود حالِ وی از حالِ من
نثرِ وے از نظم گہربار تر — نظم ز نثر آمدہ ہموار تر
دیدہ ز نورِ سخنش پُرضیا — طبع ز لطفِ سخنش پُرصفا
گنجِ ہنر آمدہ در مشتِ او — ہفت قلم راندہ سہ انگشتِ او
گرچہ منم بے سخن استادِ فن — آں یک و دیں یک بود استادِ من

گرچہ مرا ہست مہندس لقب
ہندسہ زاں ہرسہ برادر طلب

(معارف فریدی، مارچ، اپریل ۱۹۳۶ء)

---

(۴)

# استاد احمد معمار کے خاندان کی ایک اور یادگار

## زیب النسا بیگم کے دربار کی ایک اور تصنیف

شاہ اورنگزیب عالمگیر کی بیٹی شہزادی زیب النسا بیگم کے علمی دربار کی جو یادگاریں اب تک معلوم تھیں، اُن میں ایک اور تصنیف کا اضافہ ہوا ہے، یہ استاد احمد معمار کے پوتے اور ہیئت کی مشہور درسی کتاب تصریح شرح تشریح الافلاک کے مصنف مُلا امام الدین ریاضی بن مُلا لطف اللہ مہندس لاہوری کا معانی و بیان میں ایک رسالہ ہے جس کا نام بیانیہ ہے، اس کا ایک قلمی نسخہ نواب سیّد علی حسن خاں مرحوم (بھوپال ہاؤس لکھنو) کے کتب خانہ میں نظر سے گذرا،

رسالہ کی زبان فارسی ہے، اور اس میں اکثر عربی اور بعض فارسی اشعار سے مثالیں دی گئی ہیں، مصنف نے دیباچہ میں لکھا ہے کہ اُس نے اپنی طالب علمی میں یہ رسالہ لکھا تھا، اور یونہی پڑا تھا، جب اس کی خبر شہزادی کو معلوم ہوئی تو اُس نے اس کو دربار میں پیش کرنے کا حکم دیا، اس حکم کی تعمیل میں سنہ ۱۱۰۰ھ میں یہ رسالہ صاف کیا گیا،

دیباچہ کی عبارت یہ ہے :-

" حمد منزہ بے را سزد کہ ذات و صفاتش از مونت تشبیہ و تمثیل بے نیاز است، ...

اما بعد! چنیں گوید افقر عباد اللہ الغنی امام الدین الریاضی بن لطف اللہ المہندس اللاہوری ثم الدہلوی کہ در خلال ازمنہ تحصیل دآونہ اکمال وتکمیل قواعد چند کہ اساس علم بیان رفیع البنیان است تحریر نمودہ لیکن بسبب اشتغال بعض امور مامورہ نقل آن از مسودہ بمبیضہ بمقتضاے وقت نمی نمود ثانی الحال چوں سنہ الف ومایۃ سبع ہجری مطابق سنہ سی وجلوس امیر کبیر سیار بخش اکم پذیر اورنگ زیب بہادر عالمگیر ایں معنی بعرض جناب عالیان آب بادشاہزادہ ذوالقدر الرفیع فیاض جہاں ملکہ دوراں حافظۂ قرآن قرۃ العین خلیفۃ الرحمن نواب قدسیہ القاب زیب النساء بیگم سلمہا اللہ تعالیٰ وابقی اظلال رافتہا علی العالمین خصوصًا رسید حکم جہاں مطاع عالم مطیع شرف صدور وعز ورود بخشید کہ آں را مرتب ومہذب سازد تا بشرف مطالعہ لامعۂ طبع مشرق باشراقات انوار الٰہی مشرف شود، فان وقع فی حیز القبول فہو منتہی المقصود واقصی المامول لہذا سمعًا وطاعۃً بانیان ایں امر وامتثال ایں حکم پرداختہ بتہذیب وتدوین ساختہ، بہ بیانیہ موسوم نمود،،

اس نسخہ کی کتابت ۱۲۴۵ھ میں ہوئی ہے،

مصنف کے الفاظ "بسبب اشتغال بعض امور مامورہ" سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کو کوئی بادشاہی عہدہ بھی ملا ہوا تھا،

(معارف مئی ۱۹۳۶ء)

(۵)

# مُلا خیر اللہ مہندس کے چند نئے رسائل

اُستاد مُلا احمد معمار جس نے لال قلعہ، جامع مسجد دہلی اور تاج محل کی عجائب روزگار عمارتیں تعمیر کی تھیں، اُس کے اور اُس کے فاضل نامور فرزندوں اور اخلاف کے احوال پر میں نے جو مقالہ کچھ سال پہلے ادارۂ معارفِ اسلامیہ لاہور کے جلسہ میں پیش کیا تھا، اور جو بعد کو معارف میں چھپ کر شائع ہوا، وہ بظاہر اس قدر مکمل تھا کہ اس میں اضافہ کی گنجائش نہ تھی لیکن چونکہ تلاش و تفحص کا سلسلہ برابر جاری رہا، اس لئے اُن میں سے بعض کی کچھ اور تصنیفات دستیاب ہوئیں، اور اُن کی بنا پر اُن کے متعلق مزید معلومات کا اضافہ ہوا، چنانچہ مضمون مذکور کے چھپنے کے بعد مُلا لطف اللہ مہندس کی تصانیف میں ایک نیا رسالہ بیانیہ ندوہ کے کتب خانہ[1] میں ملا جو فارسی زبان میں فصاحت و بلاغت کے فن میں مصنف نے شاہزادی زیب النساء کے لئے تصنیف کیا تھا، خیال آتا ہے کہ معارف میں اس پر ایک مختصر مضمون حوالۂ قلم ہو چکا ہے، ندوہ ہی کے کتب خانہ میں حسنِ اتفاق سے لطف اللہ کے بیٹے مرزا خیر اللہ مہندس کے رسالوں کا ایک قلمی مجموعہ کئی سال ہوئے نظر سے گذرا تھا جس کی یادداشت اسی وقت میں نے لے لی تھی لیکن اس کو مکمل اس لئے نہ کر سکا کہ دل و دماغ اب ان مباحث کی طرف راغب نہیں

---

[1] نواب صدیق حسن خان کی کتابوں میں [2] واحد علی سندیلوی کی کتابوں میں۔

اور طبیعت پر کوئی اور رنگ غالب ہوتا جارہا ہے، مگر ظاہر ہے کہ مدت کا چڑھا ہوا رنگ ایک دم زائل بھی نہیں ہو سکتا؛ چنانچہ ابھی ایک صاحب نے "مضامین سید سلیمان ندوی" کے نام سے میرے بیس پچیس مضمونوں کا ایک مجموعہ[1] چھاپا ہے، اس میں یہ مقالہ نظر آیا، تو خیال ہوا کہ اس کا تتمہ بھی لکھ کر چھاپ دیا جائے، کہ تحقیق کا میدان ایک قدم اور وسیع ہو جائے۔

رصد خانۂ محمد شاہی کے نگران ملا خیر اللہ مہندس کے رسائل کا یہ مجموعہ تین رسالوں پر مشتمل ہے، پہلا طب میں ہے، دوسرا تصوف میں، اور تیسرا نجوم میں، اس سے یہ معلوم ہوا کہ مرزا موصوف نہ صرف ہندسہ اور تعمیر میں ید طولیٰ رکھتے تھے، بلکہ وہ طبیب بھی تھے، صوفی بھی تھے، اور منجم بھی۔ اب ذیل میں تینوں رسالوں کا تھوڑا تھوڑا حال لکھا جاتا ہے،

۱۔ پہلے رسالہ کا نام السبع الثوابت ہے، یہ طب میں ہے، اور عربی زبان میں ہے، دیباچہ سے ظاہر ہوتا ہے، کہ اُن کے کسی معاصر طبیب نے السبع السیارات کے نام سے سات مسئلوں کی تحقیق میں ایک رسالہ لکھا تھا، اسی لئے اس کا نام السبع السیارات رکھا تھا، مرزا خیر اللہ نے اس کے جواب میں السبع الثوابت کے نام سے یہ رسالہ لکھا ہے، رسالہ میں جن سات مسئلوں پر بحث ہے، وہ یہ ہیں: درد سر کی حقیقت، دوائے معتدل کے معنی، حاط کی تعریف، اخلاط کی تعداد، مرکب اور مفرد اعضاء کے بیان میں، کھوپڑی کے کچھ حصہ میں کیا کھوکھلا پن ہے، اور طبعی عمر کی حقیقت،

رسالہ کی تالیف کی تاریخ سنہ ۱۱۱۹ھ لکھی ہے،

۲۔ دوسرے رسالہ کا نام الرسالۃ القدسیہ فی مذہب الصوفیہ الحقیقیہ ہے، یہ تصوف

---

[1] پتہ:۔ شفیق احمد، سکونت کلاں، بہار شریف پٹنہ، اور محمد سلیمان اشرف نمبر ۶۸ بنیا پوکھر، روڈ، کلکتہ، نمبر ۱۴،

میں وحدۃ الوجود کی تحقیق میں ایک عربی رسالہ ہے، جس میں اس مسئلہ کے باب میں چند شکوک کا ازالہ کیا گیا ہے، رسالہ کی تاریخ تالیف ۱۱۳۶ھ ہے،

۳- تیسرے رسالہ کا نام مدخل ہے، یہ فارسی نظم میں نجوم کا رسالہ ہے، اس رسالہ سے ظاہر ہے کہ مرزا موصوف شاعر بھی تھے، اس رسالہ کے شروع میں اس رسالہ کے نظم کرنے کے سبب میں اپنے خاندان کا کچھ حال لکھا ہے، جو درج ذیل ہے،

## فی سبب نظم الرّسالۃ

بندۂ ذرہ دار خیر اللہ / کہ ندارد بہ اہلِ دنیا راہ
لیکن از محض فضلِ لطف و عطا / شاہ دالا نژاد بحر سخا
بازوے داور زمین و زماں / وارثِ حاکم مکین و مکاں
مرشد فیض بخش، دیں پرور / قبلۂ اہلِ حق بلند اختر

دوسرے شعر میں "لطف و عطا" میں ایک خاص لطف ہے، لطف اللہ مہندس اس کے باپ کا، اور عطاء اللہ اُس کے چچا کا نام تھا،

تیسرے اور چوتھے شعروں میں غالباً ولی عہد سلطنت یا کسی شہزادہ کے نام کی طرف اشارہ ہے، یہ نظم ۱۱۵۰ھ میں لکھی گئی ہے، جیسا کہ آگے آتا ہے، یہ زمانہ محمد شاہ کا ہے، اس لئے اُس کے شاہزادوں میں سے کسی کی طرف اشارہ ہوگا، اس وقت اس کے شہزادوں کے نام پیشِ نظر نہیں، اس لئے تعین نہ کرسکا،

اس کے بعد ایک مختصر باب "فی معرفۃ اصل المؤلف والتاریخ" کے عنوان سے ہے، جس میں مؤلف نے اپنے بزرگوں کا حال بتایا ہے،

یہ ہندس شہیر در افواہ | والد این فقیر لطف اللہ
کسب این علم از پدر فرمود | نادر العصر آن کہ احمد بود
ہست از علم این حقیر نحیف | در ریاضی رسالہاے شریف
در ریاضی ہمین برادرِ من | چند تصنیف ہست در ہر فن
ہم ازین ذرہ دار تصنیفات | ہست کز زیج جہل داد نجات
در ہزار است و یک صد و پنج | نظم این چند گوہر و نخواہ

پہلے شعر میں مصنف نے اپنے باپ لطف اللہ ہندس کا نام لیا ہے، دوسرے میں اپنے دادا نادر العصر احمد کا نام بتایا ہے، پھر اپنی اور اپنے بڑے بھائی کی تصنیفات کا ذکر کیا ہے، بڑے بھائی کا نام نہیں بتایا ہے، مگر مقالہ کے گذشتہ نمبر میں اس کا نام مذکور ہے یعنی ملا امام الدین مؤلف تصریح الافلاک،

اس مجموعہ کے آخر میں ہے۔

"از تصانیف نادر العصر معلم عالمیان مرزا ابو الخیر عرف خیر اللہ غفر لہ ذنبہ لقلبہ"

جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ خط اسی کے دست و قلم کا ہے،

کُل تصنیفات کی تاریخوں کے موازنہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ ۱۱۱۱ھ سے ۱۱۶۵ھ تک تقریباً چالیس برس تک اس کا قلم مختلف علوم و فنون کی کتابوں کی تصنیف میں رواں رہا ہے، چنانچہ ذیل میں اس کی تصنیفات کے سنین لکھ دیئے جاتے ہیں،

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱- | الرسالۃ القدسیہ | ۱۱۱۱ھ | ۴- | مدخل فی النجوم | ۱۱۵۰ھ |
| ۲- | السبع الثوابت | ۱۱۱۹ھ | ۵- | تقریب التحریر | ۱۱۶۱ھ |
| ۳- | شرح زیج محمد شاہی | ۱۱۴۰ھ کے بعد | ۶- | حاشیہ شرح بست باب | ۱۱۶۵ھ |

اب تک تو ہمیں یہ معلوم تھا کہ یہ خاندان پہلے لاہور میں تھا، پھر یہ دہلی چلا آیا، لیکن اس مجموعہ میں مرزا خیر اللہ مہندس کے نام کے ساتھ بانگرموی لکھا ہے، بانگرمئو کانپور کے پاس موجودہ ضلع اناؤ کے حدود میں ایک بستی ہے، سمجھ میں نہیں آتا، کہ مرزا خیر اللہ کا تعلق بانگرمئو سے کیونکر پیدا ہوا، کیا یہ مان لیا جائے کہ دہلی کے احمد شاہی یا نادر شاہی ہنگامہ سے گھبرا کر یہ پورب کے امن کے مقام میں چلا آیا تھا، مگر یہ بہت ہی مشکوک بات ہے،

امام الدین کا تتمہ امام الدین ریاضی بن ملا لطف اللہ مہندس بن ملا احمد معمار کی تصنیفات کے ذکر میں حاشیہ شرح چغمینی کا ذکر آیا ہے، امام الدین نے اپنی کتاب تصریح میں اپنے اس حاشیہ کا خود حوالہ دیا ہے (دیکھیے تصریح ص ۱۲ و ۴۲ مطبوعہ مجتبائی)

امام الدین نے تصریح میں (ص ۱۵ مجتبائی) اپنے ایک اور رسالہ کا نام لیا ہے جس کا ذکر گذشتہ مضمون میں نہیں آیا ہے، اور وہ اضافہ کے قابل ہے، زمین کے کروی ہونے پر زمین کی سطح پر بڑے بڑے اونچے پہاڑوں اور گہرے غاروں کی بنا پر اعتراض کیا گیا ہے، اس کے جواب میں محقق طوسی اور قطب شیرازی نے کہا ہے کہ دنیا کے بہت سے پہاڑ کی اونچائی کی نسبت زمین سے ایسی ہے، جیسے ایک ہاتھ کے کرے کے قطر کو جو کے عرض کے ساتویں حصہ سے، اس لئے وہ لحاظ کے قابل نہیں، محقق رومی نے شرح چغمینی کے حاشیہ میں جواب پر اعتراض کیا ہے، امام الدین نے اس کے جواب میں یہ رسالہ لکھا ہے،

(معارف ستمبر ۱۹۵۰ء)

---

# قنوج

بعض عرب سیاحوں اور جغرافیہ نویسوں نے سندھ کے علاقہ میں ایک شہر کا نام قنوج بتایا ہے، ایک خیال تو یہ ہے کہ قنوج ایک ہی ہے، جو اودھ میں موجودہ کانپور کے پاس موجودہ فرخ آباد کے ضلع میں واقع ہے، اس کے علاوہ سندھ میں کوئی دوسرا قنوج نہ تھا، اور ان عرب جغرافیہ نویسوں اور سیاحوں نے جنھوں نے سندھ میں کسی قنوج کا ذکر کیا ہے، غلطی کی ہے، دوسرا خیال یہ ہے کہ ان جغرافیہ نویسوں نے سندھ میں ایک قنوج کا ذکر اس طرح متعین طور سے کئی دفعہ کیا ہے کہ اس میں غلط بیانی کا گمان نہیں ہو سکتا،

ایلیٹ صاحب نے جب سے ان عربی جغرافیوں کے اقتباسات انگریزی میں جمع کر دیئے ہیں جن میں سندھ کے قنوج کا بھی ذکر ہے، ہندوستان کے یورپین مورخوں نے بھی اس کا کہیں کہیں ذکر کیا ہے، اور اس وقت سے یہ بحث الجھی ہوئی چلی آتی ہے، ونسنٹ اسمتھ صاحب نے بنگال ایشیاٹک سوسائٹی جرنل جولائی ۱۹۰۹ء میں قنوج کی "تاریخ پر ناقدانہ مضمون لکھا ہے، اس میں بھی یہ غلط بحث موجود ہے، وہ فرق کے لئے سندھ کے شہر مذکور کا نام قِنّوج بکسر کاف و تشدید نون اور اودھ کے قَنَوج کو بفتح قاف و تخفیف نون لکھتے ہیں، بمبئی گزیٹیر میں قنوج سندھ کے حالات جو عربوں نے لکھے ہیں، وہ قنوج اودھ میں ملا دیئے گئے ہیں، راورٹی صاحب نے بنگال ایشیاٹک سوسائٹی جرنل ۱۸۹۲ء میں گزیٹیر کی اس غلطی کی تصیح کی ہے،

تاریخ ایلیٹ کے محشی پروفیسر ڈوسن صاحب اس غلطی کو سمجھتے تھے، مگر وہ اُس کی تہ تک نہ پہونچ سکے، عرب و ہند کے تعلقات "لکھتے وقت میں بھی متردد تھا، اور اُس وقت سے اب تک اُس کی تحقیق میں لگا تھا، اتنی کاوش کے بعد اب حقیقت کی تصویر زیادہ صاف دکھائی دیتی ہے، اور یہی تصویر اب میں دوسروں کو دکھانا چاہتا ہوں، اور اس کے لئے ضرورت ہے کہ عربی جغرافیوں اور تاریخوں کے اُن سارے حوالوں کو جن میں قنوج کا نام آیا ہے، ترتیب سے ایک جگہ کر دوں،

اشتباہ کی بڑی وجہ ابوزید سیرافی کا سفرنامہ ہے، جس نے تیسری صدی ہجری کے وسط میں لکھا ہے، (سنہ ۲۶۴ھ)

| | |
|---|---|
| وقوم یظہرون التخاییل و | اور کچھ لوگ نظر بندی اور شعبدہ بازی |
| ویبدعون فیہا ذالک | کرتے ہیں، اور اس میں نئی نئی باتیں |
| بقنوج خاصۃ وھو بلد | کرتے ہیں، اور یہ فن خاص طور سے |
| عظیم فی مملکۃ الجوز، | قنوج میں ہے، جو جوز کی سلطنت میں |
| (ص ۱۲۷) | میں بڑا شہر ہے، |

اُس نے قنوج کو جوز میں قرار دیا ہے، جوز کوئی ملک نہ تھا، یہ کتاب ۱۸۱۱ء میں پیرس میں فرنچ ترجمہ کے ساتھ چھپی ہے، اڈیٹر نے اس کی دوسری قرأت "جزر" کی ہے، اور جزر کے بادشاہ کا نام بار بار اس کتاب میں آیا ہے، اس سے ادھر دھیان گیا کہ یہ جوز بھی جزر ہے، اور اس سے مراد صوبہ گجرات ہے،

پھر بشاری مقدسی نے ۳۷۵ھ میں اپنے سفرنامہ "احسن التقاسیم فی معرفۃ الاقالیم" میں سندھ کے سلسلہ میں قنوج کا نام لیا ہے، اور اُس کی کیفیت لکھی ہے، اور بتایا ہے کہ "اب اس شہر پر

مسلمانوں کا قبضہ ہے، یہاں جامع مسجد ہے، اور گوشت سستا بکتا ہے" ظاہر ہے کہ یہ وصف اودھ کے قنوج پر صادق نہیں آتا، اس لئے خیال ہوا کہ یہ قنوج نام کا دوسرا شہر تھا، جو سندھ میں واقع تھا، پھر چونکہ قنوج کا ذکر محمد بن قاسم کے حملۂ سندھ کے سلسلہ میں بھی ۹۲ھ میں چچ نامہ میں آیا ہے، خیال ہوتا تھا کہ محمد بن قاسم کی نظر اودھ کے اس قنوج تک کہاں پہونچی ہوگی، جو سیکڑوں میل سندھ سے دور تھا، اس لئے اس سے مقصود قنوج نام سندھ ہی کی کوئی چھوٹی موٹی ریاست ہوگی، لیکن پوری تحقیق اور فکر و تلاش نے اب حقیقت کا پردہ چاک کر دیا ہے،

علی بن حامد بن ابی بکر کوفی کی فتوح السند میں جس کے فارسی ترجمہ کا مشہور نام چچ نامہ (۶۱۳ھ) ہے، کئی جگہ قنوج کا نام اور ذکر آیا ہے، فتوح السند کی تالیف کی تاریخ نہیں معلوم ہے، لیکن اس کا یہ فارسی ترجمہ سلطان التمش کے حریف و ہمسر امیر قباچہ والی سندھ کے زمانہ میں ۶۱۳ھ میں کیا گیا ہے، ابھی تک گو اس کی عربی اصل اہل علم کو نہیں مل سکی ہے، لیکن اس کے طرز تحریر اور سلسلۂ روایت اور عربی اشعار سے یہ بات ثابت ہے کہ اصل کتاب پرانے زمانہ میں عربی میں لکھی گئی تھی، مترجم کو یہ عربی کتاب اچھ کے قاضی اسماعیل ابن علی بن موسیٰ ثقفی کے کتب خانہ میں ملی تھی، اس قسم کی فتوحات کی کتابیں عرب مصنفوں نے تیسری صدی ہجری یعنی نویں صدی عیسوی کے اوسط میں لکھی ہیں، چنانچہ فتوح البلدان کا مصنف احمد بلاذری بھی اسی زمانہ میں تھا، اس نے ۲۷۹ھ میں وفات پائی ہے،

چچ نامہ میں قنوج کا نام تین دفعہ آیا ہے، پہلی دفعہ اس وقت آیا ہے جب سندھ میں چچ اور اس کے حریف اکھم میں لڑائی ہوتی ہے، اور اکھم شکست کھا کر رائے قنوج سے مدد طلب کرتا ہے،

"دران وقت ملک ہندوستان یعنی کنوج، سیار بن رائے بدل رائے بود،

اکنوں نوشتها فرستاد وازوے مدد خواست"

(ص ۱۹ نسخہ قلمی دارالمصنفین)

اس عبارت میں ہندوستان کی تعبیر کنوج سے کی گئی ہے، یعنی کنوج کے راجہ کو ہندوستان کا راجہ کہا گیا ہے، اس کے بعد سیوستان کا راجہ بھاگ کر قنوج کے راجہ کے پاس جاتا ہے،

"پس دهته ملک سیوستان بنزدیک شاہ کنوج رفتہ بود و دراں عہد ملک ہندوستان بارانسی بود و کنوج درتحت فرمان سیہرس بن راسل بود"

(چچ نامہ قلمی ص ۲۳)

بارانسی بنارس اور کنوج قنوج ہے، جس سے اس سلطنت کے مرکزی شہر معلوم ہوگئے، اس کے بعد وہ وقت آتا ہے جب سنہ ۹۲ھ میں محمد بن قاسم ثقفی سندھ کو فتح کرکے قنوج کی طرف توجہ کرتا ہے :-

"پس ابوحکیم شیبانی را با دہ ہزار سوار بقنوج فرستاد و نامثال دار الخلافت بدعوت اسلام دمال دخراز بیت المال بروے عرض دارد و باوے بیعت کند، وخود بالشکر بر سرحد کشمیر کہ پنج ماہیات گویند بموضعے کہ پدر داہر چچ سیلائج درخت صنوبر یعنی بیدرا نشاں کردہ بود و داع نمودہ بود . آنجا رسید وآں حد را بتجدید تعیین کردند رائے قنوج دراں وقت جیتل رائے بود چوں لشکر باودہا ر رسید، ابوحکیم شیبانی بفرمود تا زید ابن عمرالکلابی را بیاوردند، پس گفت اے زید! ترا برسالت رائے ہرچند جیتل بباید رفت، وفرمان مطاوعت اسلام بدیشاں رسانید وگفت کہ از دریاے محیط تاحدِ کشمیر را ملوک کہ ہست تحت اقتدار وتمکین اسلام شد وامیر عماد الدین (محمد بن قاسم) راکہ لشکرکش عرب . کنندۂ کفار است مطاوعت نمودند، و بعضے در ربقۂ اسلام آمدند

وباقی برخود مال معین کردند تا بخزانہ دار الخلافت تسلیم کنند، رائے ہر چند گفت، جواب داد کہ ایں ولایت قریب یکہزار و شش صد سال است کہ در ضبط و تصرف ما است و در ایالت فرمان ہیچ مخالفے را زہرہ نبودہ است کہ در ذیل حدود ما را بسپردے و با ہیراہن مخاصمت ما گشتہ و دست تصرف و تعرض در مملکت ما زدے، و از شما ما را چہ نہیب، کہ ایں مقالات و محالات کہ در خاطر می اندیشی، (ص ۱۰۱)

اس عبارت میں پنج ماہیات کی اہمیت ؛ الیٹ کے خیال میں پنج ماہیات یعنی پنج آب ہے جس کو عربوں نے عموماً سرحد کشمیر قرار دیا ہے،

ان اقتباسات سے صاف ظاہر ہے کہ قنوج کی ایک مستقل مضبوط سلطنت تھی، جو سندھ سے باہر ہندوستان میں تھی لیکن دونوں کی سرحدیں پنجاب میں ملتی تھیں، اور یہ بھی ثابت ہوا کہ محمد بن قاسم ثقفی کے حملہ کے پہلے ہی سے ان دونوں سلطنتوں میں فوجی امداد و اعانت کے مراسم قائم تھے، یعنی سندھ کے راجہ قنوج کے راجہ سے کمک مانگا کرتے تھے، اس پہلو کو سامنے رکھکر قنوج کی طرف محمد بن قاسم کی پیش قدمی کا مسئلہ صاف ہو جاتا ہے،

سفرنامۂ ابوزید سیرافی موجود ۲۶۴ھ میں ہے،

| | |
|---|---|
| وللھند عباد واھل علم یعرفون | اور ہندوستان کے عابدوں اور علم |
| بالبراھمۃ وشعراء یغشون الملو | والوں کو برہمن کہتے ہیں، اور ہندوستان |
| ک ومنجمون وفلاسفۃ وکہان | میں شاعر ہیں، جو راجاؤں کے دربار |
| واھل زجر للغربان وغیرھا | میں رہتے ہیں، اور منجم اور فلسفی، اور |
| وبھا سحرۃ وقوم یظھرون | کاہن اور کوؤں وغیرہ سے فال |
| التخاییل ویبدعون فیہ و | نکالنے والے اور اس میں جادوگر ہیں |

| | |
|---|---|
| ذٰلك بقنوج خاصّة وهُوَ | اور کچھ ایسے لوگ ہیں، جو نظر بندی اور |
| بلدٍ عظیمٍ فی مملکة الجوزر | شعبدہ بازی کرتے ہیں، اور اس میں |
| (ص ۱۲۶- پیرس) | نئی نئی باتیں پیدا کرتے ہیں، اور یہ فن |
| | قنوج میں خاص کر ہے، جو جوز کی |
| | سلطنت میں بڑا شہر ہے، |

اس کے بعد وہ عبارت آتی ہے جو غلط فہمی کا سب سے بڑا سبب ہے، یہ شامی سیاح بشاری مقدسی کا بیان ہے، یہ ۳۷۵ھ میں ملتان اور سندھ آیا تھا، اس نے اپنے سفرنامہ میں جس کا نام احسن التقاسیم فی معرفۃ الاقالیم ہے، قنوج کا ذکر چار جگہ کیا ہے، اور ہر جگہ نیا مغالطہ پیدا کیا ہے، سب سے پہلے "اقلیم السند" کو پانچ بڑے صوبوں میں بانٹا ہے، اور اسی کے ساتھ مکران کا ایک نام اور بڑھا کر چھ کر دیا ہے، کہتا ہے،

| | |
|---|---|
| فاولہا من قبل کرمان مکران | سندھ کا آغاز کرمان کی طرف سے |
| ثمّ طوران ثم السند ثم ویہند | مکران ہے، پھر طوران، پھر سندھ |
| ثمّ قنوج ثم ملتان، | پھر ویہند، پھر قنوج، پھر ملتان، |

(ص ۴۷۴- لیڈن)

شیراز میں ایک عالم سے جس نے ہندوستان کی سیاحت کی تھی، وہ ملا تھا، اس کی زبانی یہ بیان نقل کرتا ہے:-

| | |
|---|---|
| واما قنوج فانها القصبة ایضًا | لیکن قنوج تو وہ بھی پایۂ تخت ہے، اور |
| ومن مدنها قد اذ اباد، بهارہ، | اس کے شہروں میں سے قدار، ابار، |
| بارد، وجلین، اودہ، ذھوھر | لبارہ[1]، بارد، وجلین، اودھ، زھوھر، |

[1] کیا لبارد، یعنی لاہور؟ سکھ کیا اجین،

برھیروا، (ص ۲۷۹) | برہیرواہے،

وہندا اور ملتان کے بیچ میں قنوج کی نسبت یہ تفاظی کرتا ہے،

| | |
|---|---|
| قنوج قصبة کبیرة لها ربض | قنوج بڑا شہر ہے، اس میں حصار |
| ومدینة بها لحوم کثیرة | کی چار دیواری ہے، وہاں گوشت |
| ومیاہ غزیرة وبساتین | بہت، پانی بہت، باغ شہر کے ارد |
| محیطة ووجوہ حسنة وماء | گرد، خوبصورت لوگ، پانی اچھا، |
| صحیح وبلد فسیح متجر ربیح | شہر کشادہ، تجارت نفع بخش، اور |
| وکل صبیح وموز رخیص إلا | ہر چیز اچھی، کیلے سستے، لیکن وہاں |
| أنها کثیرة الحریق قلیلة | آگ بہت لگا کرتی ہے، آٹا کم پیدا |
| الدقیق، أکلهم الأرز ولبسهم | ہوتا ہے، اُن کی خوراک، چاول |
| الأزر وبناء خسیس وصیف | اور لباس دھوتی ہے، مکان بہت |
| بغیض، منها إلی الجبال أربعة | معمولی، اور گرمی بہت سخت، شہر سے |
| فراسخ والجامع فی الربض | پہاڑ تک چار فرسنگ، اور جامع مسجد |
| رخیصة اللحوم والنهر یخلل | شہر پناہ کے اندر ہے ۔۔۔۔۔ دریا شہر |
| البلد، أکثر طعام المسلمین | کے اندر سے بہتا ہے، اور مسلمانوں کی |
| الحنطة وبها علماء وأجلة | خوراک گیہوں ہے، اور وہاں علماء |

(ص ۴۸۰) | کابر ہیں،

اس کے بعد قنوج کے متعلق اس کا آخری بیان یہ ہے،

| | |
|---|---|
| والغلبة بقنوج وبیهند للکفار ود | اور غلبہ قنوج اور وہیند میں ہندوؤں |

للمسلمین سلطان علی سل تو، کوہے، اور مسلمانوں کا ایک حاکم:

(ص ۳۸۵) الگ ہے،

وہینڈ کے متعلق یقینی طور سے معلوم ہے کہ وہ قندھار اور دریائے سندھ کے بیچ میں پشاور سے تین منزل جنوب میں واقع تھا، اور ایک سلطنت کی مستقل راجدھانی تھی، سلطان محمود نے سنہ ۲۹۲ میں پشاور لینے کے بعد اس کو فتح کیا تھا[۱]) بشاری نے وہینڈ کے بعد قنوج کو جگہ دی ہے، مگر اس سے مقصود شہر قنوج نہیں، بلکہ قنوج کی سلطنت ہے، جس کے کنارے پنجاب سندھ، اور مالوہ تک پھیلے تھے، قنوج کے اندر جن شہروں کے نام شیراز کے ایک سیاح نے بشاری کو بتائے تھے، اُن میں ایک شہر کی صورت تو صاف ہے یعنی ذجین جو ہمارا اجین (مالوہ) ہے، دوسرے شہر کی صورت کچھ دھندلی سی ہے، اور وہ اودھ ہے، میرے خیال میں اس کی جگہ د ہے یعنی اودھ یعنی اجودھیا یا یودھیا جس کو مسلمانوں نے اودھ بنا لیا تھا،

مشکلات کو حل کرنے کے لئے ایک بات صاف کر لینی چاہئے، پرانے ہندوستان میں راجدھانیوں کی بڑی اہمیت حاصل رہی ہے، اور دائرۂ حکومت یا حدودِ سلطنت کے نام یا تو راجدھانیوں کے نام بعینہٖ رکھے یا پکارے گئے ہیں، یا ان حکمران خاندانوں کے نام پر اُن کے نام رکھے گئے ہیں، اُن کی مثالیں پچھلی تاریخوں میں بھی ملتی ہیں، اور اب بھی تمام ریاستوں کے ناموں میں یہی طریقہ رائج ہے، اور بہار، حسن پٹی، اور بہار کی مثالیں انگریزی علاقوں میں پائی جاتی ہیں،

ایک بات اور ذہن میں رہے، بشاری بڑا محتاط سیاح ہے، اُس نے اپنا سفرنامہ بڑی احتیاط سے لکھا ہے، اس کی احتیاط ہی کا نتیجہ یہ ہے کہ اُس نے ہندوستان کے حال میں صاف صاف لکھ دیا ہے، کہ باوجود لوگوں سے تحقیق اور دریافت کے میں ہندوستان کے وصف میں صحت

---

[۱] گردیزی ص ۷۰ برلن

کی ذمہ داری نہیں لیتا، کہتا ہے،

ومع هذا فلا اضمن عن صفة ما اضمن من غيره ولا اصف الا مصادره ولا استقصي في شرحه لما روي كفى بالمرء كذبا ان يحدث بكل ما سمع ولقوله صلعم ليس الخبر كالمعاينة ولولا خشية ان يختل هذا الاصل ويبقى من الاسلام صدر لا عرضنا من الكلام فيه
(ص ۴۷۵)

باوجود اس کے کہ میں ہندوستان کے بیان کی ذمہ داری نہیں لیتا، جو اس کے علاوہ دوسرے ملکوں کی لیتا ہوں اور میں صرف اس کے شہروں کا حال بیان کرتا ہوں، اور اس کی ساری تشریح نہیں کرتا، کیونکہ حدیث میں ہے کہ انسان کے جھوٹا ہونے کے لئے یہ کافی ہے کہ جو کچھ سنے وہ بیان کردے اور اس لئے کہ سننا دیکھنے کے مانند نہیں، اگر مجھے یہ ڈر نہ ہوتا کہ یہ اصل یعنی اسلامی ملکوں میں سے کسی کا حال چھوٹنے نہ پائے ٹوٹ جائیگی تو میں ہندوستان کا بیان چھوڑ دیتا،

اس ملک کے جغرافی بیان کے متعلق اس نے تصریح کی ہے کہ اس کو اصطخری فارسی کے جغرافیہ سے نقل کیا ہے، (ص ۴۵۸) یا دوسرے سیاحوں سے سن کر اور پوچھ کر لکھا ہے، اس لئے قنوج کی جائے وقوع کی نسبت اس کا بیان اعتبار سے خارج ہے،

مگر اتنا صحیح ہے کہ تیسری صدی کے خاتمہ پر عرب جہازرانوں کے کانوں تک قنوج کا نام پہونچ چکا تھا، بزرگ بن شہریار ناخدا جو تیسری صدی کے خاتمہ پر تھا، قنوج کا نام لیتا ہوا

ایک عرب سیاح کی زبانی بیان کرتا ہے:-

| | |
|---|---|
| ان بقنوج من بلدان الهند | ہندوستان کے شہروں میں قنوج |
| من تاخذ الفو فلة بين شفرتها | میں ایسے لوگ ہیں، جو ڈلی کو اپنے دونوں |
| فتکسرها قطعاً من شدة | ہونٹوں میں لے کر اس زور سے دباتے |
| ما تضغطها، | ہیں کہ وہ ٹوٹ جاتی ہے، |

(عجائب الہند ص ۶)

سنہ ۳۰۳ھ میں مسعودی ہندوستان آیا، اس نے گو یہ غلطی کی ہے کہ قنوج کے راجہ کو سندھ کے بادشاہوں میں شمار کیا ہے، مگر اس کی توجیہ یہ ہے کہ اس زمانہ میں قنوج کی سلطنت سندھ تک تھی اسلئے قنوج کے راجہ کو سندھ کے راجاؤں میں شمار کیا ہے، اس ایک بات کے علاوہ مسعودی کا سارا بیان بہت کچھ غلط فہمیوں کو دور کرنے والا ہے،

مسعودی نے قنوج کا ذکر تین موقعوں پر کیا ہے، پہلے باب ص ۸۰ میں ہے،

| | |
|---|---|
| ونیا ویہ (بلهرا) من ملوک | اور بلہرا راے کا حریف |
| الهند ممن لا بحرله بؤوره | ہندوستانی راجاؤں میں سے جس کے |
| صاحب مدینة لقنوج وهذا | پاس سمندر نہیں، بورہ قنوج کا راجہ ہے، |
| الاسم سمة لكل ملك يلي | اور یہ بورہ لقب ہر اس راجہ کا ہوتا ہے، |
| هذه المملكة وله جيوش | جو اس ملک پر راج کرتا ہے، اور اس |
| مرتبة على الشمال والجنوب | کی فوجیں اتر، دکھن، پورب اور پچھم |
| والصبا والدبور لانه يلي | ہر رخ پر رہتی ہیں، کیونکہ ہر رخ پر اس |
| كل وجه من هذه الوجوه | کے اس سے کوئی نہ کوئی لڑنے والا ہے، |

یلفاہ ملک محاب لہٗ،

(طبیع لیڈن)

یہ بورہ عجب نہیں کہ بھوج رائے کا عربی تلفظ ہو جو قنوج کے مشہور راجہ بھوج رائے کے بعد یہاں کے راجاؤں کا موروثی لقب قرار پاگیا تھا،

اس کے بعد مسعودی[1] قنوج کا دوبارہ ذکر ان لفظوں میں کرتا ہے،

| | |
|---|---|
| ملک قنوج بن ملوک السند بوورہ | سندھ کے راجاؤں میں سے ایک قنوج |
| ھذا اسم کل ملک یلی القنوج | کا راجہ بورہ ہے، اور یہ بورہ ہر اس راجہ |
| وھناک مدینۃ یقال لھا بوورہ | کا لقب ہے، جو قنوج پر راج کرے اور |
| باسم ملوکھم وقد صارت | یہاں ایک شہر بھی اسی کے نام سے ہے |
| الیوم فی حیز الاسلام وھی | جس کا نام بورہ، وہاں کے راجاؤں کے |
| من اعمال الملتان ومن | نام سے ہے، اور وہ آج کل اسلام کی |
| ھذہ المدینۃ یخرج احد | حکومت میں داخل ہے، اور وہ ملتان |
| الانھار التی اذا اجتمعت کانت | کے علاقوں میں شامل ہے، اور اسی شہر |
| نھر مھران السند ..... وبوورہ | سے ان دریاؤں میں سے ایک دریا |
| ھذا الذی ھو ملک القنوج ھو | نکلتا ہے، جن کے مل جانے سے دریائے |
| ضد البلھرای ملک الھند | سندھ بنتا ہے ............... |
| | اور یہ بورہ جو قنوج کا راجہ ہے وہ ہندوستان |
| | کے راجہ بلہرا کا مخالف ہے، |

---

[1] ص ۳۷۲ جلد اول لائیڈن،

مسعودی کی اس عبارت سے ظاہر ہے کہ قنوج کی سلطنت سندھ سے ملی تھی، اور سندھ کا علاقہ مسعودی کے بیان کے مطابق کشمیر سے ملا ہوا تھا، (ص ۴، ۴) گویا پنجاب کا علاقہ بھی سندھ ہی میں شمار ہوتا تھا، اب وہ کہتا ہے کہ یہاں یعنی سندھ کے پاس اس راجہ کے نام بھوج رائے کے نام سے ایک شہر بھی آباد تھا یعنی اس کا نام بھی بھوج رائے ہے، اور یہ اُن پانچ دریاؤں میں سے کسی ایک کے دہانے پر واقع ہے جن سے مل کر دریائے سندھ بنتا ہے، ان پانچ دریاؤں میں سے ہر ایک دریا موجودہ پنجاب میں ملتا ہے، اس سے ظاہر ہے کہ وہ موجودہ پنجاب میں دریائے ستلج کے کنارے جو ہندوستان خاص اور پنجاب کی طبعی سرحد ہے کہیں بستا ہوگا، اور وہ بھوج رائے یا قنوج کی سلطنت کا اس سمت میں آخری شہر ہوگا، اور اس لئے وہ حکمراں خاندان کے نام پر بھوج رائے اور راج دھانی کی حکومت کی نسبت سے قنوج کہلاتا ہوگا، جیسے آج بھی حیدرآباد، میسور، بڑودہ، بھوپال، رام پور وغیرہ ہماری ہندوستانی ریاستوں کا ہر شہر، اس کے والی یا اس کے پایۂ تخت کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے، اس سے بشاری مقدسی کے اس بیان کی مشکل کہ سندھ کے شہروں میں سے ایک کا نام قنوج ہے حل ہو جاتی ہے، اور قنوج میں مسلمانوں کی آبادی، جامع مسجد، اور گوشت کی کثرت کی توجیہ بھی ہو جاتی ہے، کیونکہ مسعودی کے بیان کے مطابق ۳۰۰ھ میں یہ شہر ملتان کی اسلامی عمل داری میں داخل ہو چکا تھا،

مسعودی کے دوسرے بیان سے ہمارا خیال اور زیادہ صاف ہو جاتا ہے، وہ قنوج کی سرحدوں کا حال یہ بتاتا ہے:

| | |
|---|---|
| فاما مملکة بؤورہ وھو ملک | لیکن بورہ کا راج، اور وہ قنوج کا |
| القنوج فان مسافة مملکته | راجہ ہے، تو اس کے راج کی وسعت |
| نحو من عشرین ومائة فرسخ | ایک سو بیس فرسنگ لمبائی میں، اور |

في مثلها فراسخ سنديّة الفرسخ
ثمانية اميال بهذا الميل وهذا
الملك الذي قدّمنا ذكره
فيما سلف ان له جيوشاً اربعة
على مهاب الرّياح ان ربع بكل
جيش سبع مائة الف وقيل
تسع مائة الف فيحارب بجيش
الشمال صاحب المولتان ومن
معه في ذالك الثغر من المسلمين
ويحارب بجيش الجنوب لبلهرى
ملك المانكير وبالجيوش الباقية
من يلقاه من كل وجه من
الملوك ويقال ان لمكه يحيط
في مقدار ما ذكرنا من المسافة
من المدن والقرى والضياع
مما يدرك الاحصاء والعدد
الف الف وثمانية مائة الف قرية
بين اشجار وانهار وجبال ومروج
(ص ۴،۳)

اتنی ہی چوڑائی میں سندھی فرسخ سے ایک
فرسنگ اس میل سے ۸ میل کے برابر ہے،
اور یہ راجہ جس کا میں پہلے بھی ذکر کر چکا ہوں
کہ اس کی چار فوجیں ہوا کے چاروں رخ
پر ہیں، ہر فوج کی تعداد سات لاکھ اور
کہتے ہیں کہ ۹ لاکھ ہے تو وہ اتر کی فوج
سے ملتان کے امیر اور جو اس کے ساتھ
اس سرحد میں مسلمان ہیں، اُن سے
لڑتا ہے، اور دکھن کے لشکر سے دکھن
رائے مان کھیڑہ کے راجہ سے مقابلہ
کرتا ہے، اور باقی فوجوں سے جس طرف
سے کوئی حملہ آور آئے، اُس کا سامنا
کرتا ہے، اور کہتے ہیں، کہ اس کی
سلطنت کی اوس وسعت میں جس
کا ذکر میں نے کیا، شہر، گاؤں،
دیہات کی تعداد، جو گنتی میں آئی
ہے، اٹھارہ لاکھ ہے، درختوں کے جھنڈ
اور دریاؤں اور پہاڑوں اور سرسبز میدانوں
کے درمیان،

بلہرا تو معلوم ہو چکا ہے کہ شمالی گجرات و کاٹھیاواڑ کا راجہ ولبھ راے ہے، اور مانکیر جو کبھی مانگو سمجھا جاتا تھا اب مان کھیڑ ہے، جو ولبھ راے کی راج دھانی تھی، اور جو موجودہ پونہ کے قریب تھا، اب عرب سیاحوں کے قنوج راج کی دو حدیں معلوم ہو گئیں، یعنی اتر کی سمت میں وہ ملتان کی حکومت سے مل جاتا تھا، اور دکھن میں ولبھ راے کی سلطنت سے، اور اس کی وسعت میں اٹھارہ لاکھ شہر اور دیہات آباد تھے، جن میں جنگلوں، پہاڑوں، دریاؤں اور سرسبز میدانوں کے سلسلے تھے،

ابن حوقل بغدادی اوسی زمانہ کا مشہور سیاح ہے، اوس نے $\frac{۳۳۱}{۹۴۳}$ میں بغداد سے اپنا سفر شروع کیا، اور ہندوستان آیا، اوس نے اپنی کتاب میں چار دفعہ قنوج کا نام لیا ہے (ص ۱۴، ص ۱۶، ص ۲۲۷، ۲۲۸ و ۲۸۶ میں)

عرب سیاحوں اور جغرافیہ نویسوں میں یہی سب سے پہلا شخص ہے، جس نے قنوج کو مملکت ہند کا پایہ تخت بتایا ہے، ص ۱۴، اور ص ۱۶ میں اوس نے ہندوستان کی لمبائی اور چوڑائی لکھی ہے اور بتایا ہے کہ ہندوستان کی سرزمین کی لمبائی مکران (بلوچستان) سے شروع ہو کر (منصورہ) اور سندھ ہوتے ہوئے قنوج تک، اور پھر اس کے آگے بڑھ کر تبت تک چار مہینوں کا راستہ ہے، (ص ۱۶)

اس بیان سے واضح ہو گیا کہ شہر قنوج مکران یعنی بلوچستان سے تبت اور کوہ ہمالیہ کی سمت میں کئی مہینوں کے راستہ پر واقع تھا، اور ظاہر ہے کہ یہ شہر سندھ کے اندر نہیں تھا، بلکہ وہ لامحالہ وہی قنوج تھا، جس کو ہم اب بھی قریب قریب اسی مسافت پر جانتے اور پہچانتے ہیں،

ابن حوقل ص ۲۲۷ میں تیسری دفعہ قنوج کا نام لیتا ہے، اور کہتا ہے کہ

وھذہ مدن الھند التی عرفتھا — اور یہ ہندوستان کے وہ شہر ہیں، جن کو

| | |
|---|---|
| دلھا بواطن واماکن کفر زان | میں نے جانا اور اس کے اندرونی |
| وقنوج فی المفاوز وھی کلمطة | مقامات ہیں، جیسے فرزان، اور قنوج |
| وادھشت فی اقطار نائیة و | جنگلوں اور صحراؤں میں اور دوملطہ |
| اماکن سحیقة لا یصل الیھا | کی طرح اور بڑے بڑے دور اطراف |
| تاجر الا من اھلھا لانقطاعھا | اور بعید مقامات ہیں، جہاں وہاں |
| وکثرة الآفات المقطعة | کے باشندوں کے سوا کوئی تاجر نہیں |
| لقاصدھا، | پہنچ سکتا، کہ وہاں کے جانے والوں |
| | کو بڑی بڑی آفتوں کا سامنا |
| | کرنا پڑتا ہے، |

اس سے معلوم ہوا کہ قنوج سندھ سے اتنی دور اور جنگلوں اور صحراؤں کے اندر واقع تھا، کہ مسلمان تاجر وہاں تک پہنچ نہیں سکتا تھا،

ابن حوقل نے ص ۲۰۰ پر آخری دفعہ قنوج کا ذکر کیا ہے،

اصطخری سنہ ۳۴۰ھ میں ہندوستان آیا تھا اس نے اپنی کتاب مسالک الممالک میں اپنے پیشروؤں اور ہم عصروں کی فیاضی سے فائدہ اٹھایا ہے، اس نے قنوج کا بیان تقریباً ابن حوقل سے لیا ہے، چنانچہ قنوج کا نام دو دفعہ لیا ہے، ایک دفعہ وہ دنیا کی سلطنتوں کے مشہور دارالسلطنتوں کے سلسلہ میں کہتا ہے،

| | |
|---|---|
| ومملکة الھند منسوبة الی | اور ہندوستان کی سلطنت اس |
| الملک المقیم بقنوج، | راجہ کی طرف منسوب ہے، جو قنوج |
| (ص ۹ لائیڈن) | میں رہتا ہے، |

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں قنوج راج کی اہمیت اتنی بڑھی ہوئی تھی کہ ملک ہند کا پایۂ تخت اکیلے اسی کو بتایا جارہا ہے، آگے بڑھ کر مصنف دنیا کے ملکوں کی مسافت اور پھیلاؤ کا کا حال لکھتا ہے، اس سلسلہ میں ہندوستان کا نام لے کر لکھتا ہے،

| | |
|---|---|
| واما ارض الھند فان طولھا | لیکن ہندوستان کا ملک تو اس کا طول |
| من عمل مکران فی ارض المنصورۃ | منصورہ اور بدھ اور باقی سرزمین سندھ |
| والبدھۃ وسائر بلاد السند | میں مکران کی عملداری سے شروع ہو کر |
| الی ان تنتھی الی قنوج ثم | قنوج پر ختم ہوتا ہے، پھر اس سے آگے |
| تجوزہ الی ارض التبت نحو | بڑھ کر تبت تک چار مہینوں کی راہ ہے |
| من اربعۃ اشھر وعرضھا من | اور اس کا عرض بحر فارس سے قنوج |
| بحر فارس علی ارض قنوج نحو من | کے ملک تک تین مہینوں کی راہ، |
| ثلاثۃ اشھر، (ص ۱۱) | |

یہ وہی ابن حوقل کی آواز بازگشت ہے، اور اس نے بھی قنوج کی مسافت وہی لکھی ہے،

۳۷۲ھ میں گوزگانان واقع ترکستان قریب فاریاب میں بیٹھ کر ایک مصنف نے حدود العالم من المشرق الی المغرب کے نام سے فارسی میں دنیا کا ایک جغرافیہ لکھا تھا، سنہ ۱۹۳۰ء میں یہ کتاب لینن گراڈ روس میں چھاپی گئی تھی اور ۱۳۵۲ھ میں طہران میں دوبارہ چھپی، یہی نسخہ میرے پیش نظر ہے، اس میں صوبہ سرحد اور پنجاب کے شہروں کے متعلق بعض معلومات بالکل نئے ہیں، مصنف کا نام گو معلوم نہیں، مگر چونکہ ترکستان اور ہندوستان کی تجارتی آمد و رفت برابر قائم تھی، اس لئے یہ معلومات تاجروں کی زبانی مصنف کو حاصل ہوئے ہوں گے،

میرے علم میں یہ پہلی کتاب ہے جس میں لاہور اور جالندھر کا نام آیا ہے، اور قنوج کے متعلق

بھی بعض نئے بیانات اس میں پائے جاتے ہیں، گجرات اور کاٹھیاوار کے شہروں کے نام لیکر کہتا ہے:

"واندریں ہمہ پادشاہ بلہراسیت وازپس ایں پادشاہ قنوج است ...... قنوج شہرے بزرگ ست ومستقر رائے قنوج است ...... وبیشتر از ملوک ہند طاعت او دارند واین رائے بیشتر از خویشتن کس را نه بینید وگویند که او را صد وپنجاه هزار سوار است و ہشت صد پیل که بروز حرب بر نشیند۔" (ص ۴۳) لہور شہریست با ناحیت بسیار و سلطانش از دست امیر ملتان است، واندرو بازارها وبتخانها است واندرو درخت چلغوزه وبادام وجوز ہندی بسیار است وہمہ بت پرستند واندرو ہیچ مسلمان نیست، رامیان شہرے است برسر تلے عظیم، واندروے اندکے مسلمانان اند وایشان را سالاری خوانند، ودیگر ہمہ بت پرستان اند، وآنجا بردہ ہندو وجاز ہندوستان افتد بسیار وسلطان وے از قبل امیر ملتان است ...... جالندھر شہریست بر سر کوہ اندر سردسیر واز وے جامہ بسیار خیزد ساده ومنقش واندر میان رامیان وجالندھر پنج روزہ راه است وہمہ راه درختان ہلیلہ وبلیلہ وآملہ ودارو ہا است کہ ہمہ جہان ببرند واین شہر از حدود ملک قنوج است، سلابور شہرے بزرگ است با بازارہا وبازرگانان وخواستہا وپادشاه از آن رائے قنوج است، ودرہمہ ایشان گوناگون است کہ داد وستد ایشان بدوست ...... وہر یکے را وزنے دیگر است واندرو بت خانہائے بسیار است، ودانشمندان ایشان برہمن اند، ...... بہیون شہریست چون رباطے و ہر سالے اندرو چہار روز بازار تیز باشد وازانجا بقنوج نزدیک ست وحدود را یست واندرو سی صد بتخانه است واندرو آبے است کہ گویند کہ ہر کہ خویشتن را بدان آب بشوید، ہیچ آفتش نرسد وہر گہ کہ مہترے از ایشان بمیرد، وہمہ کہترے کہ اندر

سایۂ او باشند خویشتن مکشند و پادشاہ این شہر بر تخت نشیند و ہر جا کہ رود آن تخت را
بر کتفہا ہمی برند بسے مرد تا آنجا کہ او خواہد، میان این شہر و تبت مقدار پنج روزہ
راہ است اندر عقبہاے سخت، ہیتال ناحیتے است بنزدیک قنوج میان شان کوہ
عظیم و ناحیتے خرد است ولکن مردمان جنگی و مبارز و پادشاہے او از ملوک اطراف
است و میان راے قنوج دشمنیست ........

ر ہند (و مہند) شہرے بزرگ ست و پادشاہے وے جیپال (جیپال) است و این
جیپال اندر طاعت راے قنوج است، و اندر وے مسلمانان اند اندک و جہاز ہاے ہندوستان
بیشتر بدین ناحیت افتد، از مشک و گوہر جامہاے باقیمت، قشمیر شہرے بزرگ است
بانعمت و بازرگانان بسیار و پادشاہ وے راے قنوج راست و اندر وے بتخانہا
بسیار است کہ ہندوان آنجا بزیارت آیند،

(از صفحہ ۴۴ تا ۴۶ حدود العالم، طہران)

حدود العالم کی ان تصریحات سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ اُس زمانہ میں یعنی ۳۷۲ھ میں قنوج کی حکومت دکھن کی طرف ولبھ راے کی حدود حکومت سے جا کر ملتی تھی، اور اتر طرف پنجاب کے شہر جالندھر سے گذر کر لاہور سے کترا کر کشمیر اور موجودہ سرحدی شہروں تک پہنچ کر وہنید پہ جا کر ختم ہوتی تھی، لاہور کا ہندو راجہ اُس زمانہ میں ملتان کے مسلمان امیر کا ماتحت تھا، غرض قنوج اور سندھ کی سرحدیں پنجاب میں آکر مل جاتی تھیں، اس کے علاوہ کوئی دوسرا قنوج نہ تھا، اور اس کے جس مقدس دریا کا ذکر ہے، وہ یقیناً گنگا ہے جس کے ساحل پر قنوج آباد تھا،

مصر کے فاطمی وزیر مہلبی نے تقریباً ۳۸۶ھ میں جغرافیہ کی کتاب "عزیزی" لکھی ہے، اور

اور چونکہ اس زمانہ میں سندھ کی ریاستیں مصری فاطمیوں کی نگرانی میں داخل ہو چکی تھیں، اور مصر اور سندھ کے درمیان برابر سفیر آتے جاتے رہتے تھے، اس لئے اس کو قنوج کی پوری واقفیت تھی وہ کہتا ہے،

"قنوج ہندوستان کے دور ترین شہروں میں ہے، ملتان کے پورب ہے، ملتان اور قنوج کے بیچ میں دوسو بیاسی فرسنگ کی مسافت ہے، اور وہ ہندوستان کا پایۂ تخت اور سب سے بڑا شہر ہے، لوگوں نے اس کا حال بیان کرنے میں بہت مُبالغہ سے کام لیا ہے، کہتے ہیں کہ اس میں جوہریوں کے تین سو بازار ہیں، اور اس کے راجہ کے قبضہ میں ڈھائی ہزار ہاتھی ہیں، ان میں سونے کی کانیں بھی ہیں"[1]

اب اس کے بعد غزنوی دور شروع ہو جاتا ہے، اور سبکتگین اور پھر محمود غزنوی کے حملے ہندوستان پر پے درپے ہونے لگتے ہیں، اس سلسلہ میں قنوج نام کا کوئی شہر پنجاب یا سندھ کے علاقہ میں نہیں آتا، اور نہ اُس کا کوئی ذکر کسی طرح ہوتا ہے، البتہ اودھ کے مشہور قنوج کا نام بار بار آتا ہے یہاں تک کہ ۴۱۰ھ میں محمود اس کو فتح کر لیتا ہے، ابوریحان البیرونی نے جو سلطان محمود کا معاصر تھا، کتاب الہند میں قنوج کا ذکر بار بار کیا ہے، مگر اس کو اچھی طرح معلوم تھا کہ قنوج سے کون شہر مقصود ہے اور وہ کہاں تھا،

ص ۱۱ میں محمد بن قاسم والے قنوج کا نام وہ اس طرح لیتا ہے،

| | |
|---|---|
| لما دخل محمد بن قاسم ارض | جب محمد بن قاسم سندھ کی سرزمین میں |
| السند من نواحی سجستان | سیستان کی طرف سے آیا، اور شہر |
| وافتتح بلد بمہنواو سماہ منصورۃ | بمہنوا کو فتح کیا، اور اس کا نام منصورہ |
| وبلد مولتان وسماہ معمورۃ | رکھا، اور مولتان کو فتح کر کے اس کو |

[1] تقویم البلدان ابوالفدا ص ۳۶۰ (پیرس)

| | |
|---|---|
| وادغل فی بلاد الہند الی مدینۃ | معمورہ کے نام سے موسوم کیا، اور |
| کنوج ووطی، ارض القندھار | ہندوستان کے شہروں میں کنوج |
| وحد ود کشمیر، | تک چلا گیا، اور قندھار کے ملک اور |
| | کشمیر کے حدود تک پہنچا، |

اس سے صاف ظاہر ہے کہ اس کی مراد وہی کنوج یا قنوج ہے، جس کا ذکر اس نے بار بار کیا ہے، ص ۲۰ میں وہ کہتا ہے ؛

| | |
|---|---|
| ثم یستعمل فی مدّ دیش اعنی | پھر مدیش یعنی بیچ کے ملک میں اور |
| واسطۃ المملکۃ وھی ما حول قنوج | وہ قنوج کے چاروں طرف کے شہر |
| فی جہاتہ ویسمی ایضاً آریاورت | ہیں، اور اُن کو آریہ ورت بھی کہتے ہیں، |

ص ۷۹ میں ہے:۔

| | |
|---|---|
| ویسمونہا مد دیش ای واسطۃ | اور اس کا نام مدیش یعنی بیچ کا ملک ہے، |
| الممالک وذٰلک من جہۃ المکان | اور یہ نام اس کی جائے وقوع کے لحاظ |
| لانہا فیما بین البحر والجبل وفیما | سے ہے، کیونکہ وہ دریا اور پہاڑ کے بیچ |
| بین الجروم والصرود وفیما بین | میں، اور گرم اور سرد ملکوں کے درمیان |
| حدیہا الشرقی والغربی ومن | میں اور اس کے مشرقی اور مغربی حدود |
| جہۃ الملک فقد کان کنوج | کے وسط میں اور بادشاہی کے لحاظ سے |
| مسکن عظماء ھم الجبابرۃ | تو کنوج اُن کے بڑے بڑے جبروت |
| الفراعنۃ ...... وبلد کنوج | والے راجاؤں کا مسکن ہے ...... |
| موضوع علی غرب نہر گنگ | ...... اور شہر کنوج دریائے گنگا کے |

| | |
|---|---|
| کبیرجداً واکثرہ الآن خراب | مغربی کنارہ پر ہے، بہت بڑا شہر تھا، |
| معطل لزوال مقر الملک عنه | لیکن اس وقت اس کا بڑا حصہ ویران |
| الی بلد باری وھو فی شرق | ہے، کیونکہ پایۂ تخت وہاں سے ہٹ کر |
| گنگ وبینھما مسیرۃ ثلثة | اب شہر باری میں آگیا ہے، جو گنگا |
| ایام او اربعة، | کے پوربی کنارہ پر ہے، اور ان دونوں |
| | کے بیچ میں تین یا چار دن کی راہ ہے، |

اس سے معلوم ہوا کہ قنوج راج، مدھ دیش یعنی بیچ کا ملک تھا، اس کا دوسرا نام آرجا فرت یعنی آریہ ورت تھا، اور شہر قنوج گنگا کے مغربی ساحل پر تھا، جو اب محمود کے حملہ کے بعد ویران تھا،

۳۶۷ھ سے غزنوی بادشاہوں اور ہندوستان کے راجاؤں میں صلح و جنگ کے تعلقات شروع ہوتے ہیں، ۳۶۷ھ میں سبکتگین نے ہندوستان کے سرحدی شہروں پر حملہ کیا، اور شاہیہ خاندان کے حکمرانوں سے اس کا واسطہ پڑا، سبکتگین کے بیٹے محمود نے ۳۹۹ھ میں اجین، گوالیار، کالنجر، دہلی، اجمیر، اور قنوج کے راجاؤں کی متحدہ فوجوں کو شکست دے کر شاہیہ کا خاتمہ کر دیا، اور اس کے چند سال کے بعد ۴۰۹ھ میں قنوج تک پہونچ گیا، راجہ نے صلح کی، اور اپنا پایۂ تخت قنوج سے اٹھا کر گنگا کے شرقی کنارہ پر جاکر بسایا، اور باری اس کا نام رکھا، اسی زمانہ کے مسلمان مصنف عبدالقادر بغدادی المتوفی ۴۲۹ھ نے اپنی کتاب الفرق بین الفرق میں فخریہ لکھا کہ "اب بحمد اللہ ملتان سے لیکر قنوج تک اسلام کی عملداری ہے"[۱]،

ہمارے بعض بزرگوں نے تو قنوج کو اتنا پرانا بتایا ہے کہ سکندر کے زمانہ میں موجود تھا، اور راجہ پورس جس نے سکندر کا مقابلہ کیا تھا، وہ یہیں کا راجہ تھا، جیسا کہ سکندر نامہ میں کہتے ہیں:-

---

[۱] ص ۲۷۲،

بقنوج خواہم شدن سوے خور　　　　خدایا بودم دراں راہ دور

حالانکہ قنوج سکندر کے وقت میں تھا ہی نہیں، البتہ نظامی کے زمانہ میں وہ ہندوستان کا مرکز دوبارہ بن گیا تھا، سکندر نامہ ۵۸۴ھ میں لکھا گیا ہے، اور اس کے چھ برس بعد ۵۹۰ھ میں شہاب الدین غوری نے قنوج کو دوبارہ فتح کیا ہے،

قنوج کی تاریخ کے واقف کار جانتے ہیں، کہ قنوج پر تین مختلف دور گذرے ہیں، اس کا نام تاریخ میں سب سے پہلی دفعہ چھٹی صدی عیسوی میں آتا ہے، ۶۰۶ء سے ۶۴۷ء تک یہاں کا مشہور راجہ ہرش شمالی ہند کا سب سے بڑا طاقت ور بدھ راجہ گذرا ہے،

محمد بن قاسم نے سندھ پر ۷۱۱ء (مطابق ۹۲ھ) میں حملہ کیا، اور ۷۱۲ء میں پورے سندھ پر قبضہ کرلیا، اس لئے محمد بن قاسم نے قنوج کے جس راجہ سے خط و کتابت کی، اور حملہ کی دھمکی دی، وہ راجہ ہرش کے سلسلہ کا راجہ ہوگا، چچ نامہ میں اس عہد کے قنوج کے چند راجاؤں کے نام آئے ہیں، پہلا سیار بن راے بدل راے، دوسرا سیہرس بن راسل اور تیسرا ہرچند رجیتل راے، محمد بن قاسم نے اس آخری راجہ کو خط لکھ کر اسلام کی دعوت دی تھی،

راجہ ہرش کے بعد کے راجاؤں کے نام تاریخ ہند کے صفحات سے گم ہیں، اس لئے یہ نام ان خالی جگہوں کے بھرنے کے لئے کام آسکتے ہیں، البتہ ناموں کی تصحیح کا مرحلہ باقی رہ جائے گا،

اب اس کے بعد ۸۱۶ء کے قریب بھیلمان کے گرجر پرتھار قوم کے راجہ ناگ بھٹ نے قنوج فتح کرلیا، اور کئی صدیوں تک اس کی اولاد اس پر حکمراں رہی، اس کا پوتا بھوج راے ہوا جس نے ۸۴۰ء سے ۸۹۰ء تک قنوج پر حکومت کی ۲۲۵ھ ۲۷۶ھ اور یہی وہ راجہ ہے جس کا نام عربوں

---

۱؎ قدیم تاریخ ہندونسنٹ اسمتھ ترجمہ جامعہ عثمانیہ ص ۵۷۲،

نے بورہ رکھا ہے،

ابوزید سیرانی نے جو ۲۶۶ھ میں تھا، قنوج کے متعلق جو فقرہ لکھا ہے اس کی دو قرأتیں ہیں، ایک وھو بلد عظیم فی مملکۃ الجوز، اور دوسری فی مملکۃ الجزر، ایک صاحب کی رائے ہے الجوز کو الجوزی پڑھا جائے، اور اس کو بھوج کا عربی تلفظ قرار دیا جائے، کیونکہ یہ زمانہ قنوج میں بھوج کی حکومت کا تھا، میری رائے میں اگر جزر پڑھا جائے اور اس سے گوجر مراد لیا جائے تو بھی صحیح ہو سکتا ہے، کیونکہ یہ راجہ گرجر پرتھار تھے، جیسا کہ ابھی کہا گیا ہے،

بہرحال اس کے بعد مسعودی نے ۳۰۰ھ ۹۱۲ قنوج کے راجہ کو بورہ یعنی بھوج رائے کے نام سے یاد کیا ہے، بھوج اول کے بعد مہندر پال نے اور اس کے بعد اس کے بڑے بیٹے بھوج دوم نے چند سال ۹۱۵ء تک سلطنت کی، اور ۹۱۰ء سے ۹۴۰ء تک بھوج دوم کے بیٹے ہیپال نے حکومت کی، مگر عربوں نے ان سب کو بھوج رائے ہی کہا،

قنوج کا راجہ راجیہ پال جس کو سلطان محمود سے پالا پڑا، اسی نسل کا راجہ تھا جس کو عتبی نے غلطی سے رائے جےپال لکھا ہے[1]

۱۰۹۰ء سے کچھ پہلے قنوج کے یہ گرجر پرتھار راجہ ختم ہوگئے، اور گھڑوار قبیلہ کے راجہ چندر دیو نے قنوج کو فتح کرکے نیا راج کھڑا کیا، ۵۹۰ھ ۱۱۹۴ء میں سلطان شہاب الدین غوری نے جس راجہ سے لڑکر قنوج چھینا تھا، وہ اسی گھڑوار خاندان کا تھا، اس کے بعد قنوج نے اپنی اہمیت ایسی کھوئی کہ نام کے سوا کچھ اور باقی نہیں رہا،

---

[1] ترجمہ ونسنٹ اسمتھ ص ۸۰، ۱۵،

اس سارے طول بیان کا نتیجہ یہ ہے کہ شہر قنوج ایک ہی تھا، جو اب بھی ہے، اور جو ہندوستان کی سب سے بڑی راجدھانی تھی، اور عربوں نے سندھ کی سمت میں جس قنوج یا بورہ کا ذکر کیا ہے، اس سے مقصود سلطنت قنوج کا آخری سرحدی مقام تھا، جس کو اسی لئے بھوج رائے بھی کہتے تھے، جیسے آج بھی سلطنت حیدرآباد کے کسی مقام کو حیدرآباد یا نظام یا بڑودہ کے کسی سرحدی مقام کو بڑودہ یا گیکواڑ کہتے ہیں،

(معارف مارچ ۱۹۴۷ء)

# سند معافی جزیہ

ہندوستان کی اسلامی سلطنت میں غیر مسلمان ذمی رعایا سے جزیہ کے نام سے جو ٹیکس وصول ہوتا تھا، اس کی نسبت انگریز مورخوں نے اور اُن کی دیکھا دیکھی ہندو مصنفوں نے جو بے سروپا باتیں پھیلا رکھی ہیں، ان کا جواب بارہا دیا جا چکا ہے، اب ہم کو ایک نئی دستاویز ہاتھ آئی ہے، جس سے یہ معلوم ہوگا کہ یہ کوئی ایسا ٹیکس نہ تھا جو ظلم سے لگایا جاتا تھا، اور کبھی معاف نہیں ہوتا تھا، بلکہ ایسے لوگوں سے جو غریب ہوتے تھے، عموماً معاف کر دیا جاتا تھا، بلکہ ہندوستان کے عام کاشتکاروں سے جو زیادہ تر غریب طبقہ ہے، اکثر معاف کر دیا جاتا تھا،

چند سال ہوئے کہ جامعہ ملیہ دہلی کے کتب خانہ میں ایک قلمی کتاب ملی، جس کا نام نگار نامہ ہے، اور جس کے مصنف کا نام منشی لال چند ہے، گو تاریخ نہیں معلوم، مگر قرینہ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ عالمگیر کے زمانہ یا اس کے چند دنوں بعد کی تصنیف ہے، اس کتاب کی تالیف کی غرض، دفتر کے منشیوں کو سرکاری فرامین کی تحریر کے نمونوں کی تعلیم ہے، اس میں ایک تحریر کاشتکاروں کے معافی جزیہ کی سند کی نقل ہے، اس کے پڑھنے سے اندازہ ہوگا کہ یہ کس طرح لکھی جاتی تھی، اور رعایا کو دی جاتی تھی،

سندِ مذکور کی اصل عبارت مع ترجمہ یہ ہے:-

| | |
|---|---|
| سندِ جزیہ معافی کشا ورزاں فلاں | کاشتکاروں کے معافی جزیہ کی سند |

دیوان با تقابه محفوظ باشد چوں دریں ولا
بعرض اقدس ارفع رسید که زمینداراں که
کسب او از قوت او و قوت عیال او
زیاده نه باشد بموجب دستور شرعی از و جزیه
نباید گرفت، لهذا از زمره رعایا که کسب
زراعت دارند و مدار قوت و تخم و
گاو آنها بر همه فرض است طلب جزیه
موجب تفرقه آنان می شود، اگر مطابق
شرع شریف حکم صریح در باب عدم اخذ
جزیه آں جماعه صادر گردد، بفراغ بال
کسب پیشه خود که آبادی ملک و امان رعیت
است مشغول باشند و از کشاکش سوار و پیاده
فوجداران و اخذ جزیه خلاصی یابند حکم جہاں
مطاع صادر می شود که موافق شرع انور
بمزارعان بعلت اخذ جزیه مزاحم نشوند
و از تعلقداران و چودھریاں و قانون گویان
و طرف داراں و اہل حرفه و دیگر ساکنان
قصبات و قریات مطابق شریعت مطہر جزیه
باز خواست نمایند، چنانچه دریں.

فلاں دیوان با تقابہ محفوظ و سلامت رہیں،
چونکہ اس وقت بادشاہ سلامت کو اطلاع
دی گئی ہے کہ ان زمینداروں سے جن
کی کمائی ان کی اور ان کے اہل عیال
کی گذر اوقات سے زیادہ نہیں ہوتی
اصول شریعت کے مطابق جزیہ نہیں لینا
چاہئے اس لئے غریب اور معمولی رعایا
سے جو زراعت پیشہ ہیں، اور اُن کی
معاش بیج اور بیل کا بہم پہونچانا سب
پر فرض ہے جزیہ مانگنا اُن کی پریشان حالی
اور انتشار کا سبب ہوگا، اگر اس گروہ سے
جزیہ نہ لینے کا حکم صریح حسب حکم شریعت
صادر کیا جائے تو وہ فارغ البالی کے
ساتھ اپنے پیشہ میں جو ملک کی آبادی
اور رعایا کے امن و امان کا سبب ہے مشغول
رہیں گے، اور پولیس کے سوار اور تحصیل کے
پیادوں سے اور جزیہ سے نجات پائیں گے،
اسلئے بادشاہ سلامت کا حکم صادر ہوا ہے
کہ شریعت کے مطابق کاشتکاروں سے

باب یادداشت واقع درست شده و
شرح آن در ضمن رقم یافته بنا بر آں قلمی
می گردد، کہ آں وزارت پناہ در تعلقہ
دیوانی خود موافق یرلیغ قضا جریان
بعمل آرند و بمزارعاں بجہت اخذ جزیہ
متعرض نہ شوند، و معاف شناسند،

جزیہ لینے کے لئے مزاحمت نہ کریں، اور تعلقہ
داروں، چودھریوں، قانون گویوں، مقدموں
اہل پیشہ اور قصبات اور دیہات کے دوسرے
باشندوں سے شریعت کے مطابق جزیہ طلب
کریں، چنانچہ اس کے مطابق ایک یادداشت
مرتب کی گئی، اور اس کی تفصیل اس ضمن میں
لکھ دی گئی، اس لئے لکھا جاتا ہے کہ آپ اپنے
دیوانی کے تعلقہ میں اس واجب العمل فرمان
پر عمل کریں، اور کاشتکاروں سے جزیہ لینے
کے لئے تعرض نہ کریں، اور ان کو معاف سمجھیں،

(معارف اکتوبر ١٩٣٧ء)

......٭......

# خطبۂ صدارت شعبۂ تاریخ ہند ازمنۂ وسطیٰ

(سنہ ۱۲۰۶ء - سنہ ۱۵۲۶ء)

## آل انڈیا ہسٹری کانگرس منعقدہ مدراس دسمبر سنہ ۱۹۴۴ عیسوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رفیقو! ممنون ہوں کہ آپ نے اپنی مجلس میں اس کرسی پر مجھے جگہ دی، آپنے اس انتخاب سے اپنے دستور کی کئی دفعوں کو توڑا، ہی آپ نے یہ کرسی ایسے شخص کو دی ہے جس کو آپ کی یونیورسٹی برادری سے دور کا بھی لگاؤ نہیں، بلکہ اس نے آپ کے اسکول اور کالج میں ایک منٹ کے لیے بھی قدم نہیں رکھا، اور وہ صرف مشرقی درس گاہوں کا پروردہ اور نمائندہ ہے، اس لئے اس اعزاز کے لئے اس کا انتخاب آپ کی رواداری اور دل کی بڑائی کا بہت بڑا ثبوت ہے، آپ نے اس طرح میرا حوصلہ بڑھایا ہے، جس کا دل سے شکر گذار ہوں، اور اس کو اس کے لئے نیک فال سمجھتا ہوں کہ شاید آیندہ علمی اور تعلیمی کاموں کے انجام دینے میں مشرقی اور مغربی تعلیموں کے فرق و امتیاز کی خلیج بیچ میں نہ آئے گی، اور ہماری نظر کسی بڑے علمی اور تعلیمی مقصد کو پورا کرنے میں اصل مقصد پر رہے گی، مغربی و مشرقی طرز و انداز کے اختلافات پر نہیں،

اب ہم زمانہ کے دوسرے موڑ پر پہونچ گئے ہیں، جہاں ہم کو اپنی زبان سے محبت ہونی چاہئے

اور اپنی دیسی ہندوستانی زبان میں کام کرنے والوں کے ساتھ اشتراکِ عمل ہونا چاہئے، اور شاید آج کا دن اس مقصد کے اعلان کے لئے موزوں ہے،

اصل موضوع پر کچھ کہنے سے پہلے ہندوستان کی عمومی تاریخ کے ایک خاص نقطۂ نظر کے متعلق ہم کو کچھ کہنا مناسب معلوم ہوتا ہے، ہم جس چیز کی طرف اشارہ کرنا چاہتے ہیں ہمارے خیال میں اب تک کسی جماعت کی طرف سے اس کی غلطی کو واضح نہیں کیا گیا، اور نہ اس کی غلطی پر ابھی تک ٹوکا گیا ہے، ہماری مراد اس سے وہ غلط قسم کا فرقہ دارانہ رنگ ہے، جو ہماری تاریخ پر ایک زمانہ سے چھایا ہوا ہے،

پالٹکس کے کھیل سے اس ملک کا علم تاریخ بھی بچا ہوا نہیں، بلکہ صاف کہنا چاہئے کہ یہی وہ بیج ہے، جس سے ہندوستان کا مشہور کھیل پھوٹ پیدا ہوتا ہے مسلمانوں کی حکومت کی بڑائی اور اچھائی کی بھی بہت سی باتیں کہی جا سکتی تھیں، مگر اُن کے بعد اس ملک میں جو حکومت آئی، اُس کے زمانہ میں تعلیم کا سررشتہ پورا کا پورا غیر ملکیوں کے ہاتھ میں تھا، ان لوگوں کے ہر جتھے کی ہر طرف سے یہ کوشش تھی کہ اپنے راج کی بڑائی کو ہر ہندوستانی کے دل میں بٹھا دے، اور ساتھ ہی ایک ایسا کرتب کریں جس سے اُن کے دل کے شیشے ٹوٹ کر پھر جڑنے نہ پائیں تعلیم کے سارے مضمونوں میں اس کام کے لئے تاریخ کے سوا کوئی اور چیز مناسب نہ تھی، چنانچہ انھوں نے اس ملک کی لئے تاریخ کی جو کتابیں شروع سے آخر تک لکھیں، اور پڑھائیں، ان میں یہی بات سو سو طرح سے الٹ پلٹ کر سمجھائیں، اور پڑھائیں کہ جو دل اُن سے ٹوٹے تھے وہ پھر اب تک جٹ نہ سکے،

آج سے کوئی پندرہ سولہ برس پہلے اسی مدراس کے ایک شہر ترچناپلی میں ہندو مسلمانوں کے ایک ملے جلے جلسہ میں جس کے صدر ہائی کورٹ کے ایک ریٹائرڈ جج تھے، میں نے کہا تھا کہ وہ زمین جس میں

ہندو مسلمانوں کی پھوٹ کا درخت جنما اور بڑھتا ہے اور وہ C سے شروع ہونے والے دو مکان ہیں یعنی کالج اور کورٹ، میری بات کو ہنسی اور دل لگی نہ سمجھئے، بلکہ سوچئے کہ میرا کہنا کہاں تک سچ ہے پچھلی بڑی جنگ یعنی ماٹیگو چیمسفورڈ ریفارم اسکیم کے بعد سے تعلیم کا کام خود ہندوستانیوں کے ہاتھوں میں آگیا ہے، جس میں سے ایک تاریخ بھی ہے، اب ہندوستان کی تاریخ اکثر یونیورسٹیوں میں ہندوستانی ہی پڑھاتے ہیں، اور ہندوستانی ہی کورس کی کتابیں بناتے ہیں، اور تاریخ کے مختلف دور کے بادشاہوں کے حالات کی تحقیق پر کتابیں لکھاتے ہیں، لیکن یہ دیکھ کر افسوس ہوتا ہے کہ اب چلنے والے گونئے ہیں لیکن اُن کے چلنے کا راستہ ابھی تک وہی ہے، جس کو ان کے پہلے پرانے بدیسی چلنے والے بنا کر چھوڑ گئے ہیں، حالانکہ ضرورت یہ ہو کہ اب نیا ڈگر بنایا جائے، اور علم کے قافلہ کے چلنے والوں کے لئے نئی راہ نکالی جائے، جو پھوٹ کے بجائے میل کی منزل مقصود کو جاتی ہو،

اس فن کے جاننے والے جانتے ہیں کہ تاریخ ایک کچی دھات ہے، اس کچی دھات کو مختلف مسالوں سے جوڑ کر جیسی شکل آپ چاہیں بنا سکتے ہیں، اور اپنی ہمدردی اور بیدردی سے اس کو جس طرح چاہیں رنگ کر دکھا سکتے ہیں، دو تین جزئی باتوں کو ملا کر کلیہ بنا لینا اس فن کا آج کل سب سے آسان چٹکلہ ہے، پرانے زمانے میں تاریخ ایک معصوم فن تھا، جس کا مقصد واقعات کا ریکارڈ تیار کرنا تھا، اور بس، مگر آج کل یہ فن سب سے زیادہ بدنام فن ہوگیا ہے، اور قوموں کی چرب زبانی، اختلاف بیانی، اور واقعات کی توجیہ اور تشکیل کر کے اس کو جدا جدا رنگ دینے کے سبب سے کسی چیز کی تاریخ آج ایک ہی طرح بیان نہیں کیجا سکتی ہے، کچھ نہ سہی پچھلی جنگ ہی کی تاریخ مختلف لڑنے والی قوموں کی زبانوں سے ایک ہی طرح پڑھ کر دیکھ لیجئے، یا اسی لڑائی میں ایک ہی واقعہ کی روایت مختلف ملکوں کے ریڈیو میں سن لیجئے، کہ اس زمانہ میں تاریخ کی حقیقت کیا سمجھی گئی ہے، اور اس سے کیا مصرف لیا جارہا ہے،

بہرحال مجھے یہ کہنا تھا کہ تاریخ کے فن کو قوموں کے پھوٹ اور میل میں بہت کچھ دخل ہے اسلئے وہ لوگ جن کی نظر میں اس ملک کا مستقبل ہے، اور جن کے ہاتھوں میں اس مستقبل کا بنانا یا بگاڑنا ہے ان کو اپنی ذمہ داری کو سمجھنا چاہئے، اور اس حالت میں جب کہ ہم سب کو معلوم ہے کہ ہم کو اب اسی ملک میں جینا اور مرنا ہے، تو عداوت اور نفرت کی پچھلی باتوں کو اس طرح دہراتے رہنا جس سے یہ جذبہ اسی طرح پلتا، اور بڑھتا، اور پھلتا اور پھولتا رہے، اپنے ملک کے ساتھ بڑی بے وفائی ہے،

مسلمانوں میں دو مصنف ایسے گذرے ہیں، جنھوں نے ہندوستان کی خاک کو اپنی آنکھوں کا سُرمہ بنایا، جن میں پہلا گونسل میں ترک تھا، مگر اس کا دل ہندوستان کی مٹی سے بنا تھا، میری مراد امیر خسرو سے ہے، جنھوں نے فارسی اور بھاشا کی آمیزش سے ہندوستان میں مسلمانوں کے عہد میں ایک نئی زبان اور نیا تمدنی ذوق پیدا کرنے کی کوشش کی، اور سب سے پہلے اسی ملی جلی زبان میں شاعری کی بنیاد رکھی، اور موسیقی کی ایک نئی لَے ہندی اور ایرانی سے ملاکر پیدا کی، انھوں نے اپنی فارسی مثنوی "نہ سپہر" میں ایک مستقل باب ہندوستان کی خوبیوں پر لکھا ہے، اور یہاں کے ملکی باشندوں کے علم، آرٹ، اور ہنر کی تعریف میں اپنی شاعری کا پورا جوہر دکھایا ہے،

دوسرے شخص میر غلام علی آزاد بلگرامی ہیں، جن کی وفات کو ابھی ۱۶۳ برس گذرے ہیں، ان سے بڑا ہندوستان کا کوئی مسلمان مورخ اور عربی کا شاعر اس ملک میں پیدا نہیں ہوا، یہ ہندی کے بھی شاعر تھے، بلکہ خاندانی شاعر، انھوں نے سبحۃ المرجان فی آثار ہندوستان عربی میں لکھ کر ہندوستان کی زمین کو آسمان بنادیا، اور حیثیت سے اُسکی اتنی بڑائی کی ہے کہ اس کو رشکِ جہاں بنادیا ہے، مسلمان مورخوں کے لئے اُن کے بزرگوں کا یہ طریقہ اُن کی تقلید کے قابل ہے،

جس عہد کی تاریخ پر ہم آج کی مجلس میں کچھ کہہ سن رہے ہیں، اس پر ہندوستانی اہلِ قلم کے ہاتھوں سے کئی اچھی اچھی کتابیں شائع ہوکر اہلِ نظر کے سامنے آگئی ہیں، خاص کر ہماری یونیورسٹیوں

میں تاریخ کے کام کرنے والوں کے ذریعہ کافی لٹریچر پیدا ہو رہا ہے اگر اس کا بڑا حصہ ایسا ہے جو کسی یونیورسٹی سے کسی ڈگری کے حاصل کرنے کے لئے لکھا گیا ہے، اب تک عموماً طلبہ یا ایسے اساتذہ جنھوں نے اپنی طالب علمی کا زمانہ فوراً ہی ختم کیا ہے، ایک مقررہ مدت کے اندر ڈگری دینے والوں کے خیالات سے متاثر ہو کر اس عہد پر کتابیں لکھتے رہے ہیں، جن میں انھوں نے کم سے کم مدت میں زیادہ سے زیادہ باتیں پیش کرنے کی کوشش کی ہے، اسی لئے اُن میں سے بعض کی تحقیق میں گہرائی، رائے میں پختگی، اور دلیلوں میں وزن نہیں، ان میں کچھ ایسے بھی ہیں، جنھوں نے فارسی نہ جاننے کے باوجود دوسروں پر بھروسہ کرکے اپنی تحقیقات کی ساری عمارت فارسی کی ادبی کتابوں پر کھڑی کر دی ہے، اور بعض ایسے بھی ہیں، جنھوں نے مسلمان حکمرانوں کے مذہب کے اصول و قوانین کا گہرا مطالعہ کئے بغیر کسی دوسرے کی رائے کا حوالہ دے کر یا کسی کے قول کو نقل کرکے اپنے خیال کے مطابق نتائج اخذ کرلئے ہیں، یہ دیکھ کر تعجب اور افسوس ہوتا ہے کہ بعض تاریخی تحقیقات میں اسلامی شریعت کی وضاحت انسائیکلوپیڈیا آف اسلام کی مدد سے کی جاتی ہے، اسلامی فقہ کے نکتے میکڈانلڈ کی کتاب کے ذریعہ سے بتائے جاتے ہیں، اسلامی مسائل کا حل ریورنڈ ہیوز کی ڈکشنری آف اسلام سے پیش کیا جاتا ہے، مسلمانوں کی حکومت، بادشاہی، اور رعایات کے نظریے آرنلڈ اور اگلائی نڈائیز (Aglinidas) کی عینک سے دیکھے جاتے ہیں،

اس غلط طریق کار کا نتیجہ یہ ہے کہ اب گو نہ وہ فاتح رہے ہیں اور نہ مفتوح، مگر زمانہ کے تطاول سے اُن کے زمانہ کے پیدا شدہ جذبات کے سوکھ جانے والے درخت کو پانی دے دے کر ہرا کیا جاتا ہے، اور ہم تحقیق کے نام سے اپنے پیشروؤں کی غلطی کی غلط پیروی میں مصروف ہیں،

یورپین مستشرقین نے اسلامی علوم و فنون کی جو خدمت کی ہے، اس کا اعتراف ہے مگر مذہبی، شرعی اور فقہی معاملات میں ان کی تحقیق یا رائے یا قول پر کسی حال میں بھی اعتماد نہیں کیا جاسکتا،

اس لئے مسلمان فرمانرواؤں کے کسی رویہ یا پالیسی کو اُن کے مذہب کی روشنی میں اگر دیکھنے کی کوشش بھی کیجائے، تو مذہبی معلومات کا ماخذ اور سرچشمہ خود مسلمان علماء و فقہا کی ادبی تخیل، مستند اور معتبر کتابیں ہونی چاہئیں، لیکن زبان کی ناواقفیت کی وجہ سے ان کتابوں کا سمجھنا ممکن نہ ہو تو پھر ایسے موضوع اور مسئلہ پر قلم اٹھانے کا حوصلہ ہی نہ کیا جائے، نیت خواہ کتنی ہی اچھی اور صاف ہو، مگر مذہبی مسائل کی غلط تعبیر اور ملکی امور میں اُن کی غلط تطبیق سے بعض اوقات ایسے مضرت رساں پہلو پیدا ہو جاتے ہیں، جن سے ایک طرف تو حقیقت کا خون ہوتا ہے، اور دوسری طرف قوموں کے جذبات میں تلخی پیدا ہوتی ہے یہاں پر ہمارے دوستوں کو یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ ہندوستان کے مسلمان سلاطین مسلمان ضرور تھے لیکن وہ اسلام کے نمائندے نہ تھے، وہ اسلام کے نام لیوا بن کر گو حکومت کے تخت کو جلوہ دیتے تھے، مگر اُن کی حکمرانی کا طرز اور فرمانروائی کا اصول خالصۃً اسلامی نہ تھا، وہ مذہباً نو مسلم اور نسلاً ترک، پٹھان یا ہندو تھے، اس لئے ایک یا دو یا کئی نسل سے مسلمان ہونے کے باوجود، اسلام کی صحیح تصویر نہ تھے، اور نہ ان کی سیاست اسلامی سیاست تھی، اور نہ اُن کی حکومت ٹھیک اسلامی طرز کی تھی، اور نہ اُن کے سپہ سالار، اور فاتح اپنے مفتوحہ ملکوں کے ساتھ اسلامی طریقہ کا پورا پورا برتاؤ کرتے تھے، اس بحث کے سمجھنے کے لئے سلطان علاء الدین خلجی اور قاضی مغیث الدین کی کی وہ طویل گفت گو پڑھیے، جس کو برنی نے فیروز شاہی میں لکھا ہے، یا محمد شاہ تغلق کی ان خونریزیوں پر ایک نظر ڈالی جائے، جس کے مقتولین میں ہندوؤں اور مسلمانوں کی تخصیص نہ تھی، غور کیجئے کہ محمد بن قاسم ثقفی کی عربی فوج نے سنہ ۹۲ھ میں جب بودھوں کے بلاوے پر سندھ میں قدم رکھا، تو پہلے ہی دن ان عربوں نے ہندوؤں کی حیثیت شرعی کو متعین کر لیا، اور ان کو وہی حیثیت دی جو ان سے پہلے صحابہ نے اہلِ فارس کی قرار دی تھی یعنی شبہ اہلِ کتاب جس کے معنی یہ ہیں کہ دو باتوں کے سوا یعنی نکاح اور ذبیحہ کے علاوہ اور تمام امور میں ان کے ساتھ اہلِ کتاب کا برتاؤ کیا جائیگا،

نیز یہ کہ یہاں کے مندروں کی حیثیت ایران کے آتشکدوں کی ہے، جس طرح صحابہ نے آتشکدے نہیں توڑے، اسی طرح مصالحت ہو جائے، تو یہ مندر بھی توڑے نہیں جائیں گے، چنانچہ سندھ اور ملتان میں چوتھی صدی تک اسلامی حکومتوں کے باوجود یہ مندر اسی طرح قائم رہے، مورخ بلاذری نے یہ حالات لکھے ہیں، اور اکثر عرب سیاحوں نے اُن کی کیفیت بیان کی ہے،

لیکن افسوس ہے کہ ترک سیاحوں نے جوش جہاد کے علاوہ صلح و جنگ اور فتح و غنیمت اور محاصل و مداخل کے سارے اسلامی اصولوں کو فراموش کر دیا، اور ان کے ان کاموں کی ذمہ داری شریعت اسلام پر رکھی جاتی ہے، حالانکہ اسلامی اصولوں سے ذمیوں کے معاملات کا فیصلہ ایک حد تک باہمی معاہدات کی دفعات پر ہے، اور نیز یہی فقہی مسئلہ ہے کہ پرانے مندر توڑے نہ جائیں گے، اس قسم کے خلط ملط مباحث سے ہندوستان کے مسلمان سلاطین کی تاریخ ایک زمانہ سے جھگڑے کی چیز بن کر رہ گئی ہے، یا تو اُن کی اور اُن کے مذہب کی تصویر بہت ہی بُری اور بھیانک دکھائی جاتی ہے، یا پھر دوسری طرف اُن کی حمایت اور مدافعت میں ہر قسم کا زور صرف کیا جاتا ہے، یا پھر دونوں گروہ ایک دوسرے کی نکتہ چینی کرتے ہیں، کچھ محققین ایسے بھی ہیں جو کسی سلطان کی حکومت کی تاریخ لکھتے وقت اُس کی خوبیاں بھی ظاہر کرتے ہیں، اور اس کی بُرائیاں بھی دکھاتے ہیں، مگر اُن میں ایسے مصنفوں کی تحریریں گمراہ کن ہوتی ہے، جو چند خوبیاں محض اسلئے بیان کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ کہ ان خوبیوں کی آڑ میں وہ بڑی سے بڑی بُرائیوں کا زہر پھیلانے میں کامیاب ہوں، اور وہ مخالف نکتہ چیں کے الزام سے بھی بچے رہیں، حالانکہ ضرورت اس کی ہے۔ کہ بغیر تصنع کے حق کو حق، اور باطل کو باطل کہدیا جائے،

غرض مسلمان سلاطین کی تاریخ لکھتے وقت یہ بات ہم سب کے سامنے رہنی چاہئے کہ وہ مسلمانوں کے بادشاہ ضرور تھے لیکن اسلام کے مذہبی پیشوا اور صلحا نہ تھے، جن کا ہر فعل اور عمل ہمارے لئے

اور کمزوریوں سے بالاتر ہوتا، اس لئے انھوں نے اگر اپنی سیاست میں کوئی ناروا اور نامناسب رویہ اختیار کیا تو آج ہم کو اس کے لئے نہ معذرت نامہ پیش کرنے کی ضرورت ہے نہ شرم سے سر جھکانے کی، وہ کونسی قوم ہے جس کے بادشاہ اور کشورکشا ہر معیار پر ہر زمانے میں پورے اترے، اور ہر اعتراض سے پاک گذرے، اچھوں اور بروں سے تاریخ کا کوئی دور خالی نہیں رہا، اس لئے شخص کی بحث میں مذہب کو درمیان میں لانا غلطی ہے، حالانکہ غلطی اس قسم کے موقعوں پر ہندو ہندوستان اور عیسائی ہندوستان کے دور کے بیان میں کبھی زیر عمل نہیں آتی، تاریخ کا مقصد پروپگنڈا نہیں، بلکہ وہ حکومتوں کی کہانی اور قوموں کی سوانح عمری ہے، اور اسی حیثیت سے ان واقعات کا تذکرہ کرنا چاہئے، انگلستان کی تاریخ کیا لڑائیوں کا دنگل نہیں، رومن فتوحات سے موجودہ متحدہ اینگلوسکسن حکومت تک کیا وہاں قوموں کی جنگیں نہیں ہوئیں، کیا اسکاٹ لینڈ، ویلیز، آئرلینڈ اور انگلینڈ کے درمیان بڑی بڑی خونریزیاں نہیں ہوئیں، مگر اب اُن کی تاریخ لکھتے وقت یہ خیال رکھا جاتا ہے کہ یہ واقعات اس انداز میں بیان نہ ہوں کہ پچھلے سوئے ہوئے فتنے پھر جاگ جائیں، انگلستان اور فرانس جو آج ڈیڑھ سو برس سے اتحادی ہیں کیا اُن کی تاریخ کی زمین دونوں قوموں کے خون سے رنگین نہیں، تاہم گذشتہ ناگواری کے اظہار میں قلم اس قدر محتاط رہتا ہے، کہ موجودہ خوشگواری کے شیشہ میں بال بھی آنے نہیں پاتا، اسی طرح پرانے ہندوستان کے راجاؤں کے عہد میں کس قدر لڑائی بھڑائی اور ایک دوسرے کے راج کے لینے دینے میں نہیں گذرا، پھر بھی بودھ، جین، ویدک، برہمنی، آریائی، اور سیتھین، اور یہاں کی قدیم باشندہ قوموں کی لڑائیوں کے بیان میں مورخوں نے اپنی قلمی لڑائیوں کا سلسلہ نہیں چھیڑا ہے، حالانکہ ان میں سخت مذہبی اختلافات بھی تھے، اور یہ صحیح قدم ہے، اسی طرح کا مصالحانہ قدم اسلامی تاریخ کے اس دور کے میدان میں بھی رکھنا چاہئے، اسیری یہ تمہید گو لمبی ہو گئی، اور ممکن ہے کہ اس بیان میں کہیں کہیں سختی بھی آگئی ہو، مگر جس درد سے یہ باتیں کہی

گئی ہیں، امید ہے کہ اسی درد سے سُنی بھی گئی ہوں گی، اور ہمارے مورخ دوستوں کی توجہ کے قابل ٹھہریں گی، اس مجلس سے بہتر اور کونسا موقع اس درد کے اظہار کا ہو سکتا تھا،

اب ہم ہندوستان کے اسلامی عہد کی تاریخ کی نسبت کچھ عرض کرنا چاہتے ہیں، جو ہمارے پیش نظر ہے، اس عہد کی تاریخ لکھنے میں سب سے بڑی دقت یہ ہے کہ اس دور کی تاریخ کا سرمایہ ہمارے پاس بہت کم ہے، اور اس کی وجہ یہ ہے کہ تیموریوں کی طرح اس زمانہ کے بادشاہوں نے اپنے عہد کی تاریخ نویسی کو سرکاری کام نہیں قرار دیا تھا، بلکہ عموماً اہل تاریخ اس کام کو اپنے شوق سے انجام دیتے تھے، گو وہ کسی نہ کسی طرح بادشاہ کے دامن سے ضرور لپٹے تھے تاہم وہ اس کام کے لئے متعین نہ تھے، آج کل قوموں کی تاریخ کی نقش آرائی میں خون ہی کا رنگ درکار نہیں، بلکہ اس زمانہ کے تمدن، اقتصاد، تعمیر، معاشرت، علم و فن اور طریق جنگ وغیرہ کے ایسے معلومات کی بھی ضرورت پڑتی ہے، جن سے اس قوم کی پوری تصویر کھڑی ہو جائے لیکن اس زمانہ کے پُرانے مورخوں نے اپنے مذاق کے مطابق اپنی تاریخیں لکھیں، اس لئے جو مسائل اُن کے نقطۂ نظر سے اہم تھے، وہ ہمارے لئے غیر اہم ہیں، اور جن مسائل کو ہم ضروری سمجھتے ہیں، اُن کو انھوں نے غیر ضروری سمجھ کر یا تو نظر انداز کر دیا، یا بہت ہی اختصار کے ساتھ لکھا ہے تاہم اگر آج کل کے لکھنے والوں کے حوصلے بلند اور ارادے اچھے ہوں، تو ان ہی معاصر تاریخوں سے اپنی ضرورت کا اچھا خاصا مواد فراہم کر سکتے ہیں، میرے استاذ مولانا شبلی مرحوم فرمایا کرتے تھے، کہ وہ اپنی تحقیق میں چیونٹیوں کے منہ سے شکر کے دانے جمع کر کے مٹھائی تیار کیا کرتے ہیں، اگر اسی طرح صبر، محنت، اور استقلال کو راہ دے کر کوئی ریسرچ کرنے کی کوشش کرے، تو کوئی وجہ نہیں کہ ہر موضوع پر اس کو ہر قسم کے معلومات نہ ملتے جائیں، مگر موجودہ دور کے محققین کے مشاغل اس قدر گوناگوں ہیں، اور محنت کے بھی وہ ابھی زیادہ عادی نہیں ہوئے ہیں، اس لئے اُن کی کوشش صرف یہ ہوتی ہے کہ معاصر تاریخوں میں جو واقعات اور تفصیلات فارسی

زبان میں سیدھے سادے طریقے پر درج ہیں، وہ اپنے اپنے ذوق کے مطابق انگریزی، اردو، اور ہندی زبان میں تھوڑی تنقید اور نکتہ چینی کے ساتھ منتقل کر دیں، اسی طرح انگریزی، اردو، اور ہندی میں لٹریچر فراہم ہو کر ان زبانوں کی خدمت ہو جاتی ہے، یا اوسط درجہ کے علم اور تاریخی مذاق رکھنے والے اور یونیورسٹی کے طالب علموں کے لئے تو کتابیں حاصل ہو جاتی ہیں، مگر ان تحقیقات سے صحیح معنوں میں گذشتہ عہد کی قوموں کی موجودہ نسلوں کی نہ ذہنی پیاس بجھتی ہے اور نہ وہ اپنے ماضی کی صحیح تصویر دیکھ کر اپنے مستقبل کو امید افزا پاتے ہیں کیونکہ ماضی اگر شاندار ہو تو مستقبل کو شاندار بنانے میں حوصلہ بڑھتا ہے، اور قومی خودی پیدا ہوتی ہے، اس لئے کسی قوم کو نقصان پہنچانے کا ایک کارگر حربہ یہی ہوتا ہے کہ اس کا ماضی خود اس کے سامنے بہت ہی برے اور نفرت انگیز طریقے پر پیش کیا جاتا ہے جس سے وہ شعوری اور غیر شعوری طور پر متاثر ہو کر اپنی تمام تاریخی اور تمدنی روایات سے رفتہ رفتہ متنفر ہو جاتی ہے، اتفاق سے اس قسم کے حربے سے فائدہ اٹھانے کے لئے معاصر تاریخوں میں ہر طرح کا مسالہ موجود ہے،

یہ معاصر فارسی تاریخیں عہد سپہ گری میں ایرانی مذاق کے مطابق لکھی گئیں، اس زمانہ میں سب سے بڑا ذاتی وصف سپہ گری میں کمال حاصل کرنا تھا، ہر فرد اپنا جوہر میدانِ جنگ میں دکھانا فخر سمجھتا تھا، اہلِ قلم اہلِ سیف کی طرح لڑائی کے میدان میں شریک نہ ہو سکتے تھے، تو اپنی سپہ گری کے سارے جذبات کاغذ کے صفحات پر منتقل کرنے کی کوشش کرتے تھے، اسی لئے ان کی ساری تاریخیں جنگ و جدل اور معرکہ آرائی کا مرقع ہیں جن کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس عہد کی تاریخ محض کشت و خون کی داستان ہے، مورخوں کے ان ذاتی رجحانات کی بنیاد پر تاریخ کے بہت سے اہم رخ پردے پڑ گئے ہیں، اور اب معلوم ہوتا ہے کہ اس عہد کے سلاطین لڑنے بھڑنے کے سوا کوئی اور کام ہی نہیں کیا، انگریزی داں طبقہ پر یہ خیال سر ایچ ایم ایلیٹ کی تاریخ ہند کے ذریعہ سے آ

بھی زیادہ گہرے طور پر منقوش ہوا، ہنری الیٹ کا یہ احسان ناقابلِ فراموش ضرور ہے کہ اس نے غیر معمولی تلاش و جستجو سے ہندوستان کی کمیاب اور نادر عربی جغرافیوں اور فارسی تاریخوں کا پتہ لگا کر اُن کے انگریزی ترجمے اور اقتباسات اپنی مذکورۂ بالا کتاب میں محفوظ کر دیئے ہیں، اور آج بہت سے محققین کے لئے وہ ہدایت کا چراغ ہے، مگر یہ کہنا پڑے گا کہ الیٹ نے ان ترجموں میں دیانت داری سے کام نہیں لیا، جن کتابوں کے ترجمے اور اقتباسات اس نے اپنی کتاب میں شامل کئے ہیں، ان میں جابجا علمی، تمدنی، عمرانی اور غیر سیاسی تفصیلات کچھ نہ کچھ ضرور ہیں لیکن ان کو اُس نے قصداً حذف کر دیا ہے، اب فارسی سے ناآشنا اور الیٹ کی کتاب کو اپنا گائیڈ بنانے والا محقق مسلمان سلاطین کے عہد کو صرف خون آلود اور خون آشام پاتا ہے، جس کے ذہنی اثرات مدتوں کی تحقیق و کوشش کے بعد بھی مشکل سے مٹ سکیں گے، الیٹ شروع انگریزی عہد کا آدمی ہے، اور یہ ایک گونہ سرکاری حیثیت بھی رکھتا ہے، اور اس نے اپنے کام کا مقصد چھپا کر نہیں رکھا ہے، اُس نے صاف طور سے یہ ظاہر کر دیا ہے، کہ اُس کے پیشِ نظر تمامتر یہ ہے کہ اپنے اگلے پیشرو اور حاکموں کے غیر منصفانہ عہد کی تاریکی کو دکھا کر، اپنی قوم کے عہدِ حکومت کی روشنی دکھائے تاکہ ہندوستان کے رہنے والے اس کو سایۂ رحمت سمجھ کر، اُس کو اطاعت مندانہ اخلاص کا خراج ہمیشہ پیش کیا کریں،

(دیباچہ ص ۲۲)

ابھی عرض کیا گیا ہے کہ ہندوستان کی تاریخیں ایرانی ذوق کے مطابق لکھی گئی ہیں، مختلف مؤرخوں نے تاریخیں لکھ کر زیرِ نظر عہد کے سیاسی واقعات تو مسلسل اور مربوط طریقہ پر مرتب کر دیئے ہیں، لیکن ان ایرانی مذاق کے مورخوں نے بادشاہی درباروں سے باہر نکل کر دنیا کو دیکھنے کی کوشش نہیں کی، اُن کے نزدیک بادشاہ کا دربار ہی ساری دنیا تھی، عرب اور ایرانی مورخوں کے نقطۂ نظر میں بڑا فرق ہے، عرب مؤرخ دربار کا مؤرخ نہیں ہوتا، بلکہ زمانہ کا مؤرخ ہوتا ہے، اسی لئے اس کی

تاریخ کی تقسیم بادشاہوں کے نام پر نہیں، بلکہ سال پر ہوتی ہے، طبری، ابن اثیر، ابو الفداء وغیرہ مورخوں نے اسی طرز پر اپنی تاریخوں کی بنیادیں ڈالی ہیں، عرب کا مورخ نہ صرف بادشاہوں کی جنگ و صلح کے واقعات زیر تحریر لاتا ہے، بلکہ ضمناً اس زمانہ کے تمدنی، علمی، اور معاشی حالات بھی ضرور قلم بند کرتا جاتا ہے، گو ان میں ترتیب نہیں ہوتی، ایک ابن بطوطہ کو دیکھ لیجئے، کہ مغرب اقصیٰ کے اس سیاح کے ہاتھوں محمد تغلق کے عہد کا جتنا واضح اور روشن مرقع ہمارے سامنے موجود ہے، وہ اس دور کے کسی اور سلطان کی حکومت کا نہیں، ابن بطوطہ نے اپنے سفرنامہ میں بہت سے سیاسی واقعات ایسے بھی لکھے ہیں، جن کا فارسی تاریخوں میں بہت کم پتہ چلتا ہے لیکن تحقیقات نے ان کی صحت و درستی کو ثابت کر دیا ہے، معبر یعنی کارومنڈل میں حسن کیتھلی کی اسلامی ریاست کا اس نے ذکر کیا ہے، اس کا ثبوت آثار قدیمہ کے سکوں نے بہم پہنچایا، اور حیدرآباد کے حکیم شمس اللہ قادری نے ۱۹۲۵ء میں سلاطین معبر کے نام سے اس پر ایک اچھا مقالہ لکھا ہے، ملتان کے مدرسہ کا نام صرف ابن بطوطہ نے بتایا ہے، سندھ کے سومری بادشاہوں کی حقیقت بھی ابن بطوطہ سے معلوم ہوئی، ہندوستان اور چین کی بحری تجارت کا حال اور جہازوں کی آمد و رفت کی کیفیت بھی اُسی سے معلوم ہوئی، بنگال کا نقشہ اس نے فارسی کے دو حرفوں میں کھینچا ہے، جہنم پر از نعمت، ترکستانی ترکوں نے بھی اس کو یہی لقب دیا تھا، ملیبار میں اسلامی آبادیوں کا ذکر اسی نے کیا ہے، سندا پور یعنی گوا کی عرب اسلامی سلطنت کا حال اسی سے معلوم ہوا، ہونور اخاطہ مبئی کے عرب سلطان کی داستان اُسی نے سنائی، ملیبار اور جزائر کے ہندو راجاؤں کے قصے اسی سے معلوم ہوئے،

محمد تغلق نے چونکہ مصر کے عباسی خلیفہ سے تعلق پیدا کر لیا تھا، اس لئے ہندوستان اور مصر کے درمیان سفیروں، سیاحوں، اور علماء کی آمد و رفت کا دروازہ کھل گیا تھا، اور اس راہ سے اس زمانہ کے ہندوستان کی تاریخ کا بہت سا سامان عرب مورخوں کے بھی ہاتھ آیا، چنانچہ اس عہد کے

مصری مورخ ابن فضل اللہ المتوفی ۷۴۹ھ ۱۳۴۸ء نے اپنی مسالک الابصار فی ممالک الامصار میں اس زمانہ کے ہندوستان کے جو تمدنی و تجارتی اور اقتصادی اور فنی حالات لکھے ہیں، اس عہد کی پوری فارسی تاریخ میں نہیں مل سکتے، کیا ہندوستان کی کسی فارسی تاریخ میں آپ کو یہ لکھا مل سکتا ہے، کہ ان سلاطین کے زمانہ میں ہندوستان کی تعلیم کا کیا حال تھا، اور کتنے مدارس قائم تھے، لیکن ابن فضل اللہ کا بیان سنئے جو لکھا ہو کہ محمد تغلق کے زمانہ میں صرف دلی میں ایک ہزار مدرسے، ۷۰ شفا خانے اور دو ہزار خانقاہیں تھیں، یا وہ مشہور شاہی مدرسہ جو فیروز شاہ تغلق کے زمانہ میں دلی میں شاہانہ فیاضی سے قائم ہوا تھا، وہ کیسا تھا، اس کی تعلیم کیا تھی، کون کون بڑے بڑے مدرسین تھے، فارسی کی لفاظانہ انشا پردازی میں اس کا بیان گو برنی نے صفحوں میں کیا ہو مگر اس کا حاصل کچھ نہیں، بدر چاچ اور مطہر کڑہ اس عہد کے دو شاعروں نے اس مدرسہ کا جو ذکر اپنے قصائد میں کیا ہے اسکو پڑھکر اس کی عظمت کا اندازہ کرنے کے لئے ہم آج بے قرار ہیں مگر نہیں کر سکتے،

مسالک الابصار کے بیان کا یہ حصہ جو ہندوستان کی تاریخ سے متعلق ہے، فرانسیسی، اور انگریزی میں ترجمہ ہو گیا ہے، اس سے اندازہ ہو سکتا ہے، کہ عرب مورخ کی نگاہ میں کتنی وسعت ہوتی ہے، ابن فضل اللہ کے بعد مصر کے دوسرے مورخ قلقشندی المتوفی ۸۲۱ھ نے اپنی کتاب صبح الاعشیٰ فی کتابۃ الانشا میں اس حصہ کو نقل کر دیا ہے، اور ہماری اکاڈیمی نے چودہ برس ہوئے کہ اس کا ترجمہ معارف دسمبر ۱۹۲۰ء میں شائع کر دیا ہے، اس عہد کے عرب سوانح نگاروں نے بھی آٹھویں اور نویں صدی ہجری کے اکابر کے حالات میں اپنے زمانہ کے ہندوستانی بادشاہوں کو بھی جگہ دی ہے، جیسے ابن حجر مصری نے الدرر الکامنہ فی اعیان المائۃ الثامنہ میں، شوکانی یمنی نے البدر الطالع فی قرن التاسع میں جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس عہد کے متعدد سلاطین فضل و کمال کے لحاظ سے اہل علم میں شمار کئے جانے کے لائق تھے،

اگر ہر دور میں ایک ابن بطوطہ ایک ابن فضل اللہ اور ایک ابو العباس احمد قلقشندی ہوتا، تو آج ہندوستان کے زیر نظر عہد کی تاریخ اس سے مختلف ہوتی، جو آج نظر آتی ہے، تیموریوں کے

مقابلہ میں سلاطین دہلی کا زمانہ عام طور سے اہم نہیں سمجھا جاتا ہے، اس کی وجہ یہ نہیں کہ اس عہد کے سارے حکمراں ادنیٰ درجہ کے تھے، یا ان کا نظام سلطنت اتنا مکمل اور مرتب نہ تھا، جیسا کہ ان کے بعد کے فرمانرواؤں کا تھا، بلکہ اس کا اصلی سبب یہ ہے کہ ان کی سیاسی سطوت، اور تمدنی عظمت کی صحیح تصویر پیش کرنے والا کوئی مورخ پیدا نہیں ہو سکا، اور نہ خود ان سلاطین نے اپنے شاندار ملکی، جنگی اور کلچرل کارناموں کو باضابطہ تحریر میں لانے کی کوشش کی، اگر اس دور میں کم از کم کوئی ابوالفضل، کوئی عبدالحمید لاہوری، کوئی عبدالباقی نہاوندی، اور کوئی محمد کاظم بھی پیدا ہو جاتا، تو ان سلاطین کی تاریخ ویسی پرشکوہ اور باوقار معلوم ہوتی جیسی وہ درحقیقت تھی، موجودہ دور کے محققین کا اب یہ فرض ہے کہ اس زمانہ کے تاریخی سرمایہ کو ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکالیں، اور مورخین کے گذشتہ تغافل کی تلافی کریں، اس عہد کا جو کچھ تاریخی لٹریچر ہے، وہ زیادہ تر یورپ یا کسی اور جگہ کے کتب خانوں میں قلمی نسخوں کی شکل کی میں زینت و آرایش کی خاطر رکھ چھوڑا گیا ہے، ان کتب خانوں میں بیٹھکر جو کوئی بھی ان قلمی نسخوں کے کے ذریعہ سے اچھے اور برے، صحیح و غلط معلومات فراہم کر دیتا ہے، ہم انہی پہ اکتفا کر لیتے ہیں، ان کی حقیقی اور غیر حقیقی تعبیر و تصریح پر ہم کسی قسم کی روشنی ڈالنے سے بالکل قاصر رہتے ہیں، اگر غیر مطبوعہ لٹریچر طبع اور شائع ہو کر سہولت سے ملنے لگے، تو محققین کا کام بہت ہی آسان اور ہلکا ہو جائے،

ہم بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کے ممنون ہیں کہ اس کی طرف سے بہت سی کتابیں شائع ہو گئی ہیں، علی گڈھ کے اساتذہ نے بھی مفید کتابوں کا اضافہ کیا ہے، آگرہ یونیورسٹی، لاہور اور نیشنل کالج اور حیدرآباد کے کچھ اصحاب قلم نے بھی بعض قلمی نسخوں کو محنت کے ساتھ اڈٹ کر کے تاریخ ہند کے شائقین کو مرہون منت کیا ہے، مگر پھر بھی بہت سا ایسا لٹریچر ہے، جس کے نہ ملنے کی وجہ سے محققین کی راہ میں ہر قسم کی رکاوٹیں ہیں، اس لئے اگر خود کانگریس یا تاریخ کا کوئی ادارہ ایسا قائم ہو جائے کہ ان کتابوں کا پتہ لگائے، ان کی نقلیں اور فوٹو بہم پہونچائے، یا ان کو اڈٹ اور شائع کر کے اہل تحقیق

کے ہاتھوں تک پہنچائے، تو ایک بڑی کمی پوری ہو جائے، مثلاً غلاموں کے عہد میں حسن نظامی نے تاج المآثر میں بعض غلام سلاطین کے حالات لکھے ہیں لیکن اس کی عبارت آرائی کی وجہ سے اس کو تاریخی اہمیت نہیں دی جاتی ہے، اور یہ کہکر اس کو نظرانداز کر دیا جاتا ہے، کہ اس میں واقعات کم اور الفاظ کا طومار زیادہ ہے، شاید اسی لئے یہ اب تک نہیں چھپ سکی ہے، اس میں گو واقعات کم ہوں، مگر اس کی سطروں کے درمیان بعض ایسی ضروری چیزیں مل جاتی ہیں جن سے اس زمانہ کے بعض تمدنی، کلچرل، اور عمرانی پہلو واضح ہو جاتے ہیں، جس طرز کی عبارت اس میں استعمال ہوئی ہے، اس سے اس زمانہ کے علمی اور انشاپردازانہ ذوق کا بھی اندازہ ہوتا ہے، اس کے شائع ہونے سے اس عہد کے تاریخی اور علمی حالات کا جائزہ لینے میں کچھ نہ کچھ مدد ضرور مل سکتی ہے، التمش کے زمانۂ حکومت میں آداب الحرب والشجاعہ لکھی گئی، جو اس عہد کے حربی و فوجی معلومات کے لئے ایک بیش قیمت ماخذ ہے، اورینٹل کالج لاہور نے اس کا کچھ حصہ شائع کیا ہے، مگر اس کے مکمل نسخہ کی کمی غیر معمولی طریقہ پر محسوس ہو رہی ہے، اسی زمانہ میں محمد عوفی نے التمش کے دربار میں رہ کر جامع الحکایات ولوامع الروایات لکھی، جو گو قصوں اور کہانیوں پر مشتمل ہے لیکن ان سے بعض اوقات بہت سی تاریخی اور معاشرتی تفصیلات واضح ہوتی ہیں، ضیاء الدین برنی نے اپنی تاریخ فیروز شاہی میں طبقات ناصری، تاج المآثر، اور جوامع الحکایات کے مولفوں کے علاوہ کبیر الدین ابن تاج الدین عراقی کا بھی نام لیا ہے، جس نے علاء الدین خلجی کی فتوحات کی تاریخ لکھی تھی، لیکن اس کتاب کا اب تک کہیں پتہ نہیں چل سکا ہے، تیموریوں کے آخری دور کے ہندو مورخ سبحان رائے نے اپنی خلاصۃ التواریخ میں عزالدین خالد خانی کی کتاب تاریخ فیروز شاہی کا ذکر کیا ہے، لیکن اس کے متعلق بھی اب تک کسی کتب خانہ میں کوئی پتہ نہیں چلا، خالد خانی کی ایک دوسری تصنیف دلائل فیروز شاہی کا ذکر فرشتہ نے کیا ہے، مگر وہ اقسام حکمت علمی و عملی میں ہے، تاریخ

فیروز شاہی کے مؤلف شمس سراج عفیف کی ایک کتاب مناقب سلطان محمد بھی لاپتہ ہے، ایک نامعلوم مصنف کی ایک اہم کتاب سیرت فیروز شاہی کا واحد نسخہ خدا بخش خاں کے کتب خانہ پٹنہ میں موجود ہے مگر اب تک کسی اہل علم یا ادارہ نے اس کو شائع کرنے کی تکلیف گوارا نہیں کی ہے، امیر تیمور کی طرف دو کتابیں تزک تیموری اور ملفوظات تیموری منسوب ہیں، دونوں ایک ہی چیز ہیں، مگر بمبئی کے مطبوعہ نسخہ تزک تیموری اور ایلیٹ کے اقتباسات ملفوظات تیموری میں بڑا اختلاف ہے، ملفوظات تیموری مترجمہ ابو طالب حسینی کو جعلی بتایا گیا ہے، لیکن اس کی تحقیق اب تک نہیں ہوئی ہے، کہ بمبئی کا مطبوعہ نسخہ تزک تیموری مستند ہے، یا غیر مستند، لودیوں کی کسی معاصر تاریخ کا پتہ اب تک معلوم نہیں ہو سکا ہے، طبقات اکبری، تاریخ فرشتہ، واقعات مشتاقی، اور تاریخ داؤدی سے اس خاندان کی تفصیلات معلوم ہو جاتی ہیں، مگر یہ تمام کتابیں تیموریوں کے دور میں لکھی گئیں، اسی طرح یہ یقین کرنے کو جی نہیں چاہتا ہے، کہ سوریوں کے زمانہ میں اُن کی حکومت کی کوئی تاریخ مرتب نہ ہوئی ہوگی، یا تو اس عہد کی معاصر تاریخیں نظروں سے اوجھل کہیں پڑی ہیں، یا تلف ہو گئی ہیں،

تیموریوں کے دور میں سوریوں کے حالات تاریخ شیر شاہی (مؤلفہ عباس خاں شروانی)، مخزن افغانان (مؤلفہ نعمت اللہ) اور تاریخ داؤدی (مؤلفہ عبداللہ) میں لکھے گئے، عباس خاں شروانی کی تاریخ شیر شاہی ایک اہم اور مفید تاریخی لٹریچر ہے جو اگر چھپ کر محققین کے ہاتھوں تک پہنچ جا تو ایک مفید کام ہو،

بابر کی تاریخ کے لئے خود اُس کی تزک بابری اور اُس کے خالہ زاد بھائی مرزا حیدر دوغلت کی تاریخ رشیدی اہم کتابیں ہیں، تزک بابری کے انگریزی ترجمہ کو جن مفید حواشی اور تشریحات کے ساتھ اے۔ ایس۔ بیورج نے شائع کیا ہے، اس کے احسان کی گراں باری ہمیشہ رہے گی، اس کے اور بھی

ترکی نسخہ کی تو نہیں مگر اس کے فارسی ترجمہ کے طبع ہونے کی پھر بھی ضرورت ہے، جو عبدالرحیم خانخانان نے اکبر کے لئے کیا تھا۔ تاریخ رشیدی میں وسط ایشیا کے مغلوں اور خصوصاً چغتائیوں کے حالات زیادہ ہیں، مگر یہ کتاب ہندوستان میں لکھی گئی، اور بابر اور ہمایوں کے متعلق بعض مفید معلومات فراہم کرتی ہے۔ مسٹر ڈینیسن راس نے اس کا انگریزی ترجمہ کرکے اس کتاب کے اوریجنل فارسی نسخہ سے محققین کو قدرے بے نیاز کر دیا ہے، مگر ترجمے خواہ کتنے ہی معتبر اور مستند ہوں صرف ان ہی پر بھروسہ اور اعتماد کرنا تحقیق کے اعلیٰ معیار کو کم کرتا ہے، بعض اوقات ان ترجموں کی غلطیوں اور کمزوریوں سے واقعات کے استنباط اور نتائج کے اخذ کرنے میں جو غلط فہمیاں پیدا ہو گئی ہیں، ان کا ہلکا سا اندازہ مسٹر ہوڈی والا کی کتاب Studies in Indo Muslim History کے مطالعہ سے ہوگا، اس کتاب میں مسٹر ہوڈی والا نے الیٹ کی جو غلطیاں دکھائی ہیں، اُن کو پڑھنے کے بعد محققین کو الیٹ پر شاید اعتماد کُلّی باقی نہ رہا ہوگا، اسی طرح تاریخ یمینی، طبقات ناصری، اور تاریخ فرشتہ کے انگریزی ترجمہ پر جو نکتہ چینیاں ہوتی رہی ہیں، ان کو پیش نظر رکھتے ہوئے، ترجموں کو زیادہ اہمیت تحقیق کے سلسلہ میں نہیں دیجا سکتی ہے،

حضرات! مجھ سے پہلے شاید اس کرسی سے آپ کی توجہ اس بات کی طرف دلائی گئی ہو گی کہ مرکزی حکومتوں کے ساتھ ساتھ مختلف صوبوں میں جن خاندانوں نے حکمرانی کی، ان کی تاریخ نظر انداز کرنے کے لائق نہیں ہے، اوّل تو صوبوں کے والیوں ہی کے مختلف کارناموں کی اتنی تفصیلات ہیں، کہ ان کو قلم بند کیا جائے تو ہر صوبہ کی علحدہ علحدہ تاریخ ہوگی، پھر مرکزی حکومتوں کی حریف یا جگہ ریاستیں تو مستقل تاریخ کی مستحق ہیں، احسن آباد گلبرگہ کے بہمنی خاندان، بیجاپور کے عادل شاہی سلاطین، تلنگ کے قطب شاہی بادشاہوں برار کے عماد شاہی حکمرانوں، اور بیدر کے برید شاہی والیوں نے جنوبی ہندوستان کی سیاست، معاشرت، تمدن، اور آرٹ پر گہرے نقوش چھوڑے ہیں، مالوہ

اور منڈو میں خلجی، برہان پور میں فاروقی خاندان اور گجرات میں مظفر شاہی حکمرانوں کے کارنامے فراموش نہیں کئے جا سکتے ہیں، گجرات کی خود مختار سلطنت اپنی علمی و تجارتی و بحری ترقیوں میں دلی کی مرکزی سلطنت سے کہیں بڑھ کر ہے، اسی طرح بیجانگر کی تاریخ بھی ہماری توجہ کی مستحق ہے، اور یہ معلوم کرنا دلچسپی سے خالی نہیں، کہ اس ہندو سلطنت کی جنگی طاقت میں مسلمان سپاہیوں کو بھی خاص حیثیت حاصل تھی، ٹھٹھہ اور سندھ میں ایبک اور التمش کے حریف حکمرانوں تاج الدین یلدوز اور ناصر الدین قباچہ کا دربار دلی کے دربار سے کم پرشکوہ اور زرنگار نہیں رہا۔ ناصر الدین قباچہ کے بعد یہاں خاندان جام کی حکومت قائم ہوئی، تو اس کے تاریخی واقعات بھی گوناگوں رہے، ملتان کے لنگاہ سلاطین کی حربی عظمت اس دور میں اس لئے تھی کہ ان کی حکومت ایک اہم سرحد پر واقع تھی، جنت نظیر کشمیر کے بادشاہوں کے حالات تاریخی لٹریچر کے لئے دلچسپ مواد فراہم کرتے ہیں،

مذکورۂ بالا حکومتوں اور فرماں رواؤں کی تاریخ کی تدوین کے لئے ابھی حال ہی سے ہمارے موجودہ محققوں نے اپنی علمی جدوجہد کا ثبوت دینا شروع کیا ہے، عثمانیہ یونیورسٹی کے بعض اساتذہ دکن کی بعض حکومتوں خصوصًا بہمنی خاندان کے مختلف کارناموں کو روشن کرنے کی کوشش کر رہے ہیں، احمد آباد کی اینگلو ورنیکولر سوسائٹی گجرات کے اسلامی دور کی بھی تاریخ لکھا رہی ہے، سرجدوناتھ سرکار کی نگرانی میں بنگال کے ابتدائی مسلمان بادشاہوں کی تاریخ کی ترتیب کی ۔۔۔ بھی خبر ملی ہے، ان مختلف خاندانوں اور ریاستوں کی تاریخی تحقیقات میں ایک بڑی مشکل یہ بھی ہے، کہ ان کے ماخذ کی بڑی کمی ہے خصوصًا معاصر تاریخوں کا پتہ تو بالکل نہیں ملتا، ان کی تاریخ زیادہ تر ایسی کتابوں میں ملتی ہے، جو تیموری دور میں لکھی گئیں،

فرشتہ نے بہمنی خاندان کی تاریخ کے ماخذ میں حاجی محمد قندھاری کا بہمن نامہ، ملا داؤد بیدری کی تحفۃ السلاطین، اور ملا عبدالکریم سندھی کی سوانح محمود گاواں کا ذکر کیا ہے، فرشتہ نے

شاہ خورشاہ ایک مورخ کا نام بھی لکھا ہے، جس نے ابراہیم قطب شاہ کے عہد میں عراق سے آکر ہندوستان میں وقائع قطب شاہی لکھی تھی، مگران تمام کتابوں کا کہیں پتہ نہیں، گجرات کی ایک معاصر تاریخ "محمود شاہی" ہے، جو ۸۶۳ھ سے ۹۱۷ھ تک کے واقعات پر مشتمل ہے، گجرات کے مظفر شاہ ثانی کے معاصر مانڈو پر بھی ایک نا معلوم مؤلف کی کتاب ہے، جو شاید اسی زمانہ میں لکھی گئی، مگر یہ دونوں کتابیں ابھی تک غیر مطبوعہ ہیں، ان دونوں کتابوں کے علاوہ گجرات کے مظفر شاہی خاندان کی معاصر تاریخوں کا حال معلوم نہیں، مالوہ کی تاریخ پر صرف ایک کتاب تاریخ ناصر شاہی کا پتہ ملتا ہے، جس میں مالوہ کے حکمراں ناصرالدین عبدالقادر شاہ کی حکمرانی کے واقعات ۹۰۶ھ سے ۹۱۶ھ تک کے درج ہیں، مگر یہ بھی ابھی تک قلمی نسخہ کی شکل ہی میں ہے، عادل شاہی، برید شاہی، عماد شاہی حکومتوں، برہان پور کے فاروقی خاندان، سندھ، کشمیر، ملتان، بنگال اور جونپور کے سلاطین کی بھی معاصر تاریخیں نہیں لیکن معاصر ماخذ نہیں ملتا ہے، تو بعد کی لکھی ہوئی مستند تاریخوں ہی سے فائدہ اٹھا کر مختلف صوبوں اور ریاستوں کے واقعات قلم بند کرنے چاہئیں، مگر اس کے لئے ضروری ہے کہ غیر مطبوعہ مخطوطات کو چھاپ کر زیادہ سے زیادہ عام کیا جائے۔

حضرات! زیر نظر عہد کی تاریخ کی ترتیب میں شعراء کا کلام اور علماء و صوفیہ کی تصانیف بھی قیمتی ماخذ ہو سکتی ہیں، ہم اپنی تحقیقات میں زیادہ تر سلاطین اور فرمانرواؤں کے واقعات کو تحریر میں لانے کی کوشش کرتے ہیں، مگر تاریخ صرف بادشاہوں کے کارناموں کا نام نہیں، ہر زمانہ میں ملک کی عام علمی، تمدنی، معاشرتی، اور اخلاقی کیفیات کا جائزہ لینا تاریخ کا اہم موضوع ہے، چنانچہ پیش نظر دور کے شعراء میں سے ناصری خراسانی، محمد عوفی، امیر روحانی، سمرقندی، ابوالفرج رونی، تاج الدین دبیر، شہاب مہمرہ، امیر فخر الدین، عمید تولکی، بدر چاچ، مطہر کڑہ، خسرو

حسن سجزی، عبید، اعز الدین، خالد خانی اور شمس الدین وغیرہ کے کلام کا استقصا کیا جائے، تو اس عہد کی نہ صرف علمی ترقیوں کا اندازہ ہوگا، بلکہ اُن کے اشعار کے درمیان بہت سے تاریخی واقعات کی بھی جھلک نظر آئے گی، مگر افسوس ہے کہ ان میں سے بہت کم ایسے خوش نصیب شعراء ہیں، جن کا کلام اور دیوان چھپ کر اہل علم کے ہاتھوں تک پہونچ سکا ہے، اسی وجہ سے ان کی تحریروں کے ذریعہ سے کسی قسم کی تحقیق کرنے کی اب تک کوئی کوشش نہیں کی گئی ہے، امیر خسرو کی نظمیں چھپ گئی ہیں تو اُن سے تحقیقات کے سلسلہ میں مدد بھی لیجارہی ہے،

صوفیہ کرام کی تصانیف ہندوستان کے اسلامی عہد کی مذہبی، اخلاقی اور معاشرتی تاریخ کیلئے ایسی ضروری ہیں، کہ اُن کے بغیر تینوں پہلوؤں کی تصویر واضح نہیں ہوسکتی ہے، ہندوستان کے اسلامی دور میں دو قسم کی بادشاہت ساتھ ساتھ قائم تھی، ایک تو تخت و تاج کے حکمرانوں کی، اور دوسری خانقاہ کے بوریا نشینوں کی، ایک توپ و تفنگ سے مملکت کو اپنے زیر نگیں کرتے تھے، تو دوسرے اپنے بلند اخلاق اور اعلیٰ اوصاف کے ذریعہ سے ذہن و قلب کو تسخیر کرتے تھے، اور آج یہ کہنا مشکل ہے کہ دونوں میں کس کے اثرات زیادہ غالب رہے، مگر اتنا تسلیم کرنا پڑے گا کہ آج بھی ان صوفیہ کرام کی تصانیف ذہن کی پراگندگی کو سکون، قلب کے انتشار کو اطمینان، اور گمراہوں کی کج روی کو ہدایت بخشنے میں کامیاب اور موثر ہیں، چنانچہ اُن کی تصانیف کو بجا طور سے اسلامی دور کا ایک بیش قیمت خزانہ کہا جاسکتا ہے، اور اس دور کے مذہب، اخلاق، اور معاشرت میں ان صوفیائے کرام نے جو انقلابات پیدا کئے، اُن کو صحیح طور سے سمجھے بغیر اس عہد کی تاریخ مکمل نہیں ہوسکتی ہے، خواجہ معین الدین چشتیؒ، خواجہ بختیار کاکیؒ، خواجہ فریدالدین گنج شکرؒ، خواجہ شہاب الدین علی ہمدانیؒ، خواجہ نظام الدین احمد بدایونیؒ، خواجہ نصیر الدین چراغ دہلویؒ، بوعلی قلندرؒ، ضیاءالدین نخشبیؒ، خواجہ رکن الدین عماد کاشانیؒ، حضرت شرف الدین یحییٰ منیریؒ، خواجہ گیسو درازؒ، شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ، حضرت اشرف جہانگیر سمنانیؒ، محمد غوث گوالیاریؒ

میر خورد دہلویؒ، عبداللہ شطاریؒ وغیرہ کی تصنیفات، مکتوبات اور ملفوظات میں اگر تلاش کیا جائے تو زیرِ نظر عہد کی تاریخ کے لئے بہت سے مواد فراہم ہوسکتے ہیں، اور اُن سے اخلاق و معاشرت کے رخ بہت اچھی طرح روشن ہو سکتے ہیں، مگر ان تصانیف کی طرف تاریخ ہند سے دلچسپی لینے والے محققین کی کی توجہ بالکل نہیں رہی ہے، اس لئے اُن کی نظریں بھی سلاطین کے میدانِ جنگ کے کشت و خون ہی تک محدود رہی ہیں،

ان صوفیۂ کرام کے ساتھ علمائے نے بھی ہندوستان کو ذہنی اور علمی حیثیت سے مالامال کیا، زیرِ نظر دور میں عرب اور وسط ایشیا کے اربابِ کمال سے ہندوستان علم و فن کا مرکز بنا ہوا تھا، ان علمائے نے اس عہد کی مختلف زبانوں میں جو تصانیف کی ہیں اُن کے مقدمہ یا خاتمہ میں اپنے زمانہ کے بادشاہوں کا کچھ نہ کچھ نام و نشان اور حال بھی لکھا ہے، خواہ وہ کتاب کسی فن پر لکھی گئی ہو جیسے نصاب الاحتساب، فتاویٰ تاتارخانی، تفسیر تاتاری، تفسیر بحر مواج دولت آبادی (طب) معدن الشفار سکندری (تصوف) عین الحیوٰۃ، ترجمہ امرت کنڈ، بارا ہی سنکھا بھٹ بن ارا ہ مہر کی کتاب ہیئت کا فارسی ترجمہ ملا عبدالنبی احمد نگری کی دستور العلمار وغیرہ،

حضرات! ابتک ہمارے موجودہ محققین کی جماعت، زیرِ نظر عہد کے سلاطین کے سیاسی، حربی، اور ملکی کارناموں کی تفصیلات لکھنے میں منہمک رہی ہے، اس دور کے حکمرانوں کی مختلف تعمیرات کی جیتی جاگتی یادگاروں کا مطالعہ کرکے یورپین اہلِ قلم ان کے اس آرٹ اور فن کے کمال کی داد دیتے رہے ہیں، مگر اس زمانہ میں علوم و فنون تعلیم، تمدن، معاشرت، رفاہ عام کے کام، زراعت، حیوانات، صنعت و حرفت اور تجارت میں جو ترقیاں ہوئیں، اُن کا استقصا صحیح طور پر نہیں ہو سکا ہے، اس عہد کے علوم و فنون کی ترقی پر کلکتہ یونیورسٹی کے ایک اہلِ علم نے اپنی کتاب - Promotion of learning in India during The mohammadan rule

کے چند ابواب میں روشنی ڈالی ہے، پٹنہ یونیورسٹی کے ایک لکچرر نے اس دور کے دو چار شعرا کے حالات لکھے ہیں، لکھنؤ یونیورسٹی کے ایک پروفیسر نے امیر خسرو پر ایک کتاب لکھی ہے، ناگپور یونیورسٹی کے ایک پروفیسر نے "ہندوستان کے عہد مغلیہ سے پہلے دور کی فارسی" کے نام سے ایک کتاب پیش کی ہے، مگر پھر بھی اس عہد کے ادب و شاعری کی صحیح تصویر سامنے نہیں آسکی ہے، تعلیمی نصاب اور تعلیمی اداروں کا ہلکا سا خاکہ ہماری اکاڈمی کی ایک تالیف "اسلامی درس گاہیں" سے مل جاتا ہے، ہماری جماعت ندوۃ العلماء کے سابق ناظم مولانا حکیم سید عبدالحئی صاحب مرحوم نے بیس برس کی عرق ریزی سے عربی میں دس جلدوں میں فتح سندھ سے لے کر اخیر اسلامی عہد تک ہندوستان کے علماء و مشائخ و شعراء و مورخین کے حالات جمع کئے ہیں، جو بڑا نادر سرمایہ ہے، یہ اگر چھپ جائے تو محققین کی عمروں کا بہت بڑا حصہ ان معلومات کی تلاش و محنت میں ضائع ہو جانے سے بچ جائے، صرف اس کا ایک حصہ جو آٹھویں صدی ہجری سے متعلق ہے، دائرۃ المعارف حیدرآباد سے شائع ہوا ہے، مگر افسوس کہ پوری کتاب حلیۂ طبع سے محروم ہے، ابھی حال میں ہمارے فاضل دوست مولانا مناظر احسن صاحب گیلانی صدر شعبۂ دینیات جامعہ عثمانیہ نے ہندوستان میں اسلامی نظام تعلیم و تربیت" پر ایک پُر از معلومات کتاب اردو میں لکھی ہے، جس میں شروع سے لے کر اس وقت تک تعلیم و تربیت کے اصول اور طریقوں اور تصنیف و تالیف اور کتابوں کی فراہمی وغیرہ کے حالات لکھے ہیں، زیر نظر عہد کی عام معاشرتی، اقتصادی، اور تجارتی تفصیلات کا ایک اچھا خاصا خلاصہ ڈاکٹر کنور اشرف کے قلم سے بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کی اشاعت Life and con- dition of people of Hindustani $\frac{1206}{1526}$ میں پیش کیا گیا ہے، ڈاکٹر اشتیاق کی کتاب سلاطین دہلی کے نظام سلطنت پر قابلِ تحسین ہے،

اس عہد پر جتنی کتابیں بھی پائی جاتی ہیں، اُن میں مختلف تمدنی پہلوؤں کو یا چند پیراگراف

یا زیادہ سے زیادہ ایک باب میں لکھ کر ختم کر دیا جاتا ہے، حالانکہ ان میں سے ہر پہلو پر ایک مستقل کتاب لکھی جا سکتی ہے، لیکن اب تک اس کی طرف توجہ نہیں کی گئی ہے، اس کی وجہ یہ نہیں کہ اس کے لئے کافی لٹریچر اور مواد موجود نہیں، بلکہ محض اس لئے کہ اس کی تحقیق و تدقیق میں غیر معمولی محنت، تلاش، جستجو، اور دقتِ نظر کی جو ضرورت ہے، وہ ہمارے نزدیک محققین کی جماعت میں ابھی پیدا نہیں ہو سکی ہے، اس لئے ہمارے ماضی کے تمدن کا صحیح اور روشن رُخ پیش نہیں ہو سکا ہے، اور ہمارے سامنے گذشتہ تاریخ کے زیادہ تر واقعات ایسے ہیں، جن کو پڑھنے کے بعد دکھ اور رنج پہنچتا ہے،

اسی احساس کا نتیجہ ہے کہ میں نے اپنی شبلی اکیڈمی کی طرف سے آج سے چودہ[۱۴] برس پہلے اردو میں ایک مکمل تاریخ ہند لکھوانے کا فیصلہ کیا، جس کی تقسیم دس بارہ جلدوں میں کی گئی تھی، اور جس کا مقصد یہ تھا کہ ہندوستان کی تمدنی و تعمیری ترقی میں مسلمانوں نے کیا کام کیا، الحمد اللہ کہ یہ کام شروع کر دیا گیا ہے، اور اس وقت تک اس کی تین جلدیں مرتب ہو چکی ہیں، تمدنی کارناموں کی ایک جلد الگ تیار ہوئی ہے، ممکن ہے کہ اسی موضوع پر کئی اور جلدیں لکھی جائیں[۱]،

خدا کا شکر ہے کہ اب اہلِ ہند کو اس ضرورت کا عام احساس ہو رہا ہے، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی نے انڈین ہسٹاریکل سوسائٹی کی بنیاد اسی غرض سے رکھی ہے، بنارس میں بھارت اتہاس پریشد اسی لئے قائم ہوئی ہے، اور ہم نے خوشی سے یہ بھی سنا کہ اس ہسٹاریکل کانگریس نے بھی جس میں ہم آپ جمع ہیں، ایک تاریخ ہند لکھوانے کا فیصلہ کیا ہے، اور اس کے لئے ہندوستان کی سب سے بڑی دیسی ریاست نے شاہانہ امداد دی ہے، امید ہے کہ یہ تینوں سلسلے کامیابی کے ساتھ اپنے فرض کو انجام دیں گے، مگر ضرورتِ اصلی یہ ہے کہ جس کا اظہار تقریر کے آغاز میں کیا گیا تھا، اسی کی یاد دہانی

[۱] اس خطبہ کے لکھنے کے بعد دار المصنفین سے تاریخ ہند پر حسب ذیل کتابیں شائع ہو چکی ہیں، اور ابھی

تقریر کے اختتام پر کہیائے، کہ اب اس کے بعد ہندوستان کی جو تاریخ لکھی جائے، اس کا مقصد ہندوستان کے متفرق اجزاء کو باہم جوڑنا ہو، توڑنا نہ ہو، حال کو ماضی کی ناگواری کی تلخی کو بڑھا کر کیوں پر باد کیا جائے اور کیوں مستقبل کے لئے یہ کوشش جاری رہے، کہ وہ کبھی خوش آیند نہ ہوسکے،

ہندوستان کے مورخو! تم ہندوستان کی صرف تاریخ نہ لکھو، بلکہ اپنے کارناموں سے ہندوستان کی نئی تاریخ بھی بناؤ، نیک ارادہ سے اٹھو، خدا تمھاری مدد کرے گا،

(معارف اپریل ۱۹۴۵ء)

---

(بقیہ حاشیہ ص ۴۰۲) اور شائع ہوں گی، جو زیر ترتیب ہیں،

(۱) تاریخ سندھ از مولانا سید ابوظفر صاحب ندوی مرحوم (۲) بزم تیموریہ (۳) بزم مملوکیہ (۴) ہندوستان کے عہد وسطیٰ کی ایک ایک جھلک (۵) ہندوستان کے عہد وسطیٰ کا فوجی نظام، (۶) ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے تمدنی جلوے، (۷) ہندوستان کے سلاطین علماء اور مشائخ کے تعلقات پر ایک نظر (۸) ہندوستان امیر خسرو کی نظر میں (۹) عہد مغلیہ ہندوؤں اور مسلمان مورخین کی نظر میں، از سید صباح الدین عبدالرحمٰن (۱۰) گجرات کی تمدنی تاریخ مسلمان حکمرانوں کے عہد میں، از مولانا سید ابوظفر صاحب ندوی مرحوم (۱۱ و ۱۲) ہندوستان عربوں کی نظر میں ۱ و ۲ . (۱۳) ہندوستان کے مسلمان حکمرانوں کے عہد کے تمدنی کارنامے

(مرتب)

# ہندی الاصل و ہندوی النسل مسلمان سلاطین

چار پانچ سال کی بات ہے کہ عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن نے مجھ سے یونیورسٹی میں، توسیعی لکچر دینے کی خواہش کی تھی، اس تقریب سے میں نے اس مضمون کو تیار کیا تھا، ایک سال تو مضمون کی عدم تکمیل کے سبب بیتا، اس کے بعد ملک کے انقلابی حالات نے ایسی صورتیں پیدا کیں کہ یونیورسٹی کے تقاضے کے باوجود افسردہ دلی نے نقل و حرکت سے باز رکھا، اور یہ مضمون یونہی اہمال و تغافل کے جزودان میں پڑا رہا، اب جب اتفاق سے میرا کراچی آنا ہوا تو ان اوراق پر نظر ثانی کو رس لئے دل چاہا کہ اس میں سندھ اور ملتان کے نومسلم بادشاہوں کے تذکرے تھے، اور جن کے لئے یہ سرزمین مناسب نظر آئی، اس مضمون کے لکھنے اور ابتدائی خاکہ تیار کرنے میں میرے عزیز برادرزادہ مولوی سید ابوظفر صاحب ندوی ریسرچ سکالر گجرات ورناکیولر سوسائٹی احمدآباد نے میری مدد کی ہے جس کے لئے میں ان کا شکر گذار ہوں۔"

دنیا میں بہت سی باتیں ایسی ہیں جن کو شہرت عام کی بنا پر لوگ مسلّم سمجھنے لگتے ہیں لیکن جب تحقیق کا دائرہ وسیع ہوجاتا ہے تو حقیقت کے رُخ سے پردہ اٹھ جاتا ہے، اور صداقت کا روشن چہرہ صاف نظر آنے لگتا ہے، چنانچہ تاریخوں میں اس کی مثالیں بکثرت ملتی ہیں، مثلاً سندھ کے مسلمان عرب

فاتح محمد بن قاسم ثقفی کو خلیفہ کے حکم سے کھال میں سی کر، دار الخلافہ بغداد روانہ کرنا، اثنائے راہ میں اس کی وفات اور راجہ داہر کی دو لڑکیوں کا انجام بے بنیاد واقعہ ہے، اسی طرح سلطان محمود غزنوی کا سومنات مندر میں گرز، مورتی کے سر پہ مارنا، خزانہ کا دستیاب ہونا بھی ایک کہانی ہے ٹھیک اسی قسم کی یہ بات بھی مشہور ہے کہ ہندوستان میں جتنے مسلمان بادشاہ ہوئے وہ سب غیر ملکی تھے، حالانکہ خاص ہندو نسل کے مسلمان بادشاہ تقریبًا ہندوستان کے ہر صوبہ میں ہوئے، اور انھوں نے اپنے نمایاں کارناموں سے ملک کو بڑا فائدہ پہنچایا، مثلاً کشمیر، ملتان، سندھ، گجرات، دکن، دہلی وغیرہ آج کی مجلس میں انہی سلاطین کا تذکرہ کرنا ہے، جو خالص ہندی یا مخلوط ہندی النسل ہیں، اور بتانا ہے کہ ان لوگوں نے سلطنت یا کرہند وستان کے دوسرے بادشاہوں سے ہندوستان کی کسی طرح کم خدمت نہیں کی، یہاں پر یہ بات ذہن نشین رہے کہ لفظ ہندوستان پرانے معنی میں بولا جارہا ہے، جو ہندوستان اور پاکستان دونوں کو شامل ہے،

تقریر کے موضوع بحث یعنی "ہندی الاصل اور ہندوی النسل سلاطین" سے دو باتیں ثابت ہوتی ہیں، ایک یہ کہ ہندوستان کے مسلمان شاہی خاندان، سب کے سب غیر ملکی نہ تھے، بلکہ ہر صوبہ میں ایسے مسلمان بادشاہ اور اُن کے خاندان گذرے ہیں، جو اپنی اصل و نسل کے لحاظ سے ہندی یا ہندوی تھے، اس لئے تمام مسلمان شاہی خاندانوں کو غیر ملکی سمجھنا کسی طرح صحیح نہیں، دوسری بات یہ ثابت ہوتی ہے کہ اسلام نے اپنی سیاست میں وہ راستہ اختیار نہیں کیا، جس پر دوسری قومیں گامزن ہیں، جنھوں نے اصل نسب اور قومیت کو حاکمیت اور محکومیت کا معیار قرار دے لیا ہے، اسلام کی نظر میں قومیت اور وطنیت کو کوئی اہمیت حاصل نہیں، اس کا منتہائے نظر زندگی کا ظاہری اور باطنی اسلوب وہ ہے جس کو اصطلاح میں "دین" کہتے ہیں جب کبھی کسی غیر مسلم نے معتقدات اسلام اور قانون اسلام کی زندگی کو قبول کیا ہے، تو اُس کیلئے

ترقی کی غیر محدود وسعتیں پیدا ہوگئی ہیں، یہاں تک کہ باطنی حیثیت سے ایک نومسلم کبھی علم اور دین کی امامت اور پیشوائی کے درجہ کو پہنچ گیا ہے، تو دوسری طرف سلطنت اور حکومت کے تخت اس کے لئے بارہا بچھائے گئے ہیں،

سلاطینِ ہند کی تقسیم | ہندوستان میں ابتداے اسلام سے برٹش حکومت کے اختیار لینے تک چار قسم کے سلاطین حکمراں رہے، اول وہ جن کا وطن ہندوستان نہیں، بلکہ غیر ملک تھا، جیسے قطب الدین ایبک شمس الدین التمش، دوسرے وہ جن کی ولادت تو ہندوستان میں ہوئی، مگر اُن کے والدین ہندی نسل کے نہ تھے، جیسے معز الدین کیقباد، بغرا خاں وغیرہ، تیسرے ایسے سلاطین جو مخلوط النسل ہیں، یعنی اُن کے باپ تو غیر ہندی ہیں لیکن اُن کی مائیں ہندی نسل کی ہیں، جیسے فیروز شاہ تغلق، جہانگیر، اور شاہجہان وغیرہ، چوتھے وہ فرماں روا جو ہر حیثیت سے ہندی ہیں یعنی اُن کے باپ اور مائیں دونوں ہندی نسل کی ہیں، اور ان کی ولادت بھی اسی ملک میں ہوئی ہے مثلاً ظفر خاں گجراتی، قطب الدین لنگاہ (ملتان) وغیرہ میری تقریر کا تعلق ان میں سے صرف دو آخری قسم کے سلاطین سے ہے، ایک وہ جو والدین کے لحاظ سے، ایک طرف سے بیرونی، اور دوسری طرف سے ہندی ہیں، اور دوسرے وہ جو باپ وماں دونوں طرف سے ہندی ہیں،

ان سلاطین کی تعداد کچھ کم نہیں ہے، اور تقریباً ہندوستان کے ہر صوبہ میں وقتاً فوقتاً ایسے بادشاہوں کی حکومتیں قائم ہوتی رہی ہیں، اور انھوں نے انتظامِ مملکت میں زیادہ سے زیادہ حصہ لیا ہے، ان میں سے بعض خاندان ایسے ہیں جنھوں نے دو سو برس ہندوستان میں استقلال کے ساتھ سلطنت کی، اور اپنی بہترین یادگاریں چھوڑیں، ہم ان سلاطین کا تذکرہ دہلی کے مرکز سے شروع کرتے ہیں،

ان نومسلم سلاطین میں سے جنھوں نے دہلی کے تختِ حکومت پر قدم رکھا، پہلا نام خسرو خاں

کا ہے، خسرو خاں پٹن (گجرات) کا رہنے والا، مذہب کا ہندو اور ذات کا بھڑ واڑ (گڈریا) تھا، سلطان علاء الدین خلجی کے زمانہ میں مالوہ کی لڑائی میں قید ہو کر دہلی آیا، اور مسلمان ہوا، اور اس کا اسلامی نام "حسن" رکھا گیا، سلطان کے حاجب ملک شادی نے اس کی پرورش کی، قطب الدین خلجی کے عہد میں اُس نے بہت نمایاں کام انجام دیئے، جن کے صلہ میں اُس کو "خسرو خاں" کا خطاب ملا، ۱۷؁ھ میں قطب الدین خلجی نے اس کو چتر و دورباش دے کر معبر (کرناٹک) روانہ کیا، وہ دیوگیری ہو کر تلنگانہ پہنچا، اور فتحیاب ہو کر پٹنی چلا گیا، اور کامیابی حاصل کر کے معبر میں برسات کے سبب سے مقیم ہو گیا،

اس جنگ میں ایک ہزار بیس ہاتھی چھ درم کے برابر ایک ہیرا اور بے شمار دولت اُس نے حاصل کی، اور اب اُس نے خود مختاری کا خواب دیکھنا شروع کیا، دوسرے ترکی افسروں نے اس کو گرفتار کر کے ڈاک کے ذریعہ سات دن میں دہلی پہنچا دیا، لیکن قطب الدین نے اس کی چرب زبانی سے متاثر ہو کر اپنے بڑے بڑے افسروں کو خسرو خاں کی شکایت پر قتل کر ڈالا، اور اس کو گجرات کا ناظم بنا دیا، اور پھر نائب ملک کا بھی عہدہ دیا،

خسرو خاں نے آہستہ آہستہ ہم قوم بھرواڑیوں کی ایک فوج تیار کی، اور ایک دن موقع پا کر بادشاہ کی خدمت میں عرض کی کہ حضور کی خدمت سے فرصت نہیں ملتی، اگر حکم ہو تو اپنے رشتہ داروں کو محل میں بلا لیا کروں، بادشاہ نے اجازت دیدی، اُس نے اس بہانے سے رات کے وقت بھرواڑوں کا ایک دستہ اندر بلا لیا، اور اُن کے ہاتھ سے دھوکہ سے قطب الدین کو قتل کرا کے خود بادشاہ بن بیٹھا، بڑے بڑے امراء کو عہدے دے کر اپنا طرفدار بنا لیا، اور جو ساتھ دینے پر راضی نہ ہوئے اُن کو قتل کر ڈالا، اور اس طرح خسرو خاں ہندوستان کا بادشاہ اور مسلمانوں کا سلطان بنا، اور چار ماہ چند دن سلطنت کی، یہ بڑا حوصلہ مند اور ہوشیار اور چالاک شخص تھا، اُس نے چند ہی مہینوں میں

چالیس ہزار فوج جمع کر لی تھی لیکن افسوس یہ ہے کہ اس کی قوم نے جو بالکل جنگلی تھی، عام مسلمانوں کے ساتھ اچھا سلوک نہیں کیا، خسرو خاں اپنی جنگی مصلحتوں کو مدِنظر رکھ کر ان کی ان غلطیوں کو نظر انداز کرتا رہا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ وہ عام مسلمانوں کی ہمدردی حاصل نہ کر سکا، اور اس سے خلجی امراء میں سے بہت سے لوگ ناراض ہو گئے، انہی میں سے ایک محمد جونا تغلق بھی تھا جس کا باپ ملک غازی تغلق دیپالپور سندھ کا حاکم تھا، خسرو خاں نے محمد جونا تغلق کو داروغۂ اصطبل کا عہدہ دیا تھا لیکن وہ خسرو خاں سے خوش نہ تھا، موقع کا منتظر رہا، اور ایک دن موقع پا کر دلی سے بھاگ کر اپنے باپ کے پاس چلا گیا اور خسرو خاں کی قوت و جمعیت اور مسلمانوں کی ناراضگی اور امراء کی نااتفاقی کے سارے احوال سے مطلع کر کے لڑائی کا مشورہ دیا، اس لڑائی میں خسرو خاں مارا گیا، اور دہلی پر ملک غازی کا قبضہ ہو گیا، اور تغلق سلاطین کا ایک نیا سلسلہ شروع ہوا، لیکن یہ تغلق کون تھا ؟

تغلق ایک ترکی لفظ ہے، جس کے معنی پہاڑی کے ہیں، یہ پشتو لفظ رہیلہ کے مرادف ہے، تغلق کے متعلق سب سے قدیم بیان ابن بطوطہ کا ہے، وہ لکھتا ہے کہ شیخ رکن الدین قریشی ملتانی سے میں نے سنا ہے کہ تغلق ترک قوم کے قبیلہ قرونہ سے تھا، اور یہ لوگ ترکستان اور سندھ کے بیچ کے پہاڑوں میں رہتے تھے، لفظ قرونہ کی نسبت آٹھویں صدی کا مشہور سیاح مارکو پولو اس طرح تشریح کرتا ہے، کہ قرونہ ان لوگوں کو کہتے ہیں کہ جن کے باپ تاتاری اور ماں ہندی ہوں[1]، ان لوگوں کا پیشہ لوٹ مار اور قزاقی ہے، جہاں یہ چلے جاتے ہیں، اس ملک کو بے چراغ

---

[1] بعض لفظ اپنے اندر تاریخ کا خزانہ رکھتے ہیں، اوپر کی چند سطروں میں تین نام آئے ہیں، قزاق، بربر، جٹ، یہ تین قوموں کے نام ہیں، مگر قوموں کے ان ناموں میں ان قوموں کی تاریخی صفات نے قوم کے معنی کے بجائے قوم کی صفات کا جامہ پہن لیا ہے، قزاق، قازاق کی صورت میں روس کے ایک مسلمان قبیلہ کا نام ہے، جن کا پیشہ لوٹ مار تھا، اس سے قزاق ڈاکو کے معنی پیدا ہو گئے، بربر شمالی

کرڈالتے ہیں، ان کا سردار نکودار ہے، جو چغتائی کا بھتیجہ ہے" ۲؎ دوسری تاریخوں سے معلوم ہوتا ہے، کہ پہلے تو قرونہ کا تومان (دس ہزار کا لشکر) مغلوں کے لشکر کے ساتھ ہوتا تھا لیکن بعد میں انھوں نے لوٹ مار اپنا پیشہ بنالیا، مشہور ہے کہ اصل میں یہ لوگ چین کے شمال میں قردن چیدن یا فیدن ایک پہاڑ کے پاس رہتے تھے،

خلاصۃ التواریخ کا مصنف لکھتا ہے کہ "سلطان کا باپ تغلق ایک ترک سلطان غیاث الدین بلبن کے غلاموں میں سے تھا، اور اس کی ماں پنجاب کی قوم جٹ ۱؎ سے تھی" بہرحال خلاصۃ التواریخ کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ قرونہ کے لفظ سے ابن بطوطہ کے راوی شیخ قریشی نے یہی مراد لی ہے، اور مارکوپولو کا بیان بھی صحیح معلوم ہوتا ہے، اور صاف صاف یہ پتہ چلتا ہے کہ تغلق قوم کا نام نہ تھا بلکہ شخص کا نام تھا، اس خیال کی تصدیق بعض سکوں سے بھی ہوتی ہے، چنانچہ غیاث الدین کے ایک سکہ پر ہے،

"السلطان الغازی غیاث الدنیا والدین المظفر تغلق شاہ السلطان ناصر امیر المومنین"

اور اس کے لڑکے کے سکہ پر

(بقیہ حاشیہ ص ۴۰۸) افریقہ کا قبیلہ ہے، جو آوارہ گرد وحشی تھا، رومیوں نے اس نام کو صفت بناکر بربرازم (اور بربریت کو وحشت اور عدم تمدن کے معنی میں مشہور کر دیا، جٹ سندھ کا قبیلہ تھا، جو غیر متمدن اور جنگجو اور نوشت وخواند سے عاری تھا، اسی سے ہندوستان میں جٹ کی اصطلاح پیدا ہوئی، ہوسکتا ہے کہ جٹ اور جاٹ ایک لفظ ہوں، پنجابی میں بیچ کا لفظ الف اکثر گر جاتا ہے، جیسے کھاٹ سے کھٹ وغیرہ ۱؎ جٹ کے نام سے پنجاب سے زیادہ سندھ کے لوگ واقف ہیں، کہ انھوں نے سندھ کی جنگی تاریخ میں کافی حصہ لیا ہے، اور ان کا اصل پیشہ شتربانی ہے جس سے وہ کبھی کبھی جہانبانی تک پہنچے

"المجاہد فی سبیل اللہ محمد بن تغلق شاہ ؒ"

نقش ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ تغلق شخص کا نام ہے، خاندان کا نہیں، اب یہ تغلق نام یا تو خود ملک غازی غیاث الدین کا ہے یا اس کے باپ کا، اور اغلب یہی ہے، کہ خود اس کا نام تھا،

فرشتہ لکھتا ہے کہ میں جب لاہور گیا، تو اہلِ علم سے اس معاملہ کی تحقیقات کی لیکن کسی نے تغلق کے متعلق صحیح اور قابلِ وثوق بات نہیں بتائی، البتہ یہ بات کہی کہ "عام طور پر مشہور ہے کہ غیاث الدین تغلق کا باپ ملک تغلق بلبن کے غلاموں میں سے تھا، اس نے کسی پنجابی جٹ لڑکی سے شادی کرلی تھی، جس سے غیاث الدین تغلق پیدا ہوا، جٹوں کا تعلق مسلمانوں سے بہت پرانا ہے، عرب ان کو زط اور زدط کہتے ہیں، اور سندھ میں اُن کی بڑی آبادی تھی، ان تمام بیانات سے جو ایک دوسرے کی تائید میں ہیں، یہ ثابت ہوتا ہے کہ تغلق گو نسلاً خود ترک تھا، مگر اس کی بیوی پنجاب کے کسی جٹ کی لڑکی تھی، جس کے بطن سے غیاث الدین تغلق پیدا ہوا، اور اُس کے بعد اُس کے خاندان نے ۷۲۰ھ سے ۸۱۵ھ تک پنچانوے ۹۵ برس حکومت کی،

غیاث الدین کے اصلی نام کا پتہ نہیں چلا، تخت سلطنت پر قدم رکھنے سے قبل اس کو ملک غازی کہتے تھے، اس کے ابتدائی حالات پردۂ خفا میں ہیں، غالباً ابتدائے جوانی میں خراسان سے سندھ آیا، پہلے کسی سوداگر کا ملازم ہوا، پھر الغ خاں خلجی کے لشکر میں سپاہی بن گیا، اور جب کچھ دست ہوئی، اور گھوڑا بہم پہنچ گیا، تو سواروں میں داخل ہوا، اور اپنی بہادری سے سب کے دل پر سکہ جمالیا، اور اس طرح درجہ بدرجہ ترقی کرتے ہوئے میراخور (داروغۂ اصطبل) ہوگیا، جو اس عہد میں بہت بڑا عہدہ تھا، اور صرف وفادار امیروں کو اس پر ممتاز کیا جاتا تھا، اور اس زمانہ میں جونکہ مغلوں کا

---

[۱] یہ دونوں سکے میرے برادر زادہ مولوی سید ابو ظفر صاحب ندوی ریسرچ اسکالر گجرات ورناکیولر سوسائٹی کے پاس ہیں؛

بڑا ڈر تھا، اس لئے سرحدی علاقے مخصوص وفادار امیروں کے حوالے کئے جاتے تھے، چنانچہ ملک غازی کو بھی دیپال پور کا علاقہ سپرد ہوا، جو آج بھی مونٹ گمری (پنجاب) کے ضلع میں بیاس (ندی) کے پرانے شکم پر پاک پٹن سے ۲۸ میل مشرق کی طرف واقع ہے، وہ عرصہ تک اسی جگہ رہا، اور اس کا بڑا لڑکا محمد جونا جس کے نام پر شہر جونپور یو پی میں بسایا گیا ہے، پایہ تخت دہلی میں رہتا تھا، قطب الدین کے بعد نومسلم امیر خسرو خاں گجراتی اپنے آقا کو دھوکے سے قتل کرکے تخت پر بیٹھ گیا، تو جیسا اوپر گذرا، ملک غازی تغلق نے لڑکر اس سے سلطنت چھین لی، اور سلطان غیاث الدین تغلق کے نام سے یکم شعبان ۷۲۰ھ کو تخت پر بیٹھا، اور چند سال بڑی شان وشوکت سے سلطنت کرکے ربیع الاول ۷۲۵ھ مطابق ۱۳۲۴ء میں چھت گرنے سے وفات پاگیا، چالیس دن کے بعد اس کا بڑا لڑکا فخر الدین محمد جونا تخت نشین ہوا، اور پورے پچیس برس حکومت کرکے دق کی بیماری میں مبتلا ہوکر ۷۵۲ھ میں مرگیا،

**سلطان فیروز شاہ تغلق** ملک تغلق کے ساتھ اس کے دو بھائی ابوبکر اور سپہ سالار رجب بھی تھے، ملک تغلق (۷۵۹ ہجری) دیپال پور کا حاکم تھا، اس نے جب اپنے بھائی سپہ سالار رجب کی شادی کرنی چاہی تو رانا مل بھٹی کی لڑکی کا انتخاب کیا، ملک سعد الملک شہاب عفیف کو منگنی کے لئے راجہ کے پاس بھیجا، جو ضلع ابوہر کا حاکم تھا، اور بھٹیوں کا ملک انہی کے زیر اثر تھا، اس لڑکی کا نام "نائلہ" تھا، کچھ رد وکد کے بعد نسبت قرار پاگئی، اور پھر جلد دونوں کا نکاح ہوگیا، جب نائلہ رجب کے گھر آئی تو اس کا نام "کدبانو" رکھا گیا، چند سال کے بعد (۷۰۶ھ ۔ ۷۱۲ھ) کدبانو کے بطن سے .... فیروز شاہ پیدا ہوا، ملک تغلق نے بڑی خوشی منائی، اور لوگوں کو انعام و اکرام سے مالامال کیا، اس بیان سے معلوم ہوا کہ فیروز جو آگے چل کر فیروز شاہ کے نام سے پہلے سندھ میں تخت نشین ہوا، ماں کی طرف سے بھٹی تھا، جو پنجاب کا ایک مشہور قبیلہ ہے، اور بہت سے اکا؟

کے ناموں کیساتھ خاندانی لقب کی حیثیت سے اب بھی مستعمل ہے،

فیروز شاہ جب سات برس کا ہوا (۷۱۹ھ) تو سپہ سالار رجب کا انتقال ہوگیا، اس کے چچا ملک تغلق نے اس کی پرورش کی، اور اپنے بچوں کے ساتھ مثل اپنی اولاد کے اس کو پالا اور رکھا، ملک تغلق نے جب ۷۲۵ھ میں وفات پائی تو اُس کی عمر ۱۶ برس کی تھی، ملک تغلق کے بعد سلطان محمد تغلق کی تخت نشینی سے اس کو بڑا فائدہ یہ ہوا، چونکہ دونوں تقریباً ہم سن تھے، اور ساتھ کھیلے ہوئے تھے، اس لئے وہ اس کو اپنا بھائی سمجھ کر اُس کے ساتھ بڑی مہربانی سے پیش آتا تھا، اور چونکہ خود بھی غایت درجہ فرمانبردار، بہی خواہ اور نیک بخت تھا، اس لئے سلطان کی نظر عنایت اس پر ہمیشہ رہی،

محمد شاہ نے تخت نشین ہوکر فیروز کو نائب امیر حاجب کا عہدہ بخشا، اور نائب باربک کے خطاب سے سرفراز کیا، اس وقت بارہ ہزار سوار اُس کے زیر فرمان تھے، انتظامی امور کے سبب سلطان نے دہلی کے چار حصے کرکے ہر ایک پر ایک سردار مقرر کیا تھا، انھیں سے ایک حصہ کا افسر فیروز تھا،[۱]

فیروز شاہ کو شکار کا بڑا شوق تھا، اور اس فن کا وہ بڑا ماہر تصور کیا جاتا تھا، فارغ اوقات میں اکثر شکار کھیلتا، سفر میں بھی جب فرصت ملتی، تو اس کا شغل رکھتا، چنانچہ سفر گجرات کے وقت ہم اس کو شکار میں مشغول پاتے ہیں، ۷۴۶ھ میں جب وہ گجرات آیا ہے، تو شکار کھیلنے میں رات ہوگئی، اور شب باشی کے لئے تنہا وہ ایک قصبہ میں پہونچا، جس کو تھاسیر (یا تھاسرہ) کہتے ہیں، جو راجپوت قبیلہ ٹانک کے قبضہ میں تھا، قصبہ کے ایک مُکھیا سہارن نامی نے اپنے گھر میں مہمان اُتارا، سہارن کے دوسرے بھائی کا نام سادھو تھا، عالم سرور میں شہزادے نے اپنی حقیقت ظاہر کی، تو سہارن اور سادھو نے اپنی کنواری بہن کو شہزادہ کے نکاح میں دیدیا،[۲] اور صبح کو جب اس کا لشکر نکلا تو فیروز شاہ

---

[۱] فیروز شاہی عفیف ص ۴۱ تا ۴۳ کلکتہ [۲] مرآۃ سکندری ص ۷،

اپنی نئی بیوی اور اس کے دونوں بھائیوں کو لے کر محمد شاہ کے پاس پہنچا، اور پھر اس کے ساتھ ٹھٹھ گیا، تقدیر کا کرشمہ دیکھیے، سلطان محمد تغلق محرم ۷۵۲ھ میں بمقام ٹھٹھ وفات پاگیا، اور اسی سرزمین سیہوان کے مقام پر جیسا کہ پروفیسر محمد شفیع صاحب نے کتبات سے ثابت کیا ہے، وہ سپردِ خاک ہوا، ارکانِ دولت کے مشورے سے یہیں سندھ کی سرزمین میں فیروز شاہ تخت سلطنت پر رونق افروز ہوا، اور لشکر کا انتظام کرکے دہلی چل پڑا، سرستی کے مقام پر ۷۵۲ھ میں اس گوجرانی کے بطن سے لڑکا پیدا ہوا، جس کا نام فتح خاں، رکھا گیا، دہلی پہونچ کر اس نے ایک محل تیار کرایا، جس کا نام گوجری محل رکھا چنانچہ بہ عرصہ دراز تک دہلی میں گوجری محل قائم اور مشہور رہا، اس کی مرنج و مرنجاں طبیعت کے سبب سے ملک میں ہمیشہ امن رہا، اور کبھی کوئی بدنظمی ہوئی تو فوراً اس کو دباکر امن قائم کردیا، محمد شاہ کے آخری عہد میں جو بدنظمی پیدا ہوگئی تھی، اس کو درست کیا، ملک کو آباد کرنے کی بے حد کوشش کی، ٹھٹھ، بھیم گڈھ (کانگڑہ) گجرات، قنوج، بنارس، بہار، ترہٹ، بنگالہ، خاندیس میں بذاتِ خود جاکر بگڑے ہوئے معاملات کو سدھارا، ۳۸ سال کی بادشاہت کرکے ۷۹۰ھ میں انہوں نے وفات پائی، "وفاتِ فیروز" سے اس کی تاریخ نکلتی ہے[۵۱]

آپنے فیروز تغلق کو پہچانا، اوّل تو یہ پدری نسبت سے تغلق خاندان کا تھا، جس کی مادری اصل جٹ تھی، اس کا ننہال بھٹی تھا، اور اس کی ایک بیوی گوجری تھی، اس کا لڑکا فتح خاں اسی گوجری کے بطن سے پیدا ہوا تھا، ۷۶۵ھ میں سلطان فیروز شاہ نے فتح خان کو اپنا ولی عہد بنایا، اس وقت سراپردہ سرخ اور اچھی غنایت کیا، خطبہ، گرز، اور سکہ اس کے نام سے جاری کیا[۵۲]، پھر فراش خانہ، چتر لعل، اور سامان سلطنت غنایت کئے، شاہزادہ سواری، اور علم مجلس میں

---

۵۱ منتخب التواریخ ص ۲۵۵، کلکتہ۔ ۵۲ چنانچہ اس کے متعدد سکے گجرات ورنیکیولر سوسائٹی احمد آباد میں موجود ہیں،

بڑا ماہر تھا، بڑا متین اور صاحب وقار تھا، اس عمر میں مقدمات کا فیصلہ بڑوں کے سامنے اس عمدگی کے ساتھ کرتا کہ لوگ انگشت بدنداں رہ جاتے، اگر یہ شاہزادہ زندہ رہ گیا ہوتا تو اس خاندانِ (تغلق) کی عمر کچھ بڑھ گئی ہوتی، لیکن افسوس کہ سلطان فیروز کی یہ آرزو پوری نہیں ہوئی، اور یہ شاہزادہ عمر کی پچیس بہاریں دیکھ کر ۱۲ ر صفر ۷۶۰ھ میں اس خرابۂ عالم سے رخصت ہوگیا،

**خان جہاں** آپ حیرت سے سنیں گے کہ سلطان فیروز شاہ کے عہد میں نائب السلطان یعنی قائم مقام سلطان کا عہدہ خان جہاں نام ایک نومسلم امیر کو حاصل تھا، یہ امیر اصل میں تلنگانہ کا ایک ہندو نومسلم تھا، جس نے محمد تغلق بادشاہ کے ہاتھ پر فتح تلنگانہ کے موقع پر اسلام قبول کیا تھا، اس کا ہندوانہ نام "کنور" تھا، اسلامی نام مقبول رکھا گیا، اور بڑھتے بڑھتے مسندِ وزارت تک پہنچا، [۱] پہلے قوام الملک پھر خانجہاں اس کا خطاب ہوا، تمام مہمات ملکی اور بندوبست مالی کا سرانجام اس کے ہاتھ سے ہوتا تھا، اور جب بادشاہ فتوحات یا سیر و شکار کے لئے دہلی سے باہر جاتا، وہ اس زمانہ میں بادشاہ کی نیابت کرتا تھا، بلکہ یہ عہدنامہ اس کو لکھ دیا تھا، کہ جب تک قائم ہے سلطنت میرے خاندان میں اور وزارت تیری اولاد میں رہے گی، [۲] اس سے اندازہ ہوگا کہ سلاطین اسلام نے کسی نسل و نسب کو جاہ و منصب کے لئے مخصوص نہیں کیا تھا، جب ہندوستان پر ۸۰۰ھ میں تیمور کا حملہ ہوا تو تغلق خاندان کا شیرازہ بکھر گیا، اخیر جانشین محمود ۸۱۵ھ میں مرگیا، اور اسی پر تغلق خاندان کا خاتمہ ہوگیا، اور دہلی کی سلطنت سیدوں کے ہاتھ میں آئی،

**سلاطین تغلق کے کارنامے** تغلق خاندان نے جس کے نونو تعلقات نومسلم خاندانوں سے رہے، تقریباً سو برس تک ہندوستان پر حکومت کی، اس عرصہ میں بہت اچھے اچھے کام کئے، انھوں نے مغلوں کے اچانک حملوں کا سدباب کیا، بہت سے نئے شہر آباد کئے، جن میں ایک دہلی کے پاس فیروزآباد

---

[۱] فیروز شاہی سراج عفیف، ص ۳۹۴، [۲] شمس سراج عفیف ص ۴۰۰،

اور دوسرا یورپ میں جونپور مشہور ہیں، بعض اچھے اچھے قانون جاری کئے، جابرانہ اور ایک وحشیانہ سزائیں موقوف کیں، شراب کی قطعی طور پر بندش کی گئی، خراج کی وصولی میں آسانیاں پیدا کیں، مختلف قسم کے جبری ٹیکس موقوف کئے گئے، حکام کے انتخاب میں بڑے غور وفکر سے کام لیا، اور اچھے لوگوں کو اہم خدمات پر مامور کیا، اور اس کا خیال رکھا، کہ حاکم ایماندار اور خدا ترس ہو، اور اگر اس کے خلاف کبھی کوئی واقعہ پیش آتا، تو فوراً تحقیقات کے بعد معزول کیا جاتا، جیسا کہ فیروز شاہ کے عہد میں کئی بار ہوا، فیروز شاہ نے احتیاطاً قتل کی سزا بھی موقوف کر دی تھی، دینی مفسدوں کو جو ملک میں بدامنی کا باعث ہوئے، خارج البلد کر دیا، عام مجمعوں سے مردوں عورتوں کا خلا ملا قانون کے ذریعہ ممنوع قرار دیا، ہندوؤں پر اعتماد کر کے اُس نے دو صوبوں کی نظامت اُن کے سپرد کی، ایک سندھ اور دوسرا گرنار یعنی جونا گڑھ، اس وقت تک فوج میں صرف ترک تھے، افغانوں پر بھروسہ نہیں کیا جاتا تھا، مگر فیروز شاہ نے اُن کو فوج میں بھرتی کیا، اور اچھے اچھے عہدے اُن کے سپرد کئے، مغلوں کے خیال سے فوج کی بڑی تعداد ہر وقت رکھنی پڑتی تھی، اسی زمانہ سے یہ رواج پھر شروع ہوا، کہ فوجی عہدہ داروں کو نقد تنخواہ کے عوض بڑی بڑی جاگیریں دی گئیں، لوٹ کا مال جس کا صرف پانچواں حصہ فوج کو ملتا تھا، اس کو اس طرح بدل دیا، کہ صرف پانچواں حصہ خزانۂ شاہی میں داخل ہو، باقی سب فوج میں تقسیم کر دیا جائے، محمد تغلق کے زمانہ میں فقط دہلی میں ستّر شفاخانے تھے، جہاں بیماروں کو دوا کے ساتھ کھانا بھی ملتا تھا، اور ایک ہزار مدرسے تھے، جہاں طلبہ کے قیام وطعام کا انتظام تھا[1]، فیروز شاہ تغلق نے اس میں اور بہت اضافہ کیا، اُس نے پچاس نہریں، تیس مدرسے، بیس خانقاہیں، ایک سو محلات، پانچ شفاخانے، ایک سو مقبرے، دس حمام، ایک سو پچاس کنوئیں، ایک سو پل جدید بنوائے،

دہلی کے قریب فیروز آباد کے نام سے شہر آباد کیا گیا تھا، اس میں عالیشان مسجدیں اور مدرسے

---

[1] صبح الاعشیٰ ج ۵ ص ۹۱ مصر،

تعمیر ہوئے، ہندوستان میں سب سے پہلے گھنٹہ گھر اسی نے فیروز آباد میں تعمیر کرایا، سلطان محمد تغلق کے عہد میں سڑکیں بکثرت تھیں، ڈاک کا بڑا اچھا انتظام تھا، ڈاک مختلف قسم کی رائج تھی، ڈاک نقارہ، ڈاک کبوتر، گھوڑوں کی ڈاک، شتر سواروں کی ڈاک وغیرہ، بڑے بڑے علمار حکمار اس کے دربار میں حاضر رہتے، امیر خسرو، بدر چاچی، مطہر کڑہ شاعر، ضیا برنی مؤرخ، سید منطقی، گانگو برہمن منجم، حضرت نظام الدین اولیار، رکن عالم ملتانی، نصیر الدین چراغ دہلوی، مخدوم جہانیاں جہاں گشت جیسے مشائخ اس عہد میں موجود تھے، محکمہ تصنیف و تالیف اور ترجمہ کا بھی قائم تھا، بعض سنسکرت کتابوں کا فارسی میں ترجمہ کیا گیا، انہی میں دلائل فیروز شاہی کے نام سے ایک سنسکرت کتاب کا فارسی میں ترجمہ ہوا، جو حکمت طبیعی میں تھی، اس کا مترجم مشہور شاعر اعز الدین خالد خانی ہے، اس کے علاوہ فال اور شگون کی کتابوں کے بھی ترجمے ہوئے، فتاویٰ تاتار خانیہ، اور تفسیر تاتار خانی بھی اسی عہد کی یادگار ہیں، تاریخ فیروز شاہی عفیف، تغلق نامہ وغیرہ اسی عہد میں لکھی گئیں، فتوحات فیروز شاہی کے نام سے خود سلطان فیروز شاہ نے ایک کتاب لکھی، اور اس کو فیروز آباد کی جامع مسجد کے ہشت پہل برجوں پر کندہ کرایا،

قحط کے ایام میں محمد تغلق نے آب پاشی کی ایک اسکیم تیار کی تھی، جو نامکمل رہ گئی تھی، فیروز شاہ نے اس کی تکمیل کرکے پچاس نہریں نکالیں، جس سے کاشتکاری کو بڑا فائدہ پہنچا، اور بہت سی زمین کاشت میں آگئی، اسی سبب سے اس عہد میں غلہ کی بڑی ارزانی رہی، محمد تغلق کے عہد میں گندم ۱۲ جیتل کا ایک من، جو ۸، چنا ۴، اور فیروز کے زمانے میں گندم ۸، جو ۴، چنا ۴ جیتل کا ایک من، اور من ۴۰ سیر کا، اور جیتل ایک پیسہ کے مساوی تھا، سلطان محمد تغلق کے عہد تک جیتل سب سے چھوٹا سکہ تھا، اس نے غریبوں کا خیال کرکے اس سکے کو بھی چھوٹے چھوٹے حصے کرکے بنوائے، ہندوستانیت کو بھی اس عہد میں میل ملاپ کو بہت ترقی دی گئی، ترجمے کے لئے کچھ پنڈت مقرر کئے گئے، ہندو جوگیوں سے محمد تغلق اکثر تخلیہ میں

ملاقات کرتا تھا،

ہندوؤں کے ساتھ ازدواجی تعلقات کا سلسلہ بھی اس خاندان سے شروع ہوا، اس لئے ہم دیکھتے ہیں کہ اس زمانہ میں بہت سے ہندو خاندان مشرف باسلام ہو کر بڑے بڑے عہدوں پر فائز ہوئے غیر ملک سے بھی تعلقات اچھے تھے، خلیفہ کے سفیر محمد تغلق اور فیروز شاہ کے زمانے میں متعدد بار آئے اور گئے، تجارت کو کافی فروغ ہوا، خراسان، عراق، عرب، مصر، ترکستان اور افریقہ کے تاجروں سے ملک بھرا رہتا تھا، بندرگاہوں میں غیر ملکی جہاز ہر وقت آتے جاتے رہتے، افریقہ سے فیروز شاہ کے زمانے میں ہاتھی کئی مرتبہ لائے گئے،[1] بھروچ، کھنبایت، مانگرول، ٹھٹھہ مشہور بندرگاہیں تھیں، مانگرول، کھنبایت، بھروچ، دھولکہ میں اُن کی بنائی ہوئی مسجدیں آج بھی موجود ہیں، ابن بطوطہ اس عہد کا مشہور سیاح ہے، ایک بڑی خوبی اس خاندان کی یہ ہے کہ ہندوستان کا چاندی سونا کسی صورت سے ہندوستان سے باہر جانے نہیں دیتا تھا، اس عہد میں گچ پر سونے کا کام بڑے اعلیٰ درجہ کا ہوتا تھا، چھتوں میں ایسی نقاشی کرتے کہ پھولوں کا چمن نظر آتا،[2]

یہ کارنامے ایسے مسلمان بادشاہوں کے ہیں جو گو باپ کی طرف سے ترک، مگر ماں کی طرف سے ہندی الاصل، اور ہندی النسل تھے، دلی کی مرکزی حکومت کے علاوہ اطراف و جوانب میں خود مختار ریاستیں جن مسلمانوں نے قائم کیں، وہ زیادہ تر ہندی تھے، ان ریاستوں میں سب سے پہلا نام سندھ کا ہے،

**سندھ** | سندھ محمد بن قاسم کی فتح کے بعد عرصۂ دراز تک خلیفہ کے بھیجے ہوئے والیوں کے ماتحت رہا، اور دریائے سندھ کے دونوں طرف کے حصے ایک ہی حاکم کے ماتحت تھے، اس عرصہ میں بہت

---

[1] تاریخ فرشتہ جلد اول، تاریخ برنی، تاریخ عفیف فتوحات فیروز شاہی ملاحظہ ہوں [2] بزم تیموریہ ص ۲۶۶ مطبوعہ معارف پریس اعظم گڈھ،

ثقیف سے عرب خاندان سندھ میں آباد ہوگئے، جیسے بنو منبہ (ملتان میں) ہباری قریشی (منصورہ میں) بنو (بھکر اور میں) ان کے علاوہ بنی تمیم، آلِ مغیرہ، عباسی، صدیقی، فاروقی، عثمانی، اشعری، بنو اسد، بنو عتبہ، سادات، وغیرہ، ملک کے مختلف حصوں میں آباد ہوگئے، صدیوں سندھ میں رہنے سہنے شادی بیاہ کرنے سے اُن کی اصل عربی معاشرت میں فرق آ گیا، اور آہستہ آہستہ وہ مخلوط معاشرت کے خوگر ہوگئے، اور پھر خاندان کے نام سندھی تلفظ میں ایسے ہوگئے، کہ شناخت مشکل ہوگئی، مثلاً مغیرہ سے موریہ اسی لئے مورخین کو اس صوبہ کی تاریخ لکھنے میں بہت مغالطے پیش آتے ہیں[1]، خاکسار نے اپنی کتاب "عرب و ہند کے تعلقات" میں اُن میں سے بہت سے مغالطوں کو دور کیا ہے،

ابتدائے عہد میں زمین کے بڑے بڑے قطعات، مثلاً صوبہ تحصیل وغیرہ ان خاندانوں کو ٹیکس وصول کرنے اور انتظامی امور کی انجام دہی کے لئے سپرد کئے گئے، جن پر وہ نسلاً بعد نسلٍ بطور وراثت قابض رہے، مرکزی حکومت کی کمزوری سے فائدہ اٹھا کر اُن میں سے قریش کے ایک خاندان نے اپنی حکومت قائم کرلی، اس خاندان کا پہلا حاکم عمر بن عبدالعزیز ہباری ہوا، جو ۲۴۰ھ میں سندھ کا خود مختار حاکم بنا، اور تیس برس حکومت کرکے وفات پاگیا، اس کے بعد اس کا لڑکا عبداللہ تخت نشین ہوا، ۲۷۹ھ میں ایک عام بلوہ ہوا، جس میں حمہ جو بنو کندہ کا غلام تھا، سندھ پر قابض ہوگیا، گو منصورہ پر عبداللہ کا دوبارہ قبضہ ہوگیا، معلوم ہوتا ہے کہ ملتان اس کے اقتدار سے باہر رہا۔ کیونکہ بنو سامہ کا خاندان جو عمان میں آباد تھا، اس کی ایک شاخ بنو منبہ ملتان میں بس گئی تھی، اس نے بدامنی سے فائدہ اٹھا کر ملتان پر قبضہ کرلیا، اور ۲۹۰ھ ہجری میں بلا شرکت غیرے وہ ایک بڑی طاقت ور اور وسیع سلطنت ہوگئی، غرض سندھ کے دونوں حصوں پر یہی دونوں قبیلے عرصۂ دراز تک حکمراں رہے

۲۷۰ھ میں جب فاطمی حکومت مصر میں قائم ہوئی، تو عبداللہ المہدی کی طرف سے داعی

---

[1] تحفۃ الاکرام جلد سوم ص، بمبئی،

ابوالقاسم بن فرخ کا بھائی ہیثم نامی سندھ میں ان کا پہلا داعی بن کر آیا، اور فاطمی حکومت کی دعوت میں مصروف ہوگیا[1]، عزیز باللہ خلیفہ (متوفی ۳۸۶ھ) کے عہد میں جلم بن شیبان یا شیبان کو فوجی مدد کے ساتھ سندھ بھیجا گیا، جس نے اچانک ۳۶۳ھ کے بعد ملتان پر قبضہ کر لیا[2]،

یہ امر قابل ذکر ہے کہ سندھ و بلوچستان کے علاقے چونکہ بحرین و عمان اور یمن کے سواحل سے آمد و رفت اور تجارت کے ذریعہ پیوستہ تھے، اس لئے عربی سواحل کے مذہبی و سیاسی اثرات سندھ و بلوچستان کے مسلمانوں پر لازماً پڑتے رہے، اس کا نتیجہ تھا، کہ سندھ کے سومرہ نام قبیلے نے جس کی اصلیت پر پردہ پڑا ہوا ہے، غالباً ۳۷۰ھ میں اسماعیلی دعوت قبول کرلی، ۴۰۱ھ میں محمود غزنوی نے جب ملتان کی اسماعیلی سلطنت کا خاتمہ کر دیا، تو گمان غالب یہ ہے کہ یہ لوگ ملتان سے بھاگ کر منصورہ چلے آئے، اور اچانک منصورہ کو ہباری خاندان سے چھین کر، وہاں اپنی حکومت قائم کر لی، ۴۱۹ھ میں محمود غزنوی نے یہاں سے بھی اُن کو بے دخل کر دیا، اب ملک میں اُن کی کوئی مرکزی حکومت نہ رہی، لیکن چھوٹے بڑے زمیندار جن کو ہندوستانی عام طور پر راے اور راجہ کہتے ہیں، متعدد تھے جن میں سے سومرہ کا خاندان سب سے زیادہ طاقتور تھا، اسی سبب سے مصر کے فاطمی امام نے اس کو سندھ کی مذہبی سرداری عطا کی، اور شیخ کا خطاب عنایت کیا، یہ خاندان سندھ میں تقریباً دو سو برس سے باجگذار کی حیثیت سے ملک کے ایک حصہ پر قابض تھا[3]، جن میں سے اُن کے نامور اشخاص یھونردا، جو دل بتلائے ہیں، سومرہ اول، سلطان محمود غزنوی (متوفی ۴۲۱ھ) کا ہم عصر ہے، اور چونکہ اُس نے سلطان سے مقابلہ کی طاقت اپنے میں نہیں دیکھی، اس لئے اپنی جگہ پر خاموش رہا، اس کی وفات کے بعد اس کے لڑکے پال بن سومرہ کو جو سلطان مسعود غازی (۴۲۱ھ تا ۴۳۰ھ) کا ہم عصر تھا، دروزیوں (شام میں اسماعیلیوں کا ایک فرقہ) کے امام نے خط لکھ کر ابھارا، غالباً اُسی وقت سے

---

[1] نزہۃ الافکار قلمی و موسم بہار جلد سوم ص ۲۴ و ص ۷۷، [2] یمینی، [3] موسم بہار جلد سوم د

ملک کے تمام اسماعیلی خاندان سامرہ (سومرہ) کی معیت میں انقلاب کی کوشش میں لگ گئے اور دس برس کے بعد سلطان عبدالرشید غزنوی (۴۴۱ھ تا ۴۴۴ھ) کے عہد میں مرکزی سلطنت کی خانہ جنگی سے فائدہ اٹھاکر سومرہ دوم نے بمقام تھری ریگستانی علاقے میں ۴۴۵ھ (مطابق ۱۰۵۳ء) میں ایک سلطنت قائم کی، اور سندھ کے ایک زمیندار سعد نامی کی لڑکی سے شادی کر لی، جس سے اس کا ولی عہد پیدا ہوا[1] یہ خاندان روز بروز ترقی کرتا گیا، اور آہستہ آہستہ تمام سندھ اور ملتان پر قابض ہو گیا، ۵۷۱ھ میں سلطان محمد غوری نے اسماعیلیوں سے ملتان لے لیا، تب اچھ میں انھوں نے سلطنت جمائی، ۵۷۸ھ میں اُس نے اچھ بھی چھین لیا، اور سندھ پر علی کرماخ کو حاکم بنایا، اس وقت سے محمد تغلق کے عہد تک سندھ اور ملتان دونوں دہلی کے ماتحت رہے، اور ایک حاکم (صوبہ دار) ہمیشہ وہاں حکومت کرتا رہا، لیکن سومرہ (اسماعیلی) ایک ماتحت ... ... ... ... ... ... ... ...

... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ... ...

کی حیثیت سے زندگی بسر کرنے میں کامیاب رہے، وہ ہر وقت آزادی کی فکر میں لگے رہتے اور جب کبھی اُس کا موقع ملتا، آزاد ہو جاتے، اور مجبور کئے جانے پر پھر ماتحت ہو جاتے، جیسا کہ علاء الدین خلجی، ملک تغلق، سلطان محمد تغلق کے ابتدائی دور اور آخری عہد میں ہوتا رہا،[2] ۷۵۲ھ کے بعد اور ۷۶۳ھ کے درمیان سمہ قوم نے سومریوں سے سلطنت چھین لی، اس پوری تاریخ میں ہم کو ان ہی دو قوموں یعنی سومرہ اور سمہ سے تعلق ہے، جس پر پوری تفصیل سے "عرب و ہند کے تعلقات" میں بحث کی جا چکی ہے،

**سومرہ قوم کی اصلیت** سومرہ قوم کے متعلق جس نے پانچویں صدی ہجری کے اواسط سے اٹھویں

(بقیہ حاشیہ ص ۴۱۹) کتاب الہند بیرونی، ۵۳ تحفۃ الکرام جلد سوم ص ۲۷ بمبئی،

۱ تاریخ معصومی ص ۶۰ بمبئی، و تحفۃ الکرام، ۲ تحفۃ الکرام جلد سوم ص ۲۲ بمبئی و سفرنامہ

صدی کے اواسط تک سندھ پر حکومت کی، اتنا تو یقینی طور سے ثابت ہے، کہ یہ مذہباً مسلمان اور مسلکاً اسماعیلی تھے لیکن اُن کی قومیت پر ایسا پردہ پڑا ہوا ہے، جو کسی طرح نہیں اٹھتا،

اُن کے نام بیشتر ہندوانہ ہیں، اور بعض مورخین کی تصریح بھی ملتی ہے، کہ وہ ہندو تھے، یورپ کے مورخوں نے تو علانیہ لکھا ہے، کہ یہ نومسلم راجپوت تھے، مگر قیاس کے سوا انھوں نے اس کی کوئی سند پیش نہیں کی ہے، اسی سلسلہ میں سب سے پہلی چیز اسماعیلی دروزی امام کا ایک خط ہے جس میں ۴۲۳ھ میں شیخ ابن سومر راجہ بل کو سندھ اور ملتان میں دوبارہ اسماعیلی حکومت کے قیام کے لئے غیرت دلائی گئی ہے، شیخ بن سومر راجہ بل کے نام سے اس کا نومسلم ہندو ہونا ظاہر ہوتا ہے، تاریخ معصومی میں جو ۱۰۰۱ھ کی تصنیف ہے، یہ لکھا ہے کہ غزنویوں کی کمزوری سے فائدہ اٹھا کر سومرہ (مردم سومرہ) نے سومرہ نام ایک شخص کو اپنا افسر بنا کر حکومت قائم کرلی، اور صاد نام ایک زمیندار کی لڑکی سے شادی کی، جس سے ایک لڑکا پیدا ہوا، جس کا نام بھونگر رکھا گیا، اور وہ اس کا جانشین ہوا، اس کے بعد اس کی نسل سے چند اور بادشاہ ہوئے، لفظ صاد کا املا کچھ بے معنی سا معلوم ہوتا ہے، میں نے "عرب ہند کے تعلقات" میں اس کو "سعد" قرار دیا ہے، اگر یہ صحیح ہے تو قیاس ہوتا ہے کہ نومسلم سومری راجہ نے کسی قدیم عرب مسلمان خاندان میں شادی کی، اور اس سے نسل چلی، در اس سے ظاہر ہوتا ہے، کہ یہ قبیلہ ہندی عربی مخلوط نسل کا تھا، اس خاندان کے بادشاہوں کے نام معصومی کی کتاب میں حسب ذیل ملتے ہیں :۔

(۱) سومرہ (۲) بھونگر (۳) دودا (۴) تاری (شہزادی کا نام) (۵) سنگھار (۶) ہمون سنگھار کی بیوہ (۷) پھتو (شاید کہ بھٹو ہو) (۸) خیرا۔ (۹) ارمیل،

تاریخ طاہری میں جو ۱۰۳۰ھ کی تصنیف ہے، سومرہ قوم کی اصلیت کے متعلق یہ مذکور ہے

---

(بقیہ حاشیہ ۴۲۰) ابن بطوطہ جلد دوم اردو،

کر سندھ میں دلورائے ایک راجہ تھا، اس نے اپنے بھائی چھوٹا امرانی پر ظلم کیا، چھوٹا امرانی فریاد لے کر خلیفہ بغداد کی خدمت میں گیا، خلیفہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

. . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . .

نے سامرا (عراق کے شہر کا نام) کے سو عربوں اور سادات کو اس کے ساتھ کر دیا، سید السادات نے سندھ آکر سکونت اختیار کر لی، اور دلورائے نے اپنی لڑکی اس سے بیاہ دی، تاریخ طاہری نے دلورائے اور اس کے بھائی کے اختلاف کی وجہ یہ لکھی ہے کہ یہ چھوٹا بھائی بچپن سے اسلام کی طرف مائل تھا، اور قرآن پڑھا تھا، اور دل میں مسلمان ہو گیا تھا، وہ چھپ کر حج کو چلا، راستے میں ایک عجیب طریقہ سے فاطمہ نام ایک لڑکی سے شادی کر لی، اس کتاب میں یہ بھی مذکور ہے کہ سومرہ قوم سامرہ کے عربوں سے نکلی ہے، جو سندھ میں دوسری صدی ہجری میں قبیلہ تمیم کے ساتھ آئی تمیم عباسیہ کے زمانہ میں سندھ کے گورنر مقرر ہوئے تھے"

غرض سومرہ کی وجہ تسمیہ کو مصنف نے عراق کے "سامرا" سے نکالنے کی کوشش کی ہے لیکن سب سے پہلے یہ جاننا چاہئے، کہ شہر سامرہ جس کی عربی اصل "سر من راے" (جو اس کو دیکھے وہ خوش ہو) یہ شہر معتصم عباسی نے ۲۲۱ھ میں بسایا تھا، دوسری صدی میں اس کا نام و نشان بھی نہ تھا، پھر عباسی دور میں قبیلہ تمیم کا جو گورنر موسیٰ بن کعب تمیمی نام سے آیا تھا، وہ سفاح کے زمانہ ۱۳۲ھ سے ۱۳۶ھ میں یہاں آیا تھا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ جب کہ سامرہ کا وجود بھی نہ تھا، اس لئے سومرہ قوم کے نام کا جوڑ شہر سامرا سے پیدا کرنے کی کوشش لفظی صنعتگری کے سوا کچھ اور نہیں ہے،

تحفۃ الکرام میں سومرہ بادشاہوں کے نام حسب ذیل لکھے ہیں،

۱۔ سومرہ (۲) بھنگر بن سومرہ (۳) دودا بن بھونگر (۴) سنگھر (۵) حفیف (یا خفیف) (۶) عمر (یا انر) (۷) دودا دوم (۸) بھتو (۹) گھنرا اول (۱۰) محمد نور (۱۱) گھنرا دوم (۱۲) دودا سوم

(۱۳) نائی (۱۴) چنیر (۱۵) بھونگر دوم (۱۶) حفیف (یا خفیف دوم) (۱۷) دودا چہارم (۱۸) عمر سومرا (۱۹) بھونگر (۲۰) ھمیر (یا امیر)

ظاہر ہے کہ ان ناموں کی ساخت تمام تر عربی ہے، عمر نام حقیقت میں امر یا ادمار ہے چنانچہ یہی نام ابن بطوطہ اور سراج عفیف میں ہے، حفیف اس سومرہ سردار بادشاہ کا نام تھا، جو سلطان محمود غزنوی کا معاصر تھا، چنانچہ سلطان کے درباری شاعر فرخی نے سومنات کی فتح پر جو قصیدہ دربار میں پیش کیا تھا، اس میں اس کا نام موجود ہے،

۶۲۰ھ سے ایک دو سال پہلے سلطان جلال الدین خوارزمشاہ چنگیزی مغلوں سے بھاگ کر سندھ میں بمقام ٹھٹھ آیا، تو اس وقت کے سومری بادشاہ کا نام فرشتہ میں چنیر لکھا ہے، جو اصل میں چنیز ہے، طبقات ناصری میں "ملک سنان الدین چنیر والی دیول و سندھ" کے لقب و نام سے اس کا ذکر آیا ہے، جس نے ۶۲۵ھ میں بادشاہ دہلی کی اطاعت[۵۱] قبول کی تھی، چنیر کی اصل ایک عزیز[۵۲] "چندا ایشور" (چندر چاند، اور ایشور خدا، نام کی یہ اصل ایک ہندو نسل کا پتہ دیتی ہے، اور ملک سنان الدین کا لقب اس کے اسلام کو ظاہر کرتا ہے،

ان سومری بادشاہوں کے نام معتبر معاصر حوالوں سے ثابت ہیں، بعض ناموں کی تصحیح قیاساً بھی کی جاسکتی ہے، مثلاً سومرہ نام کی اصل سوم رائے معلوم ہوتی ہے، سوم کے معنی ہندی میں چاند کے ہیں، وہ اصل میں رائے ہے جیسے لہرا جو گجراتی راجاؤں کا عربی تلفظ کا نام ہر اصل میں دلبھ رائے ہے، اسی طرح سنگھر کو سنگھ رائے اور بھونگر کو بھونگ رائے گنھرا کو گھن رائے بھتو کو بھٹو سمجھا جائے،

فرخی نے والی منصورہ حفیف کی شکست اور فرار کی جو کیفیت اپنے قصیدہ میں لکھی ہے

---

[۵۱] حواشی تاریخ معصومی از ڈاکٹر داؤد پوتا [۵۲] عزیزی مولوی عبد القدوس ہاشمی ندوی،

اس موقع کے چند شعر قابلِ ذکر ہیں :-

وزاں حصارِ منصورہ روے کرد براند | براں ستارہ کجا را ند حیدر از خیبر
خفیف چوں خبر خسرِ جہاں بشنید | وداں گذشتہ و بجوے اندرافتاد بجر
خفیف را پیہ وپیل و مال چنداں بود | کہ بیش ازاں نبود در ہوا ہما نازر

ان شعروں میں گو خفیف کو سومری نہیں کہا گیا ہے، مگر مورخین نے خفیف کو سومرہ سلاطین ہی کی فہرست میں درج کیا ہے۔

ان شعروں میں اس بادشاہ کی فوج، ہاتھی، اور مال و منال کا یہ حال لکھا ہے کہ وہ شمار میں غبار و ذرہ سے بھی زیادہ تھا، اس کو کسی قدر زیادہ مُبالغہ سمجھا جائے، پھر بھی وہ اہمیت رکھتا ہے۔

پایۂ تخت | اس کا پتہ واضح طور سے نہیں چلتا، کہ سومرہ قوم کا اصل وطن سندھ کے کس حصہ میں تھا، تاریخ کی چھان بین سے جو کچھ معلوم ہوتا ہے، وہ یہ ہے کہ ان کی بڑی آبادی سندھ کے مشرقی جانب کے زیریں حصہ " میں ضلع پارکر اور تھرپی میں تھی، اور اسی لئے ان کا پہلا سیاسی مرکز تھری محمد نور مقام میں تبدیل ہو گیا، اور وہ ان کا عرصۂ دراز تک پایۂ تخت رہا، عمرکوٹ یا امرکوٹ (ازکوٹ) بھی عرصہ تک ان کا پایۂ تخت بنا رہا، سلطان محمود کے زمانہ میں ان کا پایۂ تخت منصورہ تھا، جس کا دوسرا نام بقول ابوالفضل بھکر ہے، سلطان شہاب الدین غوری کے عہد میں اچھ ان کا پایۂ تخت تھا، اور آخر زمانہ میں (سنہ ۷۵۲ھ) ان کا مرکزی مقام ٹھٹھ نظر آتا ہے، اس سے اندازہ ہوجاتا ہے، کہ ان کی سلطنت کی وسعت ملتانی سرحد سے لے کر زیریں سندھ کے نصر پور بلکہ کچھ (کچ) تک تھی، جس میں مختلف انقلابوں کے بعد وہ اپنا پایۂ تخت بدلتے رہے،

